[فہرس]ت جلد اول سوانح عمری مہاراجہ بہادر بلرام پور زیر تلشی پور معروف باحسن التواریخ

ناظرین کو اتنا یاد رکہنا چاہئے کہ اس کتاب مین بڑی حضور اور بڑی مہاراج
عبارت ہے جناب راجہ ارجن سنگہ بہادر والد بزرگوار جناب مہاراجہ دگبجی سنگہ بہادر
اور راجہ جی نارائن سنگہ اور راجہ ممدوح سے اشارہ ہی برادر کلان مہاراجہ دگبجی سنگہ بہادر
اور الفاظ حضور اور مہاراج اور مہاراجہ بہادر اور آپ
اور ہمارے مہاراج سے عبارت ہے
جناب مہاراجہ دگبجی سنگہ بہادر
کی طرف فقط

2

بعون عنایت خالق کائنات و جاعل ارض و سموات نسخۂ لیدیا مرعنی

سوانح عمری جناب مہاراج ودھراج دگوجی سنگھ بہادر دام اقبالہٗ و اجلالہٗ

مالک راج بلرامپور و تلسی پور وغیرہ کہ درحقیقت کارنامہ الست مسمی بہ




از تصنیفات عندلیب چمن خوش بیانی گلبن گلزار نکتہ دانی روح روان سخن زینت

مضامین نو و کہن ہستند آغا حسن تخلص نامی عرف میر فصاحت صاحب مخاطب بہ افتخار الملک حسب الحکم مہاراج موصوف

در شہر بلرامپور در مطبع جنگ بہادری باہتمام کیلاش ناتھ سوکل خلیفہ طبع پوشید



بسم الله الرحمن الرحیم

خدائی توانا که هر انچه هست — سر خامهٔ قدرتش نقش بست
بحکمت سفید و سیه آفرید — شب و روز خورشید و مه آفرید
جدا کرد رنگ حدوث از قدم — بر آورد نقش وجود از عدم
جهان آفرین و جهاندار پاک — پدید آورد آدم از آب و خاک

شروعِ کتاب با حمدِ خالق الوہاب باعثِ برکت و موجبِ عظمت سبب
مطبوعِ طبایعِ ناظرین و سامعین ہے فی الحق وہ کاتبِ جان

سبحان بخشش جان آفرین ہی پادشاہ مرید و بشیر جل شانہ و لم یزل
سلطانہ شانہ ان اللہ علی کل شئ قدیر مولف

| | |
|---|---|
| لطیف و خبیر و حکیم و علیم | غفور و شکور و مجید و عظیم |
| رحیم و کریم و سمیع و بصیر | حفیظ و حسیب و جلیل و کبیر |
| ولی و بدیع ایزد آمرزگار | متین مالک الملک پروردگار |
| غنی و قوی و الہ و صمد | وکیل و مقدم مؤخر احد |

قاضی الحاجات ناصر المہمات رب العباد صانع زمین آسمان شجر بحر آب آتش خاک باد

| | |
|---|---|
| رازق جن و بشر فارق برگ و ثمر | خالق شاخ و شجر فالق حب و نوا |

اوس لامکان الا بیاں سے کوئی مقام خالی نہیں ہے ہر مکان میں ہی مکین ہی ہر جگہ تو ہی تو ہی خورشید میں ضیا برق میں تڑپ دریا میں موج آب بقا میں حیات موتی میں آب

یاقوت میں رنگ سنگ میں اخگر کلیسا میں صنم کعبے میں

الہ جسم میں جان فانوس میں شمع گل میں بو ہے سے ۵

| | |
|---|---|
| صدا آئی چٹکی جو گل کی کلی | تو ہی ہی تو ہی ہی تو ہی ہی تو ہی |
| ای ہمہ جا جلوہ گر لیک بری از حلول | در ہمہ حال و محل با من و از من جدا |

بام کنہ حقیقت عز و جلال بہت بلند ہے پر طائر نگارہ تصور

و وہم و قیاس نظر بند رہے بقول بلبل شیراز سے ۵

| | |
|---|---|
| توان در بلاغت بہ سحبان رسید | نہ در کنہ بیچون سبحان رسید |
| کیا خوب ہی مصرع برجستہ و درست | خاموشی از ثنائے تو حد ثنائے تست |

عقل اول صامت ہی نفس ناطقہ ساکت ہی دل میں مقیم

ذہن سے دور ہی خاک کیسی نور کو اقرار قصور ہی یقین سے

پاس فہم سے بعید اعتقاد سے قریب وہم سے بعید

تیرہ باطنون کے نزدیک فاصلہ غرب و شرق ہی کیونکہ دوربین آنکے ممکن و واجب کا فرق ہی جو اسکے نزدیک بہت دانا ہی اولیا عقل چکر مین ہی حیرت سوا ہی جہل سے یہی تا ہستی جبا نخود پرستی کو خدا پرستی جا با علم کے زور سے خیال ادراک ذات خدا دن رات ہی سمجھنے کی بات ہی صفات توحید ذات ہی المولفہ

نظر ہر شکل مین آتا ہی نقشہ تیری قدرت کا
ہماری کعبۂ دل مین ہی جلوہ نورِ وحدت کا

جو ہون فرزانہ ایسی دیدۂ دل کور کیا جائے
نہ دیکھین تو یہ تیرا ہی قصور اپنی ابصار کا

نکیونکر صدق ایسی رحمت للعالمین کہیئے
ہر اک فردِ بشر محتاج ہی تیری عنایت کا

دئی ہو جس نے اس چشم و گوش و دست و پا تو نے
ادای شکر کسی ہو سکی ایسی نعمت کا

تردد ہی انہین حق الیقین کا جو کہ منکر ہین
نظر کیا آئی پردہ مین حائل ہی غفلت کا

کبھی مانند موسی وسکو دیکھا ہی نہ دیکھینگے
یہی اکثر سنا ہی قول ارباب بصیرت کا

لن ترانی عدم رویت کی گواہی اسی سے ہے منکر کی زبان پر لا الٰہ
ہے ظلمت سے نور ممتاز ہے کفر سے دین سحر سے اعجاز ہے
جو دل آگاہ ہے اوسکو دیر رہنمائے بیت اللہ ہے سب اپنی اپنی کہتے ہیں
حق و باطل میزان خرد میں تلگیا قفل خاموشی دہن سے صاف کہلگیا

| | |
|---|---|
| شہد اللہ لاشریک لہٗ | وحدہٗ لا الٰہ الّا ہُو |

نعت سرور کائنات پسندیدہ کبریا خاتم الانبیا
حضرت محمد مصطفٰے علیہ التحیۃ والثنا

| | |
|---|---|
| بعد حمد خالق ہر دو حیات | چاہیئے نعت رسول پاک ذات |
| شہ انس و جان پیشوائے رسل | چراغ ہدایت گذار سبل |

نور خدا حبیب کبریا باعث کائنات موجب نجات مالک دنیا و دین کریمۃ
الرحمۃ للعالمین جبرئیل و منتظر امین خدا سے قدیر بادشاہ انبیا رہنمائے

اوصیا شرفِ عرشِ علا مہمانِ خدا سبب ایجادِ عالم علتِ غائی پیدائشِ آدم

| | |
|---|---|
| نبود عالم و آدم کہ نورِ احمد بود | ز آفرینشِ عالم غرض محمد بود |

فخرِ خلیل موردِ جبرئیل مجسّم عقل و خرد مرجعِ اوصافِ لاتعد رضا جو و ممدوحِ ربّ احد امّی لقب رشکِ فصحائے عرب خسرو مشرقین جد الحسن و الحسین زینتِ بیت الحرام رونقِ دار السلام حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ و آلہ الطّاہرین و اصحابہ المکرّمین وسلم معجزات جناب بیحد و لا انتہا ہین کیا مجال جو لکھ سکے قلم چل نہین سکتا عذر لنگ ہی فقط معراج کا حال سنکے عقلِ بشر دنگ ہی

| | |
|---|---|
| میانِ عاشق و معشوق رمز یست | کراماً کاتبین را ہم خبر نیست |
| بگو نامیا کرد نعتش تمام | سلام و درود و درود و سلام |

منقبت شیرِ ازل قاسمِ نار جنان مقتدائے اوصیا شاہ اولیا

# امام المشارق و المغارب علی بن ابیطالب علیه السلام

| | |
|---|---|
| بعد نعت مقتدای روزگار | ای قلم آگه بمدحت دلدل سوار |
| علی خاصهٔ بارگاه ودود | علی زمین سپهر حسب آنچه بود |

نائب رسالت مآب و امامت مآب شیر یزدان شاه مردان قدرت ذو الجلال
هارون مثال مالک زمین و زمان حاکم انس و جان و فوق عرش زیر
فرش قاتل مرحب و اشرفان خیبر عالم پناه سیف الله قلعه کشا لشکر
مصطفی کرار غیر فرار امام الاسیاه رسول پشت و پناه رسول قوت
تیغ دو سر حیدر صفدر حافظ و معین نبی لنگر کشتی دین نبی دافع
مشکلات زیب کائنات شافع محشر ساقی کوثر از همه بهتر و برتر صاحب
شوکت خیبر و شوکت مالک معجزات نبی ذریعه حیات نبی مختار سرکار
رب دو عالم شاه عرب مسند آرای کون و مکان خانه زاد خدای جهان

سیّدِ اوصیا سرِ دفتر و خاتمِ اولیا خضرِ خادمِ خدا دوستِ خدا ہمنامِ خدا

موسیٰ خیر ایسے نصیر یوسف وقت یعقوب عصر یونس وقت آدم آزر

عصر موسیٰ دوران داؤد زمان عیسیٰ نفس بری از ہوس مخزنِ سرِ حق

اوّلِ عالم ما سبق عابد و زاہد و متقی مفتی دفترِ نبی ہمہ تن خوئے مصطفیٰ

بازوئے مصطفیٰ واقف رموزِ ربّ العالمیان سیّد الانبیا

| | |
|---|---|
| علی روح جسم شش نبی الہدا | علی جسم و روحش حبیب خدا |

روشنی بخشِ بستر مصطفیٰ جانشین منبرِ مصطفیٰ وصی رسول زوجِ بتول

وارثِ نبی ماہِ برجِ وحی اسد اللہ الغالب حضرت امیر المومنین علی بن

ابی طالب علیہ السلام اس قول سے مرتبہ کھلگیا انا مدینۃ العلم و علیٌ بابہا

| | |
|---|---|
| ثنای علی ہر چہ خواہم کجاست | بجز اینکہ گویم رسول و خدا است |
| بخوان ناہی این منقبت بہر زر | علی آسمان یازدہ اختر است |

همہ یازدہ اختران علی — امامانِ دینِ لسانِ علی
همہ حجتِ کردگارِ جہان — همہ افتخارِ زمین و زمان
همہ چون علی وارثِ انبیا — همہ چون علی سیدِ اولیا
همہ اشرفِ خاندانِ رسول — همہ نونہالانِ باغِ بتول
همہ عدل گستر همہ دادگر — همہ بندہ پرور همہ خوش سیر
همہ مخبرِ صادق و غیب دان — همہ چون علی ولیِ درجہان
همہ مقبلانند و خاصانِ حق — همہ عاشقانند و خواہانِ حق

مدحِ شاہنشاہِ اورنگِ سلاطینِ زمان جناب ملکہ کٹوریا معظمہ مکرمہ تاج بخش و باج ستان خلد اللہ ملکہا و سلطنتہا

بعدِ توحیدِ خالقِ قیوم — و ز پسِ مدحِ چاردہ معصوم

مصنفِ کتاب و مولفِ صحیفہ مضمون آب کو مدحِ شاہ وقت ضرور ہے

ورنہ عجز شاہد قصور ہی گو یہاں سراسر مقام اداب ہی مگر بالکل عذر بہی مسموع کب ہی زبانِ کلک و کلاکِ زبا نکی کیا مجال جو یکے از ہزار واندکے از بسیار ادا کرے کوئی کیا ثنا کرے عصمت زنانِ روزگار ہیبتِ مردانِ جرّار گلشن آرایئے بوستانِ جہان تازگی بخش حدیقہء امکان مشتری خصال والائے جاہ و جلال اورنگ نشینِ سریرِ عدالت نور افزای مصباحِ بادشاہت شمع دودمانِ دولت و عظمت آفتاب جمال قمر طلعت جوہر شمشیر حکمرانی سکہ زنِ اشرفی جہانبانی عزّت افزائے شاہانِ آفاق فخرِ خسروان چین و فرانس و روس و روم و عراق خدیو زمین و زمان سلطان سلطانِ نشان وارثِ سلاطین صاحبقران تاج بخش و باج ستان خلایق پناہ سلیمان جاہ نیراطرازِ اکلیل جہانداری نور بخشِ دیہیم تاجداری؛

مظہر فیوضاتِ الٰہی مصدر کراماتِ نامتناہی عطارد دبیر فلک سر عطا پاش

خطا پوش عدل بخش کینہ فراموش شہنشاہِ جہانگیر ہمایون تدبیر خورشید

دانش و فرہنگ فرمان روائے ہند و فرنگ جناب ملکہ معظمہ

وکٹوریا لازالت شموسِ اقبالہا ساطعۃ ولامعۃ سبحان اللہ

فیضِ بخت و حیا سے ہمہ تن لطافت ہی ہر کنیز بلا کہ بلقیس وش

ہنگامِ گلگشتِ چمن کب نظر آتی ہی نظیرِ نکہتِ گل پردۂ نقابِ حیا

سے باہر آتی ہی رعب ایسا کہ اگر بزمِ عالی تک پہنچنے کو

مددِ غیب کا عصا ہاتہ نہ آئے پائے تصورِ خضر ہزار جگہ لغزش

کہلائے فیض وہ کہ اگر کشتِ خشکِ آرزو تک دامنِ

دولت کی ہوا آجائے صرصرِ دمِ عیسیٰ کا اثر دکہلائے رسم

کی انتہا نہیں کل کی بات ہی اپنی آنکہوں سے دیکہلیا کہ فوجِ نمک حرام کی

گستاخی پر کچھ خیال نہ کیا قاتلان خدامِ ذوی الاحترام کا قصور معاف
کرکے خوشنود کردیا نمودِ بےبود و وجودِ بےنمود کو نابود کردیا
ایسے بڑے ہلکے نوشیروانکی عدالت نہین اپنونکی بہی رعایت
نہین اگر کسی پر ہاتہ اوٹھا لیجئے کیا عجب جو گورا
کالیپانی چلاجائے سلف سے ایسا بندوبست و انتظام
سنا نہین باریافتگان بارگاہ کو اسیکی آٹھون پہر کدہی
اور کہین کا حال نہین معلوم ہے ہند تو بسم اللہ کا گنبد ہی
جسکا جی چاہے سڑک پر جواہرا وچہالتا چلا جائے
مشکین بند ہین اگر کوئی ہاتہ لگائے کیا قانون جاری ہوئے
صاف طینتونکی بہبود مظلومونکی بہتری سرکش جعلساز دغاباز
عاصی ہوئے ادنی ملازمین نے وہ وہ صناعیان کہائین

کہ اشراقیین و مشائین کی عقلیں چکر میں آئیں صنعت صانع حقیقی
جلوہ طراز ہوا اور سبکو جانیدوا ایک ریل گاڑی خشکی کا جہاز ہی
ہوا کو شرماتی ہی خیال سے آگے جاتی ہی ہر چیز کی
ارزانی ہی کوڑیوں کے مول آب زندگانی ہی انتفاع
متعلق مدنظر ہر قوم بہرہ ور ہی سکندر کی شوکت
پاتی ہے مشرق سے مغرب تک دہائی ہی شاہزادے
مریم لقا رو کش شاہان کجکلاہ ہی تینے
خوبی ئے بزم شان جمال حسن سیرت طرز حکومت و فور
اخلاق کثرت عفو وسعت سخاوت جودت طبع دوراندیشی
فہم طریق سیاست کا یہ قطعہ ذیل گواہ ہی ؎

شہرۂ آفاق جہانے تو شدم نکتہ طراز ‌‌ گشت سحر سخن من ہمہ رشک اعجاز

قدر کو اسکی ہوا اور بہلا کیا لاتا | طبع موزون سخن نغز زبان گویا

## قصیدہ

اگر یہی ہی نسیمِ بہار کی تاثیر
شگفتہ گل کی روش ہونگی غنچۂ تصویر

نہالِ تخمِ شرر ہو گئی ہین بالیدہ
ہر ایک مشعلِ سوزان گلستان نظیر

یقین ہی کہ نکل آئی بیل سنبل کی
بچھا ہی صحنِ چمن پہ ہوئی دانۂ زنجیر

ہری ہین ایسی خنجر کی سبزہ جوہر
بنا ہی چشمۂ بستہ رشکِ ابرِ مطیر

بنا ہی خانۂ صیاد رشکِ گلشن
نکال لائی ہین کلیان قفس مین مرغِ اسیر

صبا نی کھولی ہین غنچونکی عطر دان لاکھون
چمن کی خاک سی آتی ہی بوئی مشک و عبیر

اصولِ فاختہ پر وجد کرتی ہین شمشاد
گلونکی ہوش اڑاتی ہی بلبلونکی صفیر

عروسِ باغکو ہر ہفت کا ہوا ہی جو ذوق
چمن کے نہر ہی آئینہ وار صافِ ضمیر

عروج پر ہے جوانانِ باغ کا جوبن
دماغ نکہتِ گل سے ہی اندنون عرشِ عبیر

کھلین ہزار گل تر مگر یہ بلبل دل
ہی لگا غنچہ شرر مردہ کی روش دلگیر

نہ اس نے آتشی ہر گز ہوا غبیا باب نکلے
ہوئی ہی خون سمندر سے اسکی خاک خمیر

وہ جیسے جیالے اٹھ ہون شعلہ ریز مطلع گرم
کہ آفتاب قیامت کی گرد ہو تنویر

جو شرح گلشن ایجاد کیجئے تحریر
قلم کی نالہ بلبل سی گرم تر ہو صریر

چمن نے آتش گلسی ہو احرارت گیر
بنی ہی موج صبا رشک آتشی زنجیر

ہوا ہے گرم گلستان نے صورت نکیا
مزاج اہل برودت مین کی ہی یہ تاثیر

ہزارون آبلے پڑ جائین تن پہ مثل حباب
کسی کا عکس اگر آئینہ ہو عکس پذیر

ہر ایک برگ گل تر بنی اخگر سوزان
ہی عندلیب کی منقار رشک آتشگیر

جلا دیے ہین جسم کو گل مہتاب
بدن پہ گر پڑی جسطرح جوش کھا کی شیر

جو کوئی خواب مین خورشید حشر کو دیکھی
ہر ایک ذرہ افسردہ ہمکی دی تعبیر

نہین ہے زیر فلک کوئی جائی امن وامان
سوائی درگہ ظل الہ عرش سریر

بطرز صنعت توشیح دہ وہ اشعار — ہوئی ہین کلک مبالغ نگار سی تحریر

اگر ہی مد نظر اسم پاک ہو معلوم — حروف صدر سی ہر شعر کی ہی علو نظیر

ج — جو فیض عام کی توصیف آئی لکھنی پر — رگ قلم بھی رگ ابر جود ہم تسطیر

ن — نگاہ غور سی دیکھی جو رتبہ عالی — گری زمین پہ دستار آفتاب بتقصیر

ا — اساس ظلم و بنا کی ستم ہوئی برباد — بنا شرارۂ افسر ز اسپ ہر یک شیر

ب — برائی زخم کتان کشور عدالت مین — بنا ہی مرہم کافور عکس ماہ منیر

م — ملک شمائل و انجم سپاہ و صاحب کشف — فلک شکوہ و قمر زیب و آفتاب ضمیر

ل — لوائی دولت و اقبال و حشمت و شوکت — خدا کی فضل و کرم سی ہی اعتبار تسخیر

ک — کسی کا پاون جو محفل مین آپکی سو جائی — وہ دیکھی خواب کہ فردوس جسکی ہو تعبیر

ہ — ہر ایک فتنہ بنا مشرق دو صد خورشید — شرف یہ رکھتی ہی رخسار پاک کی تنویر

م — مدام طوف کری جو صدر رتبہ زوار — اگر ہو خاک کف پا کا ذرہ اوج پذیر

عطا کیا ہی وہ خالق نی فرّ و جاہ و حشم | شکوہ قیصر و فغفور و جم ہی عشر عشیر

ظہور بہجت و عیش و نشاط و جشن و سرور | مدام سامنی ہی دست بستہ مثل وزیر

مٹائی آنجہتین یکلخت خود سر و بیباک | گرائی سیل عدالت نی ظلم کی تعمیر

ہر ایک خار سی لاکھون کھلی ہی گل امّید | نسیم گلشن ہمّت کی واہ ری تاثیر

وہ بزم عیش ہی سرسبز و خرّم و شاداب | جہان ہی سبزۂ بیگانہ گلشن کشمیر

کھُلی جو دشمن و بدبین کا نامۂ اعمال | تو روز حشر کی ہو صبح روکش شب قیر

ٹھہر کی دیکھی گر چرخ روِ انور کو | گری نگاہ سی نور ضیائی مہر منیر

وسیع خوان کرم فخر سفرۂ گردون | وظیفہ خوار ہین جسکی امیر و شاہ و فقیر

زمین بزم طرب محفل دو صد جمشید | حضیض پایۂ قدر و جلال چرخ اثیر

یہ دست فیض سی عقدہ کشائیان دیکھین | کبھی نہ کھو لسکا جسکو ناخن تقدیر

اگر ہو عام جہانمین نسیم خلق جناب | سپہر کی پسینی سی نکلی گلاب بی تاخیر

کہوں جو مدحت حاضر مین مطلع عالی — غریق بحر ندامت ہوں انوری و ظہیر

مثال آئینہ کیا صاف صاف ہی تقریر — سنی تو زمزمہ پیرا ہو طوطی تصویر

فروغ رائے منور ہی شمع بزم صفا — چراغ عقل ضیا بخش دانش و تدبیر

دماغ رکھتی ہی اعلی نسیم خلق جناب — عجب نہین کہ مردہ بار ہو جو عطسہ پذیر

دہن ہی خضر کے چشمی سی آبرو مین سوا — مسیح دم مرض غم کی واسطی تقریر

نہین ہی آپکا ثانی وہ بیمثال ہین آپ — ہوا نہ عکس کبھی آئینی مین جلوہ پذیر

ہمای اوج سعادت ہے سایۂ دیوار — کہین نہ کیون در دولتسرا کو عرش نظیر

بڑہای گام اگر حلقۂ اطاعت سے — عدو کی پاؤن مین موج خرام ہو زنجیر

عصای کاہکشان لیکے آئی پیر فلک — زیادہ دولت و حشمت بڑہی یہ ہو تقریر

گل نشاط سے محفل ہی رشک باغ ارام — صدائی مطرب خوش لہجہ بلبلونکی صفیر

لوازمات بسے طرح جہان ہی رشک فلک — ہزارون جمع ہین رامشگران مہر نظیر

سیاہ خاک کی مانند تھا ستارۂ بخت | ہوا ہی طبع کی روشن جیسی ماہِ منیر

ہماری کیسی مین تھا بیر و راج نقدِ ہنر | ثنا ہی آپکی سکہ ہی اسکا عالمگیر

وحیدِ عصر ہون آفاق کی ہر اک فن مین | نہ ہین نظیر کسی کا نہ کوئی میرا نظیر

بشوق گشت گلستانِ نظم مین عجب | کشادہ دار ہر پرواز بلبلِ تصویر

بحورِ شعر سی لا گوہرِ دُر مانا سی | براہی نذرِ سخن وجوادِ باتوقیر

کشادہ باب اجابت ہی مثلِ دستِ کریم | بصدقِ دل کہین آمین جوان و پیر صغیر

ریاض دوست کا بلبل ارم ہوا تشنہ | رہی نصیب سدا دشمنون کو نار سعیر

## مناجات قاضی الحاجات و جناب مہاراجہ دلیپ سنگہ بہادر مع گرو و ولیعہد و بعض ملازمین و اہل عمارات شہر وغیرہ

خداوندا زبانم را اثر بخش | زبانم را از آب گہر بخش

کھلا دی غنچۂ فیضِ سخن کو | بہارِ یاد دانی ہی اس چمن کو

زبانِ شمع دہ جائی زبانم ؛ کہ از گفتارِ گرم آتش فشانم

اثر دے لطف دے میرے بیان کو ؛ فصاحت دے بلاغت دے زبان کو

کلام باصفا کو نکتہ زا کر ؛ حکومت ملکِ معنی کی عطا کر

کہ اپنی طبع کی جودت دکھاؤں ؛ مضامینِ گرامی ڈھونڈ لاؤں

رقم ہو مدح و شانِ بی بہادر ؛ مہاراجہ مہاراجہ بہادر

مسند آرایانِ اقلیمِ سخن و صدر نشینانِ این انجمن نکتہ سنجان نقاد و صاحبانِ طبع وقاد نازک خیالانِ بدایع کلام نزدیک و دور جمہورِ انام رئیسانِ ذیوقار پر ہویدا کہ جناب مستطاب خداوند نعمت والا جناب سرو جویبارِ ریاست گلِ گلزارِ حکومت ماہِ برجِ اقبال افتاب فلکِ عز و جلال حاوئ علم و کمال مسند آرای بزم مہی گوہر تاجِ فرماندہی فرازندۂ رایت حکمرانی شوکت افزای

چار بالشِ قدر دانی رئیسِ ارجمند جہان پسند حق کیش مصلحت اندیش
منبعِ حلم و مروت کلید گنجینۂ سخاوت معدنِ ہمم مخزنِ جود
و کرم جامع اخلاق مجمع اشفاق فلاطون تدبیر ارسطو مشیر قامعِ
جور و ظلم و فساد گرامی قدر بزرگ نہاد سحابِ عطا سپہر سخا
شمشیر زن قلعہ شکن مالکِ جاہ و حشم صاحبِ تیغ و علم
شیرِ رزم مہرِ بزم والا دودمان مہر و معاون محافظِ احسان
عالیشان مشتاقانِ روزگار پرچمی زمانہ و ہنرمند مروت دہر یار و یار
دین بندھو کرپا سندھو دیا ساگر سرب گن آگر کرپا ندھان پرم
مسکین نواز۱۲ مہر کا سمندر۱۲ معدن اوصاف۱۲ نہایت
سوجان مصباحِ کاشانۂ برتری شمعِ دودمانِ چھپتری
عقلمند۱۲
منعمِ ذو مقدور مالکِ ریاستِ بلرام پور جناب مہاراجہ
دگ بجے سنگھ بہادر دام شوکتہ و حشمتہ از سر تا پا

قدرتِ ذوالجلال سر پر ہما ہے اقبال جیسے الف سرِ اقبال سایۂ
قامت طاؤسِ باغِ جنان ہی مصرعۂ قد سے راستی
عیان ہی پیشانی سعادتکی نشانی موزون مطلعِ ابرؤ خمدار ہی آنکھین
عینِ چشمۂ عطا چشمِ حق مین ہے عرفان اظہار ہی گوش
کبھی کسیکی برائی نہین سنتی ہین غماز سرد ہنتی ہین اسمین
بناوٹ کیا ہی صفحۂ روے دفترِ ایجاد مین فرد ہی رخِ روشن آئینۂ
صدق و صفا ہی لبو نسے خیر روبراہ ہی صفائی دندان کا تبسم
گواہ ہی سیبِ ذنخدا انکے مقابل کوئی سیب نہین خبر انسے
اسے آسیب نہین گردن نے گردن کشونکو جھکادیا
قلم نے دمِ تحریر سر پھرا دیا شانو نسے شانِ جوانمردی
عیان ہی بازو ونکی نرالی شان ہی سینہ نگینہ

موت کی گھاٹ نہ کیون دشمنِ دولت اوترین — وہ خروش آپ ہی کہتے ہین اسی سیلِ فنا

توڑ بندوقکا دیکھی تو نظر سی گر جایے — دیدۂ قیس کے انداز نگاہِ لیلا

موتکا سر کہنچی حشم صفِ اعدا مین — لین کبھی ہیئتِ عکس مین جو پہو پیسی ہٹا

یون تو دیکھی ہین ہزارون مین زمانیکی بکمیت — دیکھا انکی جو یکتیغی کو تو ہی ڈھنگ نیا

ہی یقین سہل سا بادہ مین جو کوئی پیچ خصو — توڑا وسکا نہ عدو کو کبھی آہی اصلا

اوپر چہکتی ہین اسقدر جہ بیدِ طولا ہے — کہ زبانکی پہکتی ہونکو ہی دیکھا بھالا

امتحاناً جو کوئی سامنی آجائی بہیبت — چھوٹ کر انکی انی ٹہاٹہ بھی بسے لئے اپنا

اسقدر دستِ مبارک کی وہ چوٹین کہاتے — گر پڑی تیغ کی ہاتھون سی بہرکے اور گیکا

گرد ہر دم سپرین بلا گردان ہے — خلقِ اللہ کی ہر لحظہ و ہر وقت دعا

نیزہ وہ نیزہ کہ جس نیزی کی طعنین دمِ ضرب — بند وہ باندہین کہ دم جسکی ہو دشمن کا ہوا

گرگی گہوڑیسی وہ ہو سر دنہ پانی مانگی — تاک کی شکل دمِ جسکو کبھی نہ بہالا

| | |
|---|---|
| کسی بر جہت سے ہو جائی جو کچھ رد و بدل | پھینک کی سامنی بہاگی وہ اپنا پر چہا |
| پا دم ہکار اگر غیض مین آجائین حضور | اژدہا نکلی نگلجائی یہ فوج اعدا |

اور نضباطِ اوقات کیا خوب ہی جو بات ہی محبوب ہی موافق اس

| | |
|---|---|
| مصرع کہ ع | اگر شبی نتوانی سپیدہ دم بر خیز |

دو گھڑی رات رہے سے خدمتگذاران عالم رویا حسب معمول جگاتے ہین بیدار ہوتی ہی اوٹھ کے حضور غسل فرماتے ہین اُسنلے نسے فارغ ہو کے ترت پہلے سے جو گنگا جل مین بہگویا ہی آنکہین دہو کے پاٹمبر کی دہوتی باندہ کے پوجا کرنے سے بیٹھنے کا رپڑتہ ولن فراہم سب سامان کیا عبادت سے فراغت کر کے از روئے بید سونا چاندی وغیرہ دان کیا بعد اسکے ورزش کر کے چاہ نوش فرماتی ہین پوشاک پہنکے حب ہاتہ مین لیکے

ربع مسکون مین اسطرح سے نادر ہتی زمین شیشہ تنک مین جسطرح پری کا نقشا

سب ایک نظر تاکتی اور کو خیال حفاظت آئے وہان سے فیلخانے مین آئے

ہاتہی قوی ہیکل تصویر کہینچنے کے لائق ہمہ تنہ دلبادل

پست ہے رفعت ہر فیل سے اوج گردون — سامنی انکی نظر کی ہما فلک پر سے اڑا

فوجدار انکی اگر جانب سفلی دیکہین — کم نظر ٹیلو نسے ہی آئین یہ کوہ عظما

انکی دانتونکی بلندی سے ہوا یہ ثابت — بیستون ٹیکا گردونپہ گمان نہی بیجا

کین بہت ہاتہیو نکی شاعرونے تعریفین — پر کسی ہاتہ نہین مضمون کوئی ایسا اونچا

سب یہ جانین سواریکین جو ہمراہ اخضر — جانب شرق رہی عالم ظلمات سدا

نگہت گلسی سکتا نہ ہوتی یہ اگر — بوجہ اوٹہا سکتی نہ ہرگز طبقات غبرا

ادہر سے اگر دلمین آیا تو نچانہ دیکہنے تشریف لیگئی وہان بہی

سب سامان مہیا پایا تو یعنی عمدہ عمدہ نایاب انکی طرف سے ظفر پیکر

ایک جانب ظفریاب ہوکے پہنچے دھیرج سے درست گولنداز
چالاک چست تلنگین سے پلٹنیان بھری ہوئین تمام کار آہن
ہر وقت مہتاب روشن سے سہلتے ہوئے لین کمپنی تک آئے یہان
سب سے تلنگے قواعددان نئی نئی وردیان جوان رعنا شجاع بامروت
کرنیل بھیا کشن دت نے آگے ہو کے سلامی دی اگر سوارو
پلٹن دیکھنے پر طبیعت آئی تو جگناتھ میجر اور کپتان الماس صاحب نے
اپنی مستعدی دکھائی لب خراماں خراماں فرزند دلبند بھیا
جنگ بہادر کے مکان میں آئے تھوڑی دیر ٹھہر کے اپنی نشستگاہ پر
تشریف لائے اب یہ ناچیز گمنام آیا کورنش بجا لایا اسی
سوانح عمری مین سے کچھ پڑھ کے سنایا پھر کتب خانہ کھلا تواریخ
کا چرچا ہوا مصاحب منشی وغیرہ باریاب ہوکے خم پھر تسلیمات و

آداب ہوئے جب مجرے سے فراغت پائی اپنے اپنے قرینے
سے نشست کی کبھی ہتیارونکا بیان ہونے لگا سلح خانہ
کھلگیا سب قسم کے ہتیار ایک سے ایک اعلی بندوق تنچہ چھری
تلوار کٹارا اگر فقط ولایتیونکا ذکر آگیا تو یہ افراط ہوئی کہ ہر ایک
ولایتی دیکھتے دیکھتے گھبرا گیا جو اور کسی چیز کی ضرورت
ہوئی تو توشکخانے سے طلب پانچو خانساماں ہوا پنڈت آگئے
تو جوتش دہرم شاستر پران کا بیان ہوا اشنیون سے کاغذات
ضروری عرضیاں ملازمون امیدوارونکی سنائیں جیسا مناسب
جانا جواب دیا دستخط فرمائیں جو حکام کے پروانے پہنچے
خط آئے تو حکم کی تعمیل کی خطونکے جواب لکھوائے
اسکے بعد سیاہہ اطلاق مداخل مخارج کا کاغذ آیا ملاحظہ فرماکے

جو کچھ مزاجِ عالی مین آیا حکم لگایا دس بجے برخاست کر گئے
دلبملاپ نے صحن خانہ مین آ سیے تیتر گلدم لال وغیرہ جسکی فصل ہوئی
لڑائے کچھ فتحیاب کچھ گھائل ہوئے اودہر ہی سے رسوئیخانہ مین
داخل ہوئے قسم قسم کے کھانے چنے گئے سب طرح کا
پلاؤ زردہ افغانی ماقوتی قورمہ قلیہ باقرخانی کباب رنگ
رنگ کی مٹھائیان پکوان اچار مربع آب و تاب جو کچھ مرغوب ہوا
نوش فرمایا پس خوردہ پنیر تیلر گلدانک تازیونکو بٹوایا کہ یہی پلنگ
کے چوکیدار ہین آدمیونسے زیادہ محافظ و مددگار ہین اور
آپ چہل قدمی کر کے قیلولہ کے لئے پلنگ پر لیٹے خدمتگار
چپی کرنے لگے گھڑی بہر بعد دوپہر کی توپ چلی اوٹھ بیٹھے
استفتی کا عمل اعنی صاف دل قانون دان بردبار معتقدی بخشی میر محمد حسن

سررشتہ دار اور محافظ دفتر میر محمد مظہر اثنا عشری ہین پاکیزہ مزاج
نیک نفس آدمی ہین اور دستورات اشتٹی پر قادر لالہ اجدھیا پرشاد
ناظر حاضر ہوے کچہری کہلی مثل خوانی شروع ہوئی دفتر انصاف
کہلگیا حق و باطل میزان عدل مین تلگیا بیت

| بعہد عدل تو نازد جہان کہ پیر فلک | بسوے پشہ نہ بیند بہ دیدۂ تحقیر |
| --- | --- |

اسکے بعد معاملات دیوانی روبکار ہوے مقدمات پارینہ گوش گذار
ہوے اللہ ری جفاکشی بذات احد کی کچہریونکا کام ہے نہ صبحکو مہلت نہ شام کو
آرام ہی جب سب کامون سے مہلت پائی تہوڑی دیر گنجیفہ شطرنج چوسر وغیرہ سے
طبیعت بہلائی پھر اشنان کرکے سنہپاٹ پن کیا کچھ میوہ نوش فرمائے کے
شربت پیا پوشاک بدلکے کبہی دروازے پر نکل آئے اور کبہی
تفریحا کوٹھے پر براے سیر کوٹھی و باغ تشریف لائے کوٹھی کا

حال کیا بیان ہو عبد اللہ خان مستری نے ایسی بنائی کہ اس گرد نواح مین کہین دیکھنے مین نہین آئی اوسکی بلندی کی جانب اگر سر اوٹھائیے دستار آفتاب زمین پر آ گرے جب تیار ہو چکی تو راقم نے یہ تاریخ موزون کی

ق

عجب ہی بنی بحکم مہاراجہ بہادر سے — فرح بخش وہ مکان دلکشا و روح افزا ہی

بلند اسقدر ہے جسکی سیر کو سو کی نظر آئے — رواق عرش نشینی گردون نشین ایک ادا ہی

بہلا زمانہ مین نقشہ کہو کہان ہے ایسا کہنچا — کہ اسمین سے پایا کمال عبد اللہ خان ہی

نئی پردی طرفہ فروش مسند و تکیہ — حدید حرص ہوس اوٹھائی آنکہ دیکہا جہان تماشا ہی

بعینہ کثرت تصویر سے ہی صورت ارژنگ — پری پری آگئی تو راجہ اندر کا اکہاڑا ہی

بسال عیسوی فوراً کہی تاریخ نامی نے — کہ حقا یہ عمارت قصر جنت کا نمونا ہی

۱۸۶۱

ق

باغ مین ہے البیلا آراستہ دلچسپ اسمین — جسکی نزہت سے ارم کی بہی ہی شرمندہ فضا

کہین بلبل ہی غزلخوان کہین رقص طاؤس — ہین ترنگون کی کہڑکتی ہی جلاجل کی صدا

خندۂ گل ہے کہیں غنچہ کی آواز کہیں
کہیں شبّو کی چٹکنی سے ہے چمن زار رسا

کہیں نرگس ہے کہیں جوہی ہے کہیں نسرین و سمن
ہے کہیں کتکی کیوڑا کہیں سیوتی چنبا

آبشاروں سے یہ کیفیتیں ہموسم ہیں
کہیں مینہا دو سما ہے کہیں صبا و نکا مزا

بار آور ہے ہر اک نخل کی ڈالی ڈالی
نظر آتا ہے بھرا پھولوں سے گلشن سارا

ہر شجر پہنے ہوئی خلعت نو روزی ہے
سبز و شاداب ہے اس باغ کا پتا پتا

جدولِ آب ہر اک اس میں ہے رشکِ جوئے شیر
روشیں صاف ہیں آئینہ دلکشی ہے ہوا

یہاں تھوڑی دیر ٹھہر کے گھنٹہ بھر دن رہے سے مع چند ملازم متواتر
میدان میں آ کے گولی غلہ تیر برسنے کی کثرت سے دل بہلایا
خواہ گھوڑے سے پھر واسطے وقت شام مراجعت کی بہ مجرائی بابا آ
ہوئے شہر شہر کا حال شنیدہ یا دیدہ جو بات جسکو یاد ہوئی بیان
حکایت کی اب نشی حاضر ہوئے دوپہر سے شام تک

جو کچھ خطوط آئے سنکے جواب لکھوائے اگر خود کوئی کام ضرور
ہوا کہین سے کچھ منگوانا منظور ہوا تو اپنی طرف سے تحریر
روانہ کی اتنی دیر مین داروغہ فیلخانہ شترخانہ اصطبل نے آ کے
خیر و عافیت کہی تین گھڑی رات سے گئے ارباب نشاط باعث
انبساط طلب ہوئے فوراً حاضر سب ہوگئے گانا بجانا شروع ہوا ستار
بجنے لگا علم موسیقی مین تو خود اکمل ہین ہمارے قول کی سند
نہین کچھ سبھی لوگ بقسم کہتے ہین کہ حضور اس علم مین بھی بیبدل ہین

| محو ہو لولی گردون بھی جو سنے یہ ستار | بات پر دیکھی ہی ناخن ہاتھ ہی وہ سحر ساز |
|---|---|

دس بجے تک یہی جلسہ رہا سبنے اپنا اپنا کمال اظہار کیا بخشش عنایت
کر کے خاصہ نوش فرما کے خوابگاہ کو گئے پہر سے واسطے
ہوشیار ہو گئے تہذیب اخلاق تدبیر منازل سیاست مدن

جسقدر جناب باری نے عطا کی اوسکی شرح جہانتک لکھون کم ہی اندیشہ سے باہر

ہر ایک شاد و خرم ہی شہر خوشنما بازار چوک پُر فضا غلہ سستا ہی ملک زرخیز روپیہ

برستا ہی یہانتک کی خوبیان جو سُنتے پایا ہین ورود ور سے مشتاق چلے آتے ہین

سرد یار کا آدمی موجود ہی ہر طرف آج اس سرزمینِ خجستہ آئین کی بڑی نمود ہی

| رشکِ رکنا باد ہی بلرام پور | واہ کیا آباد ہی بلرام پور |
| --- | --- |

کوئی کسیکو ستا نہین سکتا مفسد و فتنہ پرداز یہان رہا نہین سکتا پاسبان نیکی

عہد کے اوس سے لوگونکو ٹہگنے کہ چور و کے یا قلم ہاتہ کٹ گئے بند و بست

ملک ایسا بذاتِ حمیت صفات بیحد و غیر ہی کہ خورد و کلان دست بدعا ہے

خیر ہی محتاج کی مدد مظلوم کی حمایت شام و پگاہ ہی کیا غریب پرور رعیت پناہ

ہی مالگذار لا مال نہ دستک دینے سے غرض تنگی سے کام زیادہ

طلبی سے فارغ البال زمیندار بخوشی بلا آتے ہین مقرری اپنا دیتے

پہنچاتے تھے اہل کار خیر خواہ دیانت دار ہر ایک خورسند غرض اُن باتون سے
بند خائن بے بہرہ نافہم یہان آنے نہ پاتے تھے ڈیڑا سلیقہ شعار ہوتے جاتے صحبت کیمیا خاصیت
مین آداب تھا عمدہ کا ہر ایک دستار ہیچ کندۂ ناتراش ہین اُن سے نیکے لئے
یہ جگہ خدا دی اشعار ذیل نصیحت آمیز بارہا حضور نے کچہریون مین ارشاد کئے
تنبیہ غافلین پڑہوائے کے سنوائے کہ ہر ایک اپنی اپنی جگہ واقف ہوجائے

## پند نامہ طغرا حضور

گوش دل سے سن اے اے نیکنام
یاد رکہیو کی یہ باتین ہین تمام

لازم و واجب ہے ہر انسانکو
نیک باتونکی ہمیشہ جستجو

اپکو ہر دم سمجہ اے ذوفنون
بدترین و کمترین خلق ہون

ہون گنہگار و خطاکار و ذلیل
جاننا یہ مغفرت کی ہے دلیل

یاد معبود حقیقی خوب ہے
بس سوا اسکی جو ہے معیوب ہے

ہر کہ او را معرفت بخشد خدائے — غیر حق را در دل او نیست جائے

ہر کہ عارف شد خدائی خویش را — در فنا بیند بقائی خویش را

عارف و عاقل وہی ہی لا کلام — دھیان مین مولا کی کاٹی صبح و شام

منع جو باتین ہین اونسی رہ جدا — حشر مین تا اجر دے اسکا خدا

آنکہ از قہرِ خدا ترسد بسے — بیگمان ترسند از وی ہر کسے

ہی جو عجب و نخوت و کبر و غرور — رہ مدام ان سبسی تا مقدور دور

ہی اگر کچہ حق و باطل مین تمیز — جان دشمن کو بھی مانندِ عزیز

جو کہی تجکو برا اور ناسزا — اوسکی خاطر مانگ نیکی کی دعا

ہی عوض لعنت کا رحمت کر یقین — چاہیئی نفرین کا بدلا آفرین

مقتضائے عقل ہی ای باشعور — دشمنونکی ساتہ احسان ہی ضرور

جو کوئی تکلیف دی آزار دے — ہان مدارات اوسکی واجب ہی تجہے

بدہی نفسانیت اپنی پاک ہو
خاک ہو جاتی ہی پہلی خاک ہو

چاہئی کلک و زبان مثل قدم
راہِ نیکی مین چلین یہ دمبدم

کام گر کوئی تعلق ہو ترے
بی رعایت چاہئی انجام دیے

راستی ہی باعثِ عز و وقار
راستی ہی موجبِ حمد اقتدار

ہر سخن کان نہ است گوئی و درست
بہ ز دنیا زانکہ در وی نفع نیست

گو ہی خوش کردار پر نازان نہو
لا کہ ہی ہشیار پر نازان نہو

یعنی جو مینے کیا اچھا کیا
میری کب تدبیر مین فرق آگیا

ہون وہ دور اندیش اور کار آزما
رائے مین میری نہین ہرگز خطا

مطمئن اسپر نہو ای خوش سیر
رکھ قدم ہرگز نہ بیخوف و خطر

جس گھڑی دلمین آئیگی یہ بات
ایک دن منہ کی کھلائیگی یہ بات

یہ مضامین متین شام و پگاہ
سبکو رکھنا چاہئی پیشِ نگاہ

یہ قرینہ خوب ہی محبوب ہے — دلسی ای الہ آپ سے ہمیں مرغوب ہے

بہانہ کوئی عذر کی باقی رہے — قولِ ناصح اور نصیحت ختم کے

ہی دعا ہر امر میں خوشنود ہوں — یا خدا حاسد نہوں محسود ہوں

یہ آئین انتظام ہی اسی سے آبادی روز افزوں ہی تو لتکوا استحکام ہی
عنایت باری ہی سدا برت جاری ہی سوا ٹھاکردوارے دہرم سالے مہمان سرائے
کوئیں بیت الشفا اسپتال مدرسے اسکول مسجدیں امام باڑے کوٹھیاں باغ
گنج جابجا شہر بشہر تعمیر ہوئے فیضیاب سب قوم کے محتاج غنی فقیر امیر ہوئے
ٹھاکردوارہ میں پنڈتوں کی کثرت پوتھیاں کھلیں ہوئیں پوجا کا چرچا ہو رہا سلگتا
اگر گہی کے چراغ روشن آسن مارے ہوئے برہمن ہر ایک اپنے
دہیان لگا ہے مسجدوں میں مسلمان محو عبادت مشغول قرآن ایک
طرف سے صدا اللہ اکبر آئی ایک جانب سے ناقوس نے اپنی آواز

سناتی اسپتال مین عالم ہر علم معدن متانت و حلم غیرت اوستاد اہل پنڈت
کیلاس ناتہ شکل منحصر اسپتال و مدرسہ و مطبع وغیرہ علوم انگریزی مین معز ڈاکٹر
بحر مواج مستعد بہر علاج فیض عام مریضونکا اژدہام شیخ غلام رسول ڈاکٹر
برائے تقسیم دوا مقرر از امیر تا غریب علی الصباح آتے ہین قیمتی دوائین
مفت لیجاتے ہین مدرسے مین داہنی جانب پاٹ شالا عالم علوم دلپسند پنڈت
رامانند مستعد تعلیم سنسکرت وہان کہا انہین کے قریب انتخاب جہان پنڈت کاشی ناتہ
دونے لیے ریاضی فرائی اور بائین طرف اسکول علم انگریزی کا حصول اگر برسونکی ریکہا د
تو عربی فارسی اردو کی کتابین کہلی ہین مجمع اطفال غربا و رئیس ہے اوستاد
شاگرد محو درس و تدریس ہین ادہر مقبول کونین مدرس مولوی شیخ احمد حسین معقول
ومنقول سے بہرہ ور کتب درسیہ ازبر فارسی مین لوگ نظیر نہین ایسی پختہ گوئی کسیکی
تحریر نہین اودہر مدرس المعی مرزا آغا علی اگر سب لڑکون نے ملکے ایکبار غل مچایا

تو زمین ہلنے لگی گویا زلزلہ آیا نامی اگر بھوے یسے ہان ایک لمحہ کیلئے

جا سیئے آٹھ دن دماغ صحت نپائے چھاپہ خانہ عجب تماشا ہی یہان بھی

کسیکی ممانعت نہین حکم عام ہی کہین لالہ پرپالال ونا تہو رام خوشنویس کاپی لکھتے ہین

کہین امیر خان مصوّر تہر بنا رہے ہین میر آغا اور نصیر خان کاریگر اپنے کام مین

مصروف کاغذ کتر ہا ہی فراسو کہتا ہے ہم سمجھے ان بکٹیر و نسے جو کچھ

مطلب حضور ہی ہر بہانے سبکو روٹی پہنچانا منظور ہی

رعایا بر آیا فکر قوت سے آزاد ہین ۔ وہ مسلمان باخاطر شاد ہین

تقاطر سحاب الطاف حضور مزرع امید کہ وہ پر برابر ہی

رعب جاہ وجلال ایسا چھایا ہی کہ شیر بکری ایک جگہ

پر ہی بہیڑے آدمیکی بچون کو دیکھکے

منہ پہیر لیتے مین بھوک کی تکلیف سہتے ہین عدالت ایسے

کہتے ہین کوئی کیسے ہی خوفناک نہین بکریان شیر کے بچون کو سبکے
سامنے دودہ پلاتی ہین کچھ باک نہین با اینہمہ حلم کی انتہا نہین
خاطر شکنی کسیکی حضور کے مذہب مین روا نہین تیوری پر کبھی
بل نہین دیکھا تبسم شعار ہی حرکات و سکنات کو کہانتک لکھون قدرت
پروردگار ہے اگر اوراق روز و سیاہی شب و قلم اشجار ہاتھ آئین
اور وہم و قیاس محرر بنکے اوصاف حمیدہ اور اخلاق پسندیدہ
تا ابد لکھین غالب ہی کہ کچھ باقی رہجائین مراتب ریاست مین فقط
ملک اودہ ہی مین سب سے اوّل نمبر سرکار ہی لیکن خلق و مروّت و
شگفتہ روئی مین تمام رئیسان ہند پر تفوق سزاوار ہی کسی نے
کسی طرح کا سوال کیا راقم کو یاد نہین کہ حضور نے کبھی انکار کیا ہو
یا گوہر مراد سے دامن بھر دیا یا ممد فرار کیا لوگون سے برامی العلمین

گیسے کیسے قصور سرزد ہوئے چشم زدنمین معاف
کردیئے اخراجاتِ سرکاریکا کیا بیان ہو صرفِ بہت ہین کوئی
چیز عمدہ ایسی نہین کہ حضور کو حسبکا ذوق نہین زمانیمین ایسا
کسیکا شوق نہین افضالِ الٰہی سر بسر ہے لطفِ زمانہ شاہی پیشِ نظر
ہی سوا ہے ذاتِ والا کوئی آنکھ مین سماتا نہین چشم وحدت بین
مین دوسرا نظر آتا نہین عجب رئیس عجب مقام ہی مرجعِ خاص وعام
ہی فرزند لاجواب اعزا و ملازمین انتخاب بھیا جنگ بہادر
خلفِ مہاراجہ بہادر کہ ابھی کل نو دس برس کا سن کھیلنے کودنیکے
دن مگر حرکات و سکنات و قیافہ سے جودتِ طبع بردباری
تیزی فہم ذکاوت ہوشیاری شجاعت رحم دلی عالی حوصلگی رعیت
علم انتہا کا حلم ہویدا ہی باتونسے جوانمردی پیدا ہی کیونکر نہو

اَلْوَلَدُ سِرٌّ لِاَبِیْہِ ہونہار بروے کے چکنے چکنے پات جہان خدائے
سب طرح کا سامان مرحمت کیا ایسا فرزند رشید بھی عنایت کیا رونق
ریاست حضور چشم بددور اللہ عمر دراز کرے دوست شاد ہوں دشمن
برباد ہوں جب سرکار میں اجرائے مطبع کا اہتمام ہوا منسوب اسی
صاحبزادے کے نام ہوا اور برادر زادہ حضور بھیا جگت پال سنگھ
ذی لیاقت صاحب شعور خوش سیرت بہادر حسین با وضع کم گو ہیں اور
برادران خالہ زاد بھیا کیسری دت سنگھ اور بھیا اوتار سنگھ اور بھیا
ہر رتن سنگھ یہ سب صاحب کریم النفس ہیں ۔ ایسے سخنے
قدمے ہر ایک سے موجود مخلوق کی مدنظر پرورش
سعی امداد بڑے جرار نمودار نامدار تجربہ کار ہوشیار کارگذار
اور منتظم لالہ رام شنکر کو جزو کل کا اس سرکار میں ۔

اختیاری ہی شخص عاقل خیر خواہ دیانت شعار ہے

بڑے خوش خلق خوش کردار لالہ رام شنکر ہین
خوشی و کار رہی ہر دم مہاراجہ بہادر کے
ہر اک دم بیٹھتے اوٹھتے خیالِ خیر اہی ہے
یہان اسدر خلق اللہ کی مطلب نکلتی ہین
وہی بس کر دکھایا ہی کبھی جو کچھ کہا جسّی
نہ کیونکر نام سی انکی زبان ہو دشمن بد کی کدورت
ہمیشہ خوش چلن سے شاد ہین نیکو نیسی صحبت ہے
رہی کالیکی زمانہ جاہ و حشمت کی ترقی ہو

بہت ذی فہم و ہوشیار لالہ رام شنکر ہین
مئی الفت سی کیا سرشار لالہ رام شنکر ہین
رفیق و مونس و غمخوار لالہ رام شنکر ہین
زبان پر ہر گھڑی ہے بار بار لالہ رام شنکر ہین
نہایت صادق الاقرار لالہ رام شنکر ہین
دلیر و صف شکن جرّار لالہ رام شنکر ہین
غضب بد وضع سے بیزار لالہ رام شنکر ہین
دعائین بس یہی ہے بار بار لالہ رام شنکر ہین

انکے ماتحت خوش سلیقہ و خوش خصال سر دفتر بابو امرت لال اور بڑے نیک رائے
دیوان دفتر تعلقداری کچہری مین سلیقے سے طباع صاف دل عمدہ تر

پنڈت دیال شنکر پنڈت ست نایب والانژاد دیانت بنیاد پنڈت دیبی پرشاد
برتے نیک نہاد بخشی دیبی پرشاد نہالیت صدق مقال بخشی بہاری لال مخصوص
بکار اطلاق لاله گنیش پرشاد حافظ سیاق علم حساب مین ذی کمال لاله
شیو چرن لال متدین کمال خزانچی مصری لال قانع جفاکش خوش طینت صاحب رائے
منشی صاحب رائے سلیم الطبع کم گو کم سخن منشی بہولا ناته بہت نیک چلن نہایت
متین منشی دیبی دین شگفته رو بہر حال منشی جھبو لال فن کتابت مین استاد
لاله گوکل پرشاد کار آزموده مسن رسین سیوتن سنگه مرد جہاندیده ہر
مرض کے علاج مین ضرب المثل حکیم موتی گر اور حکیم لالی گر بنا ضن بیدل
بنیاد ظرافت کی ابد مہیا جی خواصون مین یه چار آدمی مثل اربع عناصر
سفر حضر مین ساته دیال جھپی سالک چلنا ته

| تمامی انکی وصف کی انکی قدامت ہے گواه | ہوشیار و عقلمند و جان نثار و خیر خواه |
|---|---|

اور انگریزون مین کاربرآریکا سبب و نصاحب مرفی صاحب مارگن صاحب

اور مسلمانون مین عاشق فاتحہ بدر و حنین میرزا آغا محمد حسین ملازم قدیم ہین خاص

ندیم نجوم مین اوستاد نفیس طبع ادب آموز شجاع جواد کار سرکار مین

اگر جانتک کام آئے تو عزیز نہین یارباش ایسے کہ دوستون سے

دریغ کوئی چیز نہین مدبر با وضع عالیخاندان تحصیلدار محمد اسحاق خان

ہفت قلم ہمہ دان محمد زمانخان ہر علم کا مذاق ہر مذاق کی کیفیت

سے ماہر ہین مگر خط شفیعہ پر خوب قادر ہین اوستاد زمان غلام محمد خان

شبیہ کشی پر جو دل آیا نقل کو اصل کر دکھایا ناخون نویسی مین ید طولیٰ

ایسے پرچے لکھہ گیے دکھائے کہ روشن نگار گھبرائے ستار ایسا

بجایا کہ مین کو شرمایا نئی طرح کا ساز ہی ہاتہ مین گلے کا انداز ہی

بڑے دیندار رحم دل صناع ہمہ تن کمال ہین بیٹے ادنکے

سجّاد محمّد خان کسی بات مین باپ سے کم نہین بس اتنا فرق ہی کہ وہ سن مین ہین
یہ صدیقہ خوش نیکیے نونہال مین فرشتہ خصلت بقراطِ وقت ارسطوے زمان
دے لکے غنی حکیم سیّد سلطان جان مدنی مشتاق بعلاج یونانی و
ڈاکٹری حکیم سیّد مساجد علی معروف بدستکاری سیّد حسن نجاری نو
نے کے پادشاہ سیّد احمد شاہ بہروسیکے جوان احمد علیخان شیر دل و
شیر توان رسالدار شہسوار خان علم تیر انداز یکین انتخاب جہان میر فخر کی صاحب
اور محمّد افضل خان صدق اساس نیک بنیان نظام الدّین احمد خان اور محمّد احمد خان
علم موسیقی مین مقتدائے جہان حیدر علیخان اور چھجو خان ہر بٹ خیال ایسا گایا
کہ مدّعی تک وجد مین آیا یہ لوگ باریابِ دربار ہین اور یون تو ملازم ہزار در ہزار
ہین اپنی مدح کیا لکھون حق تو یہ ہی کہ فقط نام کا نامی بن بیٹھا ہون اس
عاصی پر معاصی اضعف العباد احقر الافراد ناکارہ زبان مملو سے خطا و

نسیان محب پنجتن آقا حسن تخلص نامی عرف میرن رضوی لکھنوی ولد میر مہدی حیدر

ابن میر محمد حمید رخلف میر ابو متقیخان خراسانی ہفت ہزاری من تلامذہ استاد

فیض بنیاد موجد فصاحت بانی بلاغت زبان دان محاورہ بیان پیشوائے

شاعران جالنجاندان رشک وحید و سحبان جناب نواب عاشور علیخان

نبیرہ نواب شجاع الدولہ بہادر عرش منزل کی طبیعت ابتدائے بلوغ سے

نظم و نثر کیطرف راغب ہوئی اس فن کی طالب ہوئی نواب صاحب مغفر الیہ

سے پندرہ برس تک مشورہ رہا بہت کچھ سنا اور کہا سوا اس فکر

کے اور تفکرات سے فراغ تھا دل باغ باغ تھا ارباب زمانہ سے

سروکار نہ تھا کسی کا خدمتگذار نہ تھا امرا مین سے اگر کسیسے ملاقات

بھی ہوئی تو بیلوث کی وارستہ مزاج رہا جسدن سے ہوش سنبھالا نہ غم دزد نہ غم

کالا اکثر یہی اپنا مقال تھا یہ شعر موافق حال تھا شعر

| دہلی نامی اغنیا سی کیون ملون | | کیا سبب کیا وجہ کچہ مطلب غرض |
|---|---|---|

اُس صورت مین اتنی صعوبات رہیے ایضاً دم رہی یا نرہی اپنی مگر بات رہیے

یکایک زمانے نے نیرنگ گردش کہائی قیامت کبریٰ آئی انتزاعِ ریاستِ شاہ

اور وہ مفارقتِ جسم و جان کا نمونا تھا بلکہ اس سے دونا تھا اہلِ شہر زندگی

سے مایوس ہو درد و الم سے ارشکِ کفِ افسوس سب کارخانہ درہم برہم

اور الٹ پلٹ ہوا ہر شخص کا جی چھوٹ گیا گویا جہاز کا لنگر ٹوٹ گیا اب فکرِ شعر کیسی

جان کے لالے پڑے ہیں آتشِ اضطرار شعلہ زن ہوئی اس فکر سے

زبانین چھپا لیے پڑے ہیں شعر بصورت شیر ڈرانے لگے حروفِ دیوان

حشرات الارض بنکے کاٹ کہانے لگے افراطِ حسرت سے سینہ بھر گیا

جو کچھ یاد تھا حافظہ طاقِ نسیان پر دہر گیا اسپر طرہ یہ ہوا کہ اکبارگی فوج

سرکارِ انگریزی بگڑ گئی اور نکالا کیا ذکر ہی خود حکام کو بھی اپنی جان کی پڑ گئی

لاکھونکو پیوندِ زمین کیا وہ لوٹ مچائی کہ فیل نشینونکو خاک نشین کیا یہ انقلاب
در انقلاب جو دیدۂ فلک سے باوجودِ دوربینِ مہر و ماہ کبھی نہ دیکھا تھا
ان آنکھوں سے دیکھا وہ حادثے پیش آئے کہ قارون وقت ایک خرمہرہ کو
محتاج ہوئے شاہی تاج جنکے سر پر تاج ہوئے تو اس خاکسار ذرۂ بیمقدار کا
کیا شمار یک بینی و دو گوش خانہ بدوش فرطِ افلاس سے پوست بدن
و کارد باستخوان چہرۂ زخ دون پرور بر سرِ امتحان قوتِ لایموت متعلقین
کی فکر دلمین جیا آب و گل میں اسقدر بار سر ہر ایک جانِ مضطر سوائے ذاتِ پروردگار
کہیں کا سہارا نہ رہا کنارۂ نان ہلالِ عید ہوا کچھ چارہ نہ رہا ع

| ای پریشانی نظر کن بر سر و سامانِ من | نیست نقشِ بوریا ہم بر تنِ عریانِ من |
|---|---|

الماس الم سے دل و جگر پاش پاش تقاضا قرض خواہونکا خانہ خراش
ہیون جان بندہ رہنا خدا کی شان اگر شرحِ پریشانی بیان میں آئے بریثہ لحبہ

لکنت زبان مین آئے استقبال و پر ہو کہ عالم چراغ سحر ہو مگر وہ مسبب الاسباب کہلاتا ہی
شکر خورے کو خدا شکر پہنچاتا ہی الحاصل اتفاقات روزگار و عنایت کردگار سے آقائے
نامدار سر حلقۂ رئیسان ذوی الاقتدار اولو العزم میر دیدان بزم مقرب بارگاہ شاہ کیوان بارگاہ
بلند مرتبہ عالیجاہ فریادرس زمان حاتم دوران مہر سپہر سخاوت قمر برج شجاعت یابندہ
علوم نقلی و عقلی منبع فنون شاہنشاہ اقلیم سخندانی صدر نشین بزم خوشبیانی شاہ رباعجاز نظام سحر پرداز
عارج معارج کمال نکتہ شناسی صاعد مصاعد فضل نکتہ اسی بدلۂ امثال و اقران سرآمد سائر
ہندوستان معدن کمال شہسوار بیمثال فیض دستور فرمان فرمائے بلرام پور و تلسی پور جناب
مہاراجہ دگ بجے سنگہ بہادر تخلص براجہ زید اللہ اقبالہ و نوالہ
برائے ملاقات جناب معلی القاب چارہ ساز دردمندان جہانگیرا
خود پسندان ماحی بدعت و جبر و تعدی و بیداد سامع اصوات فریاد ویسرائے جناب
نواب گورنر جنرل بہادر ہند ظلہم علی رؤسنا لکھنؤ مین تشریف لائے

قدردانی فیض رسانی کا ڈہنگ سبکو پسند ہوا غلغلہ تحسین و آفرین ہر چہار طرف بلند ہوا صدہا امیدوار گرد آئے بعض مہربان اس ہیچمیرز کو بہی خدمت خدام عالی مین لائے تخلئے مین طلب فرمایا واقعی جیسا سنا تہا اوس سے زیادہ پایا چند شعر بطور قصیدہ آقائے ممدوح کی ثنا مین موزون کرکے لیگیا تہا حضور کو اپنی تعریف سے محض انکار ہے سراسر ننگ و عار ہے بلطف و خوبی انکار کرکے بہت مہربانی فرمائی امیدواری برآئی سلسلۂ ملازمین مین بخصوصیت خوشنویسی کہ خط نستعلیق مین مہارت رکہتا تہا منسلک کرکے تا بلرامپور لائے جوہر ریاست دکہائے اون روز ونمین نیا نیا چہاپخانہ سرکار مین جاری ہوا تہا پہلے اپنا نسب نامہ چہپوانا منظور ہوا عبارت و نکاپی لکہنے کیواسطے اس ہیچمدانکو

حکم حضور ہوا الغرض حسب الحکم والا کمر ہمت بست باندھ کے مستعد ہوا
تا اختتام کتاب مذکور رات دن اوسی کام رکھا حسن التواریخ
نام رکھا گو کمال عجلت لکھی تھی مگر الحمد للہ کہ سرکار والا تبار کی پسند آئی
تعریف فرمائی داد سخن ملنے سے ایسا خوشی میں آیا کہ پھولا ن
سمایا کلمۂ مدح باعث عزت ہوا آمال مسرت ہوا شوق
بڑھایا ترقی کا وعدہ فرمایا بقول شاعر بیت

| | |
|---|---|
| دامن کو میرے دولت احسان سے بھر دیا | ذرے پہ کی یہ مہر کہ خورشید کر دیا |

قبل اتمام تواریخ مزبورہ ایک دن عند الملاقہ حضور نے زبان
فیض ترجمان سے حقیر کی جانب مخاطب ہوکے یہ ارشاد کیا کہ تم نے یقین
انجانب سے نے جو کچھ غزلیں وغیرہ کہی ہیں وہ ابتک متفرق ہیں
غالب ہے کہ تلاش سے سب ہاتھ آئیں انکو دیکھ کے اپنی نظر پر

کرلیا اور دیعت وار ترتیب دینا احقر نے عرض کی کہ بہت خوب نظر
استفادہ دیکھلونگا اور بلحاظ الامر فوق الادب مرتب کرونگا بس
اوسی روز سے فکر ہوئی سرانجام جلدی کی مگر کل امر مرہون باوقات تہا
کچھ لکھا تہا کہ دفعتہ یہ عبد اللہ بیمار مرض مہلک مین گرفتار ہو کے
عرضی دیکے رخصت لیکے لکھنو روانہ ہوا ابھی زیست کا بہانہ
ہوا قدرت خدا زندہ پہنچا عجب دردِ سر مین رہا ایک مہینے کی رخصت
لی تہی قریب آٹھ مہینے کے گھر مین رہا ایسی بیماری و زیرباری
کبہی نہ اوٹہائی تہی بیٹھ گیا بخت جاتے نہیں سب کچھ سہہ گیا زندہ رہگیا
اسی زمانے مین مہاراجہ بہادر بضرورت کئی بار لکھنو مین تشریف لائے
ہم اوٹھتے بیٹھتے گو بدیر پہنچے گر زیارت سے محروم
نہ آئے اس اثنا مین صاحب والاشان کریم الاخلاق عمیم الاحسان

کس بیکسان دادرس مظلومان غریب پرور عدل گستر لراقمہ

| | |
|---|---|
| اکرم ارحم احسن الطف | اقدس اعلی اشرف افضل |
| اخرم اعدل ازہر اجود | اعظم ارشد اوحد اکمل |

حسین جمیل متین جلیل دشمن اہل فساد خصم ارباب عناد جناب
مسٹر ونگفیلڈ صاحب بہادر چیف کمشنر اودہ عدو ہم مردود
و غم ہم محدود کا کلکتے جانا ٹھہرا مہاراج بہی حسب الحکم معیت
صاحب موصوف تشریف لیگئے متوسلین کو تسلی دیگئے
جب شادان و فرحان مراجعت فرمائی واماندگان فراق کی جانمین جان آئی
نکلے
یہ نحیف زار بہی مثل اوروں کے بہر تہنیت حاضر دربار در بار ہوا بعد پرسش
مزاج وغیرہ ہمراہ چلنیکو حکم سرکار ہوا افتان و خیزان بلرامپور پہنچا
آتے ہی باقی ماندہ کلام معجز نظام کو جسکا ذکر آچکا ہی

آچکا ہی جو لیسے لگی ہوئی تھی ترغیب دی مخزن فصاحت نام و تاریخ
دیوان ہی حسن و عشق کا بیان ہی واقعی مضامین عالی حیرت افزاے
شاعرانِ شیرین مقال ہر غزل سحرِ حلال سلسلۂ الفاظ مین سلکِ مروارید
کے ڈھنگ معانی جواہرِ زواہر سے ہمسنگ بندش خوب ترکیب مرغوب
لطافتِ کلام نکہتِ گل قربان فصاحت و بلاغت پہ نثار رنگِ ریحان
دوائر حروف چشمک زنِ آفتاب تابان سوادِ نقاط رشکِ خالِ عنبرین مہرویان
بین السطور غیرتِ جادۂ کہکشان بیاض کاغذ سے سفیدی صبح
صادق نمایان ہر ہر مصرع گواہ خوش بیانی ہی ہر ہر شعر بیت دنیا کی نشانی
ہی حقیقتاً مہاراج کو بہمہ صفت موصوف پایا الیاس رئیسِ باکمال عالی ظرف قدردان
مردم شناس ابن بتیس ۳۲ سکے سن تک کہ موافق اپنی عمر کے بہت امیر دیکھے
نظر نہین آیا باوجودیکہ اکثر جانب سے اس گمنا کی طلب ہوئی مگر انہین وجوہ سے

جو صلے سے تنگی کی ہر گز جانیکو جی نچاہا یہی ذہن مین آیا کہ اور جگہ گذر محال ہی مفت کی قیل و قال ہی جو اس در دولتکو خود چھوڑ جاتے ہین اپنے نصیب کو روتے ہین اسی سے نیس کہین کا نہین رہتے ہین

| | |
|---|---|
| یہ سچ کہگیا شاعر حق پرست | قناعت بہر حال اولی تراست |

سب کچھ منحصر تقدیر پر ہی انزدیک ہزار گھر کی بھیک سے ایک در کا سوال بہتر ہی لہذا اُنھون کو چھوڑا احباب سے منہ موڑا تکلیف جانکاہ لی حسب الحکم حضور بامید پرورش متعلقین کو بلوا لیے کہ زیر سایۂ دامن دولت پناہ لی یقین ہی کہ اپنی مراد پاؤن خدا بات رکہ لے تا حیات دو سرے آگے ہاتہ نہ پہیلاؤن حضور نے انتہا سے قدر دانی سے چہانچانیکا کام دوسرے شخص کے سپرد کر کے کمترین کو زمرۂ مصاحبین مین ممتاز فرمایا عطائے خلعت وغیرہ سے سرفراز فرمایا ہمراہ رکاب رہنے کو حکم ہوا

دلکا اندعا یہی تہا جسقدر سرکار کو تحفظ مراتب و رعایت عزت افزائی و نمایت ملحوظ خاطر ہی اوسکے شکر انہین زبان قلم قاصر ہی رب لایزال مع اہل و عیال با اقبال شگفتہ حال سلامت رکہے دوست نہال ہون عدو زیر پاے فیل ادبار پائمال ہون حاسد کر لکہہ رشک سے مسلال ہون

من از صد گہر یک گہر سفتہ ام
کنون بہ کہ حضرت کبریا
سخن بود بسیار کم گفتہ ام
زبان را کنم نغمہ سنج دعا
بدارش بود ہست تا ماہ و مہر
ز گاو زمین تا بہ شیر سپہر

## سبب تالیف کتاب

پیش از تیاری دیوان سابق البیان حضور کو کتاب ہذا کی تحریر منظور ہوئی تہی یعنی اپنے اس سوانح عمری لکہنے کی راقم سے فرمائش کی الحمد للہ سے حافظہ برسونکا حال تاریخ بتاریخ بزبانی سنادیا قدیم بلا زمون

غزنزیِ و نیسے جنکے سامنے کا ذکر ہی تصدیق کریگے لکھو اُ دیا عجیب
عجب کام اس عمر مین حضور سے ظہور مین آئے صغر سن سے تا اینِ دم
کیسے کیسے مصائب اوٹھائے کہان کہان مستعدی و ہوشیاری و
بیدار مغزی و حکمتِ عملی سے بگڑے کام بنائے چھوٹی عمر مین بڑے بڑے
جوانمرد ہار رہے آجتک تین سی کئی شیر مار نے سے تاکید بہت تہی
بکمالِ ہمشیقی دو دو خبر عبارت لکھکے روز سنائی سچ تو یہ ہی کہ ہتیلی پر
سرسون جمائی اگر مہلت پاتا تو گو رنگینی کی ممانعت تہی سیدہی سیدہی
عبارت مفہومِ خاص و عام کی اجازت تہی مگر کسی پیرایہ مین زورِ طبیعت دکہاتا فقط
مالک کی خوشی سے کام کہا قلمبر داشتہ لکھکے اس کا نام میکا احسن التواریخ نام رکہا

| | |
|---|---|
| بحکمش بہ بندم بیا نبراز | زبانم نفرماش نیرنگ ساز |
| خدائی کہ نقش دو عالم کشید | تو گوئی مرا بہر آن آفرید |

| دعا و ثنایش بود کار من | زہی من زہی بخت بیدار من |
|---|---|

حسن التواریخ کی عبارت سنہ ۱۲۸۴ سے اسمین موجود ہی اوس خلاصہ کی تفصیل صاف صاف ہی مگر اکثر جگہ اختلاف ہی بعد اتمام یہ کارنامہ قالب طبع مین آئیگا تصویر طرز ریاست جوان بخت جوان تر ایسر تدبیر شیر گیر کی مشاہدۂ خاص و عام مین لائیگا انشاء اللہ دیکھنے کے لائق ہوگا ہر اہل مذاق شائق ہوگا انقلاب سلطنت سے بسبب انتشار طبیعت نثر و نظم کو بالکل بھلا دیا فضول جانا فراموش کیا حضور نے مارمار کے شاعر بنایا نثار و نمین نام لکھوایا سوائے فرمایش سرکار ایک مصرع زبان پہ نہین لاتا ہون ایک فقرہ لکھنے کی قسم کھاتا ہون خوشنویسی کا بھی ایسا ہی حال ہی اصل یہ ہی کہ جو کچھ ہمارے ذہن و دست و قلم سے بن آئے فقط حضور کا اقبال ہی آقائے ممدوح کی مدح سے یہ مرتبہ پایا اقلیم سخن مین سکہ بٹھایا

نثرِ من نظمِ غیر در نظر خوبرو زشت این
خامۂ من و نشگافِ معنی من جهد صاف

معجزۂ موسوی شعبدۂ سامری
دعوی دشمن گدا پیشِ من از شاعری

نظمِ صفا زاے من آب بگوهر دهد
نظمِ من و فهمِ خصم عطر و دماغِ جُعَل

فکرتِ معنی طراز معدن و من جوهری
وه چه شناسد جُعَل نکهتِ عنبری

مو سیم و طورِ من پایۂ فکرِ بلند
کرده عصای قلم در کفِ من اژدری

جوهریانِ بازارِ معانی و نقادانِ چارسوے نکته دانی نظارگیان باریک بین و تماشائیانِ متین شایقین حسن گوش و سامعین باهوش سے یہ التماس ہی کہ کوئی بشر خطا و نسیان سے خالی نہیں یہ بات کسیر خالی نہیں عیوبِ راقم کو پردۂ عفو میں چھپائیں خذ ما صفا و دع ما کدر پر نظر فرمائیں

بشکستم قلم ز شعر نگهای
بستم نقشش این یادگار برای

آغازِ حال ذکرِ تولدِ راجہ چیترائن سنگہ بہادر خلف راجہ جن سنگہ بہادر اور ہنود تونکا اپنی طور پر حکم لگانا اور پنڈت بشرام جی مہاراجہ چیت سنگہ بہادر کے تولد سی آگاہ کرنا اور مہاراجہ ممدوح کا عالمِ وجود مین آنا

بیا کلکِ گوہر فشان راست گو
کہ آغاز سازم حدیثِ نکو

برون آید از فضلِ پروردگار
ز بطنِ صدف گوہرِ شاہوار

زبانرا بشادی کنم نکتہ سنج
فشانم ز نوکِ زبان گنج گنج

گرم گنجِ گوہر نباشد چہ باک
چو گوہر الیس بود طبعِ پاک

بکامم نزد نقش اگر روزگار
بسی نقش ماند ز من پایدار

بسنجم بمیزانِ فکر آن گہر
ز خورشید تابندہ تابندہ تر

فشانم بدامانِ آن مشتری
کہ ہم مشتری ہست ہم جوہری

گہر باید از جوہری آب و رنگ
ببازارِ کوران چہ گوہر چہ سنگ

بلبل صدق مقال گلزار سخن موتمن راست گفتار سوانح کہن کا یہ بیان ہی
آگاہ خرد و کلان ہی کہ راجہ اوتار صفت دیوتا خصلت سخی عادل بہادر
پاک اعتقاد سادہ مزاج رحم دل پر اوپکاری ذہن ہنکاری گرناگر
روپ آوجاگر جناب راجہ ارجن سنگہ
بہادر مغفور والی ریاست رام گڑہ گورمی عرف بلرام پور

جہان روشن از لمعہ روی او | قوی دولت از زور بازوی او
فرازندہ رایت قدر و جاہ | برآرندہ مسند و بارگاہ
امیر جہان کامران کامگار | سخاوت شعار و شجاعت دثار
بذل و سخا برگشاید چو کف | گہر را بسنجد بسنگ و خذف
چو خورشید بخشندہ لعل و گہر | چو شمشیر پشت و پناہ سپہ
قلم گر بمدحش شود سحر کار | نیارد نوشتن یک از صد ہزار

ے جیسلے کالے زمانیلے لوگ لائق تحریر افسانہ وحکایات سب تھے اسیطرح

یہ بھی موصوف بجمیع صفات تھے سنمبت ۱۸ مطابق سنہ ۱۲ فصلی مین زمانہ سلطنت

غازی الدین حیدر شاہ زمن راجہ ممدوح کو تیتیس ۳۳ برس کے سن مین خالق ارض وسما نے

فرزند دلبند کرامت فرمایا والدین سجدۂ شکر بجالائے پنڈت بلائے نجومیوں کا گروہ

آیا اپنے اپنے علم وفہم کے موافق بچار کے سب نے باختلاف

اقوال حکم لگایا مگر استقبال کا حال کچھ نہ کہا فقط خوش کردینے

سے کام رکھا راجہ جینرائن سنگھ بہادر

نام رکھا مگر پنڈت بشرام جی مہاراجہ دیبجے سنگہ بہادر

کے گروہ لاکھو مین انتخاب تھے بیاکرن جوتش کاب منتر شاستر بناتے

صرف ونحو ۱۲ علم اسماء ۱۲ ریاضت ۱۲

دہرم شاستر میمانسا بیدانت سانکھے نکھے جوگ پاتنجل سامدرک مین لاجواب تھے

اد وبید مین نارد ثانی پران وبیدانت مین بیاس جی کی نشانی

دہرم شاستر مین منت جسکے مقابل غرضکہ چہ شاستر اٹہارہ پران بید مین کامل
نام عالم علم شریعت ۱۲
سولنے ئے علم ظاہری علم باطنی مین بہی یکتا وہ نیک صفات تہے
عامل شاغل صاحب کرامات تہے جو جسکو بتایا سر مو کبہی فرق نہوا وہی
سامنے آیا فقیر طبع مستغنی ملک صفات روشن ضمیر طمع سے خالی
نہ کسیکی خوشامد نہ تملق نہ دنیا سازی سیدہی سیدہی تقریر ابہون نے ہی
اسنے علم کا زور دکہایا کنڈلی کہینچی خوب سوچ بچار کے فرمایا
کہ یہ لڑکا بڑا تیز طبع شجاع عالی ہمت صاحب دولت با اقبال خاندان
ہی مگر کل پچیس ۲۵ برس کا سن ہی تولد کی ایسی ہی ساعت گہڑی
ہی عمر تہوڑی بدہ بڑی ہی یہ سنتے ہی بڑے مہاراج
پر کہ والد مولد سے اشارہ ہی ابر الم چہا گیا دل غنچیکی روش
مرجہا گیا گہر کی آبادیکی شادی انجام کا خیال باعث ملال جب

بخت جگر نورِ نظر کی جدائی ذہن مین آتی تھی کلیجہ ملجاتا تھا دنیا آنکھوں مین
اندھیر ہوجاتی تھی کبھی سر زانو پر دھرتے کبھی ٹھنڈی سانس بھرتے
بخت کا شکوہ کیا کرتے تھے اسی رنج مین رہا کرتے تھے یہ صدمہ جانکاہ لب پر آتے
نے کیفیت دیکھی رحم آیا یون سمجھایا خطِ تقدیر کا مضمون اسطرح سنایا
مفارقتِ فرزند کا خیال کرکے اتنا نہ کر اپنے تئین قسمت پر شاکر
رہنا چاہئے سات برس بعد ایک اور مہپارہ فلکِ حسن کا تارہ خوب صورت
نیک سیرت رونقِ ریاست شانِ حکومت بات کا دھنی دلکا غنی مردِ میدان
فخرِ خاندان تیشائے زمان اپنے وقت کا صاحبقران عالمِ وجود مین
آئیگا آپکا گھر بھر جائیگا یہ بھی یاد رکھئے اونتالیس ۳۹ برسکے سنمین
وہی لڑکا تلسی پور وغیرہ پر قبضہ پائیگا اسیطرح سات سات برس کا
درمیان دیکے پانچ فرزند پیدا ہونگے وہ لڑکا جو سب سے پہلے پیدا ہو

ہمین ویدالناغیر کا بچہ سمجہ کے پالنا یہ کہکے زائچہ کہینچدیا پنڈت جی کا اعتقاد کلی
تہا بڑے مہاراج کو اس بات سے گونہ تقویت بخشی مسرور کیا اونہون نے پہاتی پر
ہاتہ رکہا پنڈت جیکی درخواست کو منظور کیا جب پچیس برس کی مدت اس قول و قرار پر
ہوئی عنایت الٰہی سے جناب رانی صاحبہ حاملہ ہوئین پنڈت جیکو خبر ہوئی
سنتے ہی دوڑے آئے اونکو نہین سے مہاراج بیلائین
رہتے تہے جو کچہ چاہئے تہا پنڈت جیکو دیا اونہون نے پوجا
کرنا شروع کیا جب دس مہینے گذر گئے اور فرزند تولد نہوا تو
لوگون نے عارضے پر حمل کیا بڑے مہاراج پنڈت جی پاس
گئے حال بیان کیا جو لوگونکو شک گذرا تہا عیان کیا اونہون نے
جواب دیا کہ واسطے ہم کو دلمین جگہ ندو ایک مہینے کی مدت باقی
ہی بعد گیارہ مہینے کے لڑکا پیدا ہوگا خاطر جمع رکہو غرضکہ جب وہ بہی

# نقل زائچہ جناب مہاراجہ دگبجی سنگہ بہادر دام اقبالہ

سمبت ۱۸۷۶ اگہن بدی دوادشی چترا نچہتر روز دوشنبہ ایوشمان جوگ گر نام کرن عقرب لگن عقرب تک کا
شمس ۴ ۲۲ لمحہ گذر گئی ہے گہڑی دن چڑہی مہاراجہ بہادر موصوف عالم ہستی مین آئے




راج کا مالک لگن مین آیا اور لگن کا مالک بہاگ مین گیا اس سبب سے مولود کو اوس ۳۲ برس کی
عمر مین اپنی باپ کے نسبت دس حصے زیادہ اوج ہو لگن کے مالک کی سوا راس کا مالک مرکز مین
یا کوشی مین یا اپنی اوج مین ہو تو پرتہیہ جوگ ہو اور پرتہیہ جوگ کا پہل یہ ہی کہ دہرم مان اور قانون دان
اور گاؤن اور قصبون اور شہرونکا بانی اور علم دینی کا ماہر اور مشہور اور فتحمند اور ذی عزت
اور عیاش اور نام آور اور دیندار اور اقبالمند اور نصیب ور ہو اور ہر طرح کی آرام کی چیزین موجود
اور عیش حاصل ہوئے اور علم کی بحث اور عقلمندیکی باتونکا پسند کرنیوالا ہو اور ازواج اکثر ہون
اور لڑکون اور دوستون اور بہائی بندونسے گہر آرہی فقط

ہمیشہ قائم الوالد فرزند کی شادیکا اہتمام ہوا ثمبت امطابق سنہ فصلی اگہن کا مہینہ تہ کہ جان پدر روح مادر رونق باغ زندگانی بکرماجیت ثانی پیدا ہوا اسے جسے دیکھا ہزار جانسے عاشق و شیدا ہوا ۵

| | |
|---|---|
| باقبال و دولت باجلال و فر | بعشرت گہ خاص شد جلوہ گر |

چھوٹا بڑا شاد ہوا ایک سنے دوسرے سے کہا تہالو مبارک ہو گہر آباد ہوا حسن و جمال نور افزا اسکے کاشانہ چہرے کے جاہ و جلال شاہانہ سعید ازلی اندہیرے گہر کا اوجالا شوکت و دبدبہ نانے جیسے چلی پر یہ نہالچہ خوشی سے پہولوں نہ سمائے ہزاروں روپے لٹالئے جشن جمشیدی کیا جوڑے باندھے برہمن وغیرہ کہلائے

| | |
|---|---|
| بایثار گنجینہ پرداختند | بشکرانہ بزم طرب ساختند |

مہاراجہ دیپ سنگہ بہادر نام رکہا

انکھ سے لگے آپ کے صبح و شام رکھا دنیا میں آپ نے ہی قسمت مددگار
ہوئی اوسی روز علاقہ پختہ ہو گیا دو ہزار روپیہ کی نانکار ہوئی زچہ خانہ میں
لوگوں نے میمون جا بجا لگے بندر باندھا فوراً مر گیا دوسرا لائے وہ بھی
جانے نہ پائے گذر گیا اسیطرح کئی بندروں کا خون ہوا ہر شخص حیران
کار تھا خدا جانے اسمیں کیا اسرار تھا اس دن و دماں میں سوا آئے
شیر مادر سے بچے کو غیر کا دودھ نہیں پلوائے ہیں اور اگر ایسا کہیں ہوتا ہی تو زر
جھمک دو لڑکے جنبیت دکھاتے ہیں الا حضور بہت ناتوان
نہیں شیر کی قلت ہوئی مگر غیر عورت کا دودھ احتیاطاً نہ پلوایا بکریاں
منگوائیں جب ذرا بیٹھنے کے لائق ہوئے تو بیٹھنے یاد
گھوڑے پر گود رکھ کے بہت خوش ہوتے تھے اگر کسی نے کبھی میوہ
دیا تو اوسکے خوش خندہ دندان نما سے اس نظارہ مد نظر ہو تو نسے

بہر دیا بندرونکی اوچہل کود ایسی پسند آئی کہ قریب سو بندرونکے پال لیئے
کچھ دن انہیں سے طبیعت بہلائی جب عمر آٹھ مہینے کی ہوئی تو خصو
کی پہوپہی کی مہاراجہ منجہولی کے ساتہ شادی ہوئی برات سے
روز رگجادہر سنگہ کی ہمشیر نے ایک لڑکے کو گھوڑا بنا کے
مہاراج کو سوار کیا اور آپ شانہ تہام لیا ادہر لڑکا دوڑا ادہر ایکبارگی
چہوٹگیا اوسینے سے لگتے ہی لڑکی کو کاٹا وہ ایسی گھبرائی کہ بازو ہاتہ سے
چہوٹگیا آٹھ مہینے کا بچہ کیا سنبہلسکے گر پڑے بہت چوٹ آئی
ابتک زخم کا نشان ہی علامت اوسکی زیرزنخدان ہی بڑی تکلیف
اوٹہائی اسی سال سیف الدولہ بہادر اس علاقہ کے ناظم ہوے گونڈے
بہڑائچ کے حاکم ہوئے سنہ ۱۲۱۲ فصلی میں چار برس کا ہوا موافق مزاج
آناج چٹایا اوسکی حرارت سے بخار آیا جفاکشی تو آب و گل میں ہی

بخار کو اب ہانتے تھے پھیلاتے گئے ایک جانب وہ جوش ہو رہا تھا
دوڑتے ہمین پاؤن نے لغزش کھائی اون سنے چلتے دودہ مین گر پڑے خدا ہی نے
جان بچائی بائین طرف سے آبلہ جسم جلگیا رنگِ چہرہ متغیر ہو گیا
گہر مین تلاطم پڑگیا ہر طرف ہائے ہائے چہوٹے بڑے دوڑے آتے
کسینے کہا اولیکی مٹی جلد لاؤ کسینے کہا سیاہی یا گرونڈیکا عرق لگاؤ
کوئی چلائی ارے اتنی بہیڑ نہ کرو ہٹو مجھے تو دیکھنے دو زیادہ
کون سے کہے اصل یہ ہی کہ چھ سے جہینے تک آدمیونکے ہاتہ پر ایک کروٹ
رہے آخر شافیِ مطلق نے اپنے شفا عنایت کی غسلِ صحت کیا صدقے
اوتارے کہ بہنونکا گہر بہر دیا اچھے تو ہوئے مگر چلنے مین ایک کروٹ
جہکے رہتے تھے اس حالت پر بہی گہوڑا چڑہنا نچہوڑا اصغر عزیز
اسقدر عشق تہا گردت سنگہ چوہانی بڑے بہارا جسکے وقت مین نوکر تہے

جہاندیدہ دانش ور تہے اب بہی اونکی عیال جاگیردار ہی مورد الطاف سرکار ہی وہی مہاراج کو طفولیت مین کہانیان تہے قصے بہلانیکو افسانے سناتے تہے مفید مطالب جا بجا نکتے تمام انوار سہیلی کہ کتاب لاجواب ہی سنا دی حضور کو زبانی یاد کروا دی جب سن چار برس چار مہینے کا ہوا تو بڑے مہاراج نے بساعت سعید پڑہنے کو بٹہایا تحصیل علوم کا چرچا ہو سات برس کے سن مین آہوشیار ہوئے کہ بہیدو غیر گہوڑے پر سوار ہوئے

## ذکر لال بہادر سنگہ راجہ اکونا کا حالت جنون مین فوج لیکے بڑے مہاراج پر چڑہ آنا اور مہاراجہ بہادر کا جا بہگانا اور بیان تحصیل علوم فنون وغیرہ

| | |
|---|---|
| ای قلم تو دکہا دی اپنی اُمنگ | اک مخبط ٹہی ہی بر سر جنگ |
| سر چڑہا آتا ہی سڑی مجنون | بہلا آنکہو نمین کیون ٹہا دتری خون |

تھا یہ دلمین سزا کو پہنچا دون | سبکی انہی سی ٹالدیتا ہون

جبر مین گو کہ تین ہزار ضرر | ضبط کرنیمین ہی بخار کا ڈر

پر بجر سی مقابلہ ہی بڑا | پوچ و مہمل سی سامنا کیا

اوسکی اطوار اوسی بھگا دینگے | جو ہین مانع وہی سزا دینگے

خیر جھک ماری مدعی زبون | دل رہی مائل علوم و فنون

راوی معرکہ آرا کا یہ اظہار ہی لائق تحریر گفتار ہی کہ اوسی زمانہ مین لال بہادر سنگہ راجہ اگونہ اور بڑے مہاراج سی بابت سرحد علاقہ خلش ہو گئی کثرت اتحاد مین رنجش ہو گئی راجہ مذکور مجنون سی تھی اونکی گھر مین مدت سی خلل دماغ ہوتا آیا ہی یہ فقیر کی بد دعا ہی این خانہ ہمہ آفتاب است مشہور یہ ہی کہ زمانہ سابق مین راجہ لال بہادر سنگہ باپ راجہ بجودیال سنگہ نے کسی بھائی بچوا بدمیا کو بظاہر بیقصور مار ڈالا

شاید عالم امزاح کا بغض نکالا اوس روز سے اونکے گھر مین یہ
بیماری آئی گھر بھر پر دیوانگی چھائی خلاصہ یہ کہ لال بہادر سنگہ توپین اور
سپاہ کثیر لیکے بڑے مہاراج پر چڑہ آئے ہر طرف غل ہوا آئے آئے
آئے ڈہیرڑی گاؤن کہ میلا سے دو کوس ہی پہونچکے قیام کیا جو جو
عقیل اونکے ساتہ تہے وہین سے سرک گئے راجہ کو سلام کیا
راجہ بندکوریسے نے آپہی آپ توپین داغنی شروع کردین اور چٹھیون پر
چٹھیان بڑے مہاراج کو روانہ کین کہ ہم آئے ہین بیٹھے کیا ہو
لڑنیکو آؤ وہ کب سنتے تھے لیسے بڑی سودائیکا جھگڑنا
بلانا اور عزیزداریکی بہی رعایت کی بہرکیف لڑنا مناسب نسجھا حسب
ہورہے ٹالدیا ایلچی کو مثل آئینہ از دل دربار سے نکالدیا چہنا راجہ
دسے گنجے سنگہ بہادر کے کانمین توپ کی صدا آئی

کان کہڑے ہوے تے تیوری چڑہائی لوگوں سے پوچہا یہ آواز کیسی ہی
بتاؤ جلد خبر لاؤ سبنے حال بیان کیا مفصل کہدیا سنتے ہی بیتاب
ہوگئے بہت ناگوار ہوا باپکا لحاظ مانع تہا اسپے بڑے بہائیسے
جاکے کہا کہ آپنے سنی لال بہادر سنگہ کی چڑہائی کیا توپ کی آواز
آپتک نہین آئی بڑے مہاراج تو اسباتکا کچہہ خیال نہین کرتے
میرے نزدیک گستاخیکی سزا دینی چاہیے مانا ہمنے کہ اوس
خیرہ سر کی سراسر عقل کا قصور ہی مگر آنکہہ بہی نہ دکہانا نادانائی سے
دور ہی ہم آپسے پوچہتے ہین اگر کوئی ہمپر سر چڑہے تو اوسکی
کیا دوا ہی تنبیہ گوشمالی کچہہ چاہیے یا چپ رہنا اچہا ہی سمجہنا
چاہیے کہ یہ سن و سال اور ان باتونکا اسقدر خیال
راجہ جینرائن سنگہ بہادر نے جوابدیا کہ یہان تم

جانہین بڑے مہاراج سے کوئی کہسکتا نہین تمہارا جی چاہے
جاؤ اگر ہو سکے تو کوئی بات بناؤ جب اونہون نے صاف
جواب دیا تو اوبہی گہبرائے پلٹکے بڑے مہاراج پاس
آئے وہ رات بہر کے جاگے ہوئے موافق معمول محوِ خوابِ
آرام تہے اور جرنیل بلبہدر سنگہ حاضر ہوئے سلامی تہے حضور نے
والدِ بزرگوار کو جو خوابِ راحت مین پایا تو جرنیل مذکور سے باہستگی فرمایا کہ
یہ کیا ہو رہا ہی کچہ ہتیار باندہنے کی بہی حیا ہی تم لال بہادر سنگہ سے
ڈرتے ہو جو کچہ اس بیہودگی کا تدارک نہین کرتے ہو اونہون نے
عرض کی کہ اگر آپ صاحبزادے ہین تو وہ بہی فرزند وزیر سے
کم نہین آقازادون سے مقابلہ کرین اونکیطرح سودائی ہم نہین
لڑتے کیسے لڑکے کیا پائینگے جب بارود نہ رہے گی

وہ آپ گھر بہاگ جاتے ہین گے حضور نے کہا کہ تم جبرئیل ہو کے ایسی باتین
بتاتے ہو بڑے بزرگ دیتے ہو وہ اونہون نے کہا خیر ہمسے کچھ نہ کہو تم
آپسمین لڑکے لڑکے لڑلو یہ سنتے ہی وہان کو ٹلے اور راکہ زمین مین
پڑی تہی اوٹھا کے ہاتہ مین سے ملکے اونکے منہ مین لگا دی کہ تو تمہاری
جبرئیلی پر خاک ہی سَوَادُ الْوَجْہِ فِی الدَّارَیْن دن لکے بو دیتے ہو فقط
زبان چست و چالاک ہی یہ کہکے بہاگے کہ کوئی منہ تو دیکہے وہ تو
اپنا منہ لیکے رہ گئے ایسا پشیمان کیا والدہ پاس آکے سب حال بیان کیا
اونہون نے جو اید یا کہ یہی جبرئیل کی سزا تہی تمنے خوب کیا جبرئیل
نے بڑے مہاراج سے نالش کی کہ چہوٹے صاحبزادے
اوس شخص کا منہ کالا کر گئے غضب کیا اونہون نے تو آ
مہاراج کو طلب کیا یہ در سے ہی نجلے تہے کہ دو سے ہی نکل گیا ہو

کس رنج کا سامنا ہو جب بڑے بھائی بلاپ نے آئے تو اونکا غم غالب تھا
بیغدر سے چلے آئے بڑے مہاراج نے پوچھا کہ تمنے جرنیل کے منہ میں
سیاہی کیون لگائی یہ بات کسنے سکھائی حضور نے عرض کی کہ ہمکو کسی نے
نہیں سکھایا راجہ اکو نہ کی حرکت نامعقول سے ہمیں غصہ آیا حضور سے
عرض نہ کر سکے بڑے بھائی صاحب پاس آئے کہ کوئی تدبیر بتائیں یا ہمیں بھیجائیں یا
خود اوٹھ کے جائیں اونھو نے آپ کی خدمت میں بھیجا ہیں چلا آیا تھا جرنیل صاحب سے
راستے میں ملاقات ہوئی کیا عرض کرون عجب طرح کی بات ہوئی فدوی نے
انکو افسر فوج انگریز بہادر جانکے گرائیکا مشورہ کیا انھون نے ایسا جواب دیا
کہ ہرنا تیسے نادری ہنگتی تھی اسوجہ سے فدوی نے یہ حرکت کی اور
اشارہ ہی کہ اگر ایسے ہی تو دیکھو دلمیں جگہ دو سکے گے تو حضور
کہا سے لائق نہ رہونگے بڑے مہاراج نے فرمایا

که اچها اگر تمکو کچه جو صلاح هی تو جاو هم بهی دیکهین کیا کرتے هو بس مهاراجه بهادر نے
اونکے سلام کیا اور لٹنے بهرے سے پهر نه کچه کلام کیا باهر آئے فوجکو
تیاریکا حکم دیا خاطر جمع کی سبکی اونهون نے سال بهر کی چڑهی هوئی
تنخواه طلبکی فرمایا که کمر بندی مین دیر نکرو تنخواه ابهی لو یه سنکے بهت خوش
والده کی خدمتمین آئے اپنے نزدیک یه خوشخبری لائے که بڑے بیٹے
مهاراج کا حکم هوگیا هم لڑنے جاتے هین سپاه کو روپیه درکار هی
جلد دیجیے توقف کا محل نهین هی دیر نکیجے ورنه اپنا گلا اپنے هاته سے
کاٹ ڈالونگا یا تنها جنگل کی راه لونگا اونکو خدا نے همت مردانه دی تهی
فرمایا که دشمنونکا گلا کاٹو جسقدر روپیه درکار هو ابهی لو یه سنکے کہم
بخشی فوجکو بلایا کاغذ منگایا تقسیم تنخواه کا لگا لگایا اب مهاراج فرط
خوشی سے خود سوار هوکے هر افسر کے ڈیرے پر جاتے هین

اپنے طور پر سمجھاتے ہیں کہ ہان بہائیو یہی وقت مردی مقام کا ہی جلد

چلو دیر نکرو افسر ونمین جو دانا اور دور اندیش تھے بہت اچھا بہت

خوب کہا کئیے خلاف مرضی حضور جواب نہین دیا اور جو جاہل مطلق تھے

جلد کمرین باندہکے تیار ہوئے ہمراہ سات نفر قلمبند پیدل سوار ہو مہاراج بہت

بیلا گہات کو گئے اور شام کو دالگوب قرار تہا سپاہ کا اوتارا شروع ہوا فقط نہین انتظار تہا

بڑی مان حضور کی کہ خاص بلا پورہ حرم مین تہی تہین یہ ماجرا اسکے بہت خوش ہوئین

ہزار آدمی مسلح بہر مدد روانہ کئے اور کہلا بہیجا کہ شاباش بیٹا کیا کہنا ہی

مچہلی کے بچیکو کون تیرنا سکہاتا ہی آئیے ہو تو اب ہرگز کنارہ نہ کرنا

شیر کے بچے شیر ہو اوس خیرہ سر کی روباہ بازیونسے نہ ڈرنا

جسقدر روپیہ سپاہ درکار ہو موجود ہی اوس نا اہل کو سزا

قرار واقعی دینا ہمین منظور ہی بڑے مہاراج حضور کی

یہ تیز زبان سنکے بہت گھبرائے حمیت پدری جوش مین آئی تاب لائے

اپنے مصاحبونکو حکم کیا کہ جلد جاؤ جسطرح بنے اوس دریچہ کو گہیر کر اونکو گرفتار کر لاؤ

وہ سب حکم کے ساتھ ہی اوس پار اوترکے ہمارا جاکر سمجہانے لگے

نشیب و فراز بتانے لگے کہ آپکو یہ لائق نہین ہی کہ بڑے حضور کی

خلاف طبع کوئی بات کیجیے بس پہر چلیے یا نہ کیجیے للراقمہ

| پہریلی باڑہ پر دیدہ مین تلوار کی لگی ہی | | یہ کیا باتین ہین غصہ بہرکی ڈبڈبا کر کہو |
|---|---|---|

اودہر مخالف کے پاؤن بد نوج سنکے اوکہڑے دیوانہ رکاب سمت آیا آکے

بڑہے آئے تہرائے پیچہے ہٹنے لگے لوگون نے آکے

کہا کہ مبارک ہو دشمن کا رخ پہر گیا رستم کی دہاک کافی ہی اب کہان جائیگا

یہ سنکے ہمارا ہیج اپنے باگ سنبہالی کہ تعاقب سے بچکے بہاگ گئے

جانے نہ دیجیے چہانگل مصر بیاز منہ قدیم سے بڑے کم لگی

باک مین ہاتھ ڈالا یا کہ آپ کے بچانے سے ہاتھ کا قصور معاف بس آپکا پامن بہت تک تھا

اوسوقت حضور کے ہاتھ مین تلوار نہ تھی ورنہ اون بیچاری کی جان ہی جاتی گور ڈ

ڈنڈیان اسقدر مارین کہ بوکہلا دیا پانچ سات آدمی دوڑ کے لپٹ گئے

گھوڑے پر سے اوتار لیا اب مجبور کیا کرین دانتو نسے کاٹا ہاتھ پر لگا کے

مگر وہ پابندِ حکم سے تھے بہرکیف گرفتار کر لائے بڑے مہاراج نے

اپنے سامنے نہ بلایا اسقدر مکدر ہوئے مگر بڑے صاحبزادے

حفاظت کیلئے مقرر ہوئے اور وہ شریر بھاگ کے تعلقہ متھرا علاقہ

بلرامپور مین پہنچا کئی گاؤن لوٹ لئے پھونکدیئے سوڈکی زرمین ہٹے تھے

سو جھاڑ دیوانیکی بات کیا یہ سنکے جرنیل کے آگ لگگئی یہ خبر بڑے

مہاراجکو پہنچائی کہ وہ سودائی متھرا بھاگ کے پہنچا وہان آفت مچائی

ہماری طرح خدمت نیکا قصور ہی اب تنبیہ ضرور رہی یہ سنکے اونکو بھی

نصف آیا سوار ہوکے مع فوج شباشب متہرا مین آگو پہنچا یا وہ رعایا
کو تباہ کرکے وہین ٹک رہے تھے کہ صبحکو جمع کر دینگے یا قتل
دل جلاتے نینگے کیا ان پسے گئے گذرے ہین کہ انکو بھی ستاتے ہین
کوئی ابوالہجی چاہتا ہی کہ لاشون سے یہ میدان بھر دین کسینے کہا
یہی صلاح ہی کہ تھوڑی رات سے قتل عام کر دین اس فکر مین تھے
کہ ٹاپونکی آواز کانو مین آئی لشکر دشمن پہ ہیبت چھائی قریب تو پہنچنے نہ پائے تھے
تذبذب تھے تلوار سے چلنے لگی ہر رگ جسم لہو دینے لگی تیغہائے
سوزن زبا کی مدد سے میدان جیت لیا نوک دم بھگادیا طرفین
سے پانچ سے آدمی کھیت آئے بھیا اکبر سنگھ بڑے
مہاراج کے برادر نسبتی خون مین نہلائے بڑی جوانمردی کی آخر
جاندی شجاعت مانگی ملک الموت نے جھک کے قدم لیا قوم مخالف

ایسی بہاگی کہ تین کوس تک دم لیا بڑے مہاراج نے چاہا کہ باگ لین ہاتہ سے

بہی مار کے بہگا دین وہین ہمعصر نے رتبن بہگا کو اپنا پشت پناہ بنایا اون بچاریکو

اونکی بیکسی پر رحم آیا بڑے مہاراج پاس دوڑے آئے حرف صلح درمیان میں

لائے کہا تم دونو ایک ہو جو کچہ ہوا وہ ہوا اپنی طرف دیکہو ادہر آؤ جانے دو انہوں نے

اونکا کہنا مانا کچہ شکایت بہی زبان پر نہ لائے ایک کارندہ اور چند نفر سپاہی اپنی سرحد پر

چہوڑ کے پہر آئے مہاراج کو زبردستی پہیر لانیکا ایسا صدمہ پہنچا کہ

ضبط کر سکے تپ سے بخار چڑہا زور نقاہت بڑہا حکیموں اور بیدوں کی

دوا و نسے کچہ فرصت ہوئی بیس دن بعد بالکل صحت

ہوئی بڑے مہاراج نے حضور کو بلایا پیٹ پر ہاتہ ٹہونکا

فرمایا کہ اب خدا کی عنایت سے اچہے ہو ورزش

کیا کرو غرض کی بہت اچہا اطبا نے کہا تہا

کہ اگر صاحبزادے کم سویا کریں تو قوت زیادہ ہووے کا ہیدکی جاوے اسلیے
بڑے بڑے حضور اول مقرر کیے گئے کہ کہیل مین دل بہلائین نیند نہ آئیے
کہیل بہی انہیات تضیع اوقات کے تہے انمین بہی کمال پیدا کئے پانچ طرحکی
شطرنج حاصل کی ہر ایک دل پسند تہی اور شطرنج کلان او شطرنج
شہیدا پادشاہ اور زنان بند اور شیر بند اور گنجیفہ مین بہی استاد ہوئے
پادشاہ جنگ تین آدمیونکا اور دو آدمیونکا اور نقش اور رنگ مار اور
جتنے کہیل لاگ کے ہین سب یاد ہوئے اور چوسر دو طرحکی ایک
بند ایک کہلی اسمین بہی رنگ مار ہی اور سولہ لگہی اور بیس لگہی اور
دس گہرا اور سوجا پائی اور ناٹر گہوڑا اور چکے لٹو اور تہ بند اور
قسمہ ان سب کہیلونمین استحضار ہی اللہ رے ذہن زرا والد کی
مرضی پانی لکڑی بانک پٹا بانا بنوٹ بہالا کشتی گیند بی تتلی منول

چہوٹی کی چال بہی دی ان مین مہارت بہم پہنچائی رسالدار اس برس بارہ سے اونکا
جوہر اوڑایا سبکے سامنے گرد کہایا باری کرون بہانتیون کو نوکر رکہکے تیر افگنی
روپے دے نیر نجابت شعبدے تماشے حاصل کیے تیر لگانا بڑے
مہاراج نے بتایا کہوڑا اٹہر مینا گولی لگانا پہلے بڑے بہائی نے
سکہایا علم کیطرف جو رغبت ہوئی ناگری چند روز مین دیوان رام پرشاد سے
پڑہلی فارسی مرزا ذوالفقار بیگ نے پڑہائی وہ عامل تہے
کچہ ترکیب عمل بتائی لکڑیکا فن بہی اونہین سے ہاتہ آیا بعد اونکے
بہوانی سنگہ چہتری نے کہ بڑے مہاراج کے مصاحب
تہے کہائیان چہوٹ لڑنا بتایا بانپٹا وغیرہ محمد خان بادلخان
سردار سنگہ چند برس سے سیکہا علم شناوری میر نجان نے
تعلیم کیا موسیقی مین سب سے پہلے مہابت خان خلف نرمول شاہ کو

اپنا اوستاد بنایا بعد اوسکے پرنجش ڈہاڑی سے کچہ بہولا ہوا تہا
کیشوداس اور رگہناتہ داس دو پنڈت دکہن سے اسکی تکمیل کیلیے
بلوائے وہ اسپرے رنگ پر آئے جہان جہان شبہہ تہا مرزا اگمانی بیگ
سے پوچہ لیا چند روز حیدر علیخان سے دریافت کیا ہر ی ام
ہاج بیٹی کا انہیں کو نمین شمار ہی حق تو یہ ہی کہ طبیعت خود آموز گار رہی خلق
فکر رسا طبع موزون عنایت کی فن نظم و نثر مین اوستاد کی نہ احتیاج
ہوئی سب علوم صناعیان فنون کہ ہر ایک سے کے واسطے ایک عمر
چاہیے تین برس کے زمانہ مین حاصل کیے صغر سن مین بہی کہیلتا جو
ذہن خالی نہ تہا لہو و لعب بہی مصلحت سے خالی نہ تہا بارہا قلعہ بنایا اوسمین
لڑکے جمع کرکے لڑنے فتح کیا غلچا کہ وہ قلعہ لیلیا اکثر بڑے
مہاراج کی کچہ کچہ ڈہنگ انفعال مقدمات دیکہ آسے انہا جگہ پہ

آپکے بیچولی لڑکے آپسمین لڑے واسطے خود حاکم بنے ہر ایک کی روداد
کو تنقیح کان لگا کے سن لیا مناسبت فیصلہ کر دیا بڑے مہاراج کو ہاتھیوں سے بہت رغبت تہی
بائیس ہاتہی تہے ایک سے ایک بہتر تہا سبمین خورد ایک ہتنی تہی مبارک نام خصوصیت کی رعنا

| | |
|---|---|
| رشک لیلی ہوش مجنوں سے زیادہ تیز رو | ایک رہی تو استقامت مین نظیر کوہسار |

اور چند پایہ نایاب سوار کیلئے دی ایک ایک ہتنی کہینچنے لائق تہی عرش غاسب عین خوبصورت

| | |
|---|---|
| دم کس لیک پڑ مین غضب تہا وہ بادپا | جادو و طلسم سحر کرامات معجزا |

جب مہاراج جلوس کے بہتر سال گیارہ ہوا تو موافق حکم شاستر بیٹیوں کی شادیکا سامان ہوا

## بیان شادی زنار مہاراجہ فتیح سنگہ بہادر مع ذکر تاریخ و سال اور بڑے مہاراج کا انتقال

| | |
|---|---|
| بیا مژدہ جلد ای ساقی مہ لقا | می عشرت و خرمی سے چہکا |
| شرابیکہ باشد خمیرش لطیف | ضروریست دورش بزم شریف |

وہ ہو جام فورا جو بخشے سرور | کہ ہے اب نشاط و خوشی کا ظہور
ہر اک شاد بیگانہ و خویش ہے | یہان جشن زنار درپیش ہے
مرا ذہن عالی دکھائے کمال | سناؤن جنیئو کی شادی کا حال
چنین خوش تر نثر خوانے کنم | بملک سخن حکمرانی کنم

ارغنون نوازان بزم نشاط و بربط زنان محفل انبساط یون زمزمہ پرداز و نغمہ طراز ہین کہ ۲۷ سنہ ۱۲ فصلی پہاگن بدی دوج کو مہاراج کے جنیئو کی شادی رچی گھر گھر دہوم مچی پہلے راجاؤن بابوؤن تعلقدارون رئیسون امیرون کو نیوتے بہجوائے منزلو نسے ہندو مسلمان آئے دعوتین شروع ہو گئین جیسا چاہئے تہا سبکی خاطر داریان کین باورچیون نے ہر قسم کی چیزین پکائین حلوائیون نے طرح بطرح کی مٹھائیان بنائین سب قسم کا پکوان اچار مربع باب و تاب پلاؤ زردہ افرنی ماہوتی قورمہ قلیہ شیرمال کباب دخل در معقولات گڑ ہولا لے بیلائے

آئے مرغہکون نے نعمتین پاکے خوب مٹے لگانے قہقہے اوڑانے فقرا دعی
رنگ جماتے ادنیٰ سے اعلیٰ تک زن و مرد بازیب زین لباس بہانے رنگین
ہر قسم کے عطر سے گلی کوچہ معطّر خوبرویان سیمین بدن نکلے جمگہٹے فتنہ و فساد
کا گہر نوبت نشان والے منّی وردیون سے آراستہ شہنا نواز نقّارچی عمدہ ملبوس سے پیراستہ اپنے
اپنے کاروبار مین سب ڈوبے ہوئے رنگ مین غرق چالاک مثلِ برق اربابِ نشاط
باعثِ انبساط بہانڈ ربابی کشمیری کتہک قوّال سننے کے محاورے
بیباک بولچال شادی مبارک کا غل ایکطرف سہنائی مین کلیے کا انداز
بالکل ہر طرف ناچ کا ناٹک تماشا دہرپت ٹہمری غزل خیال ترانا طوائف پر نزاد
سرو قد رشکِ شمشاد نادر روزگار دیکہنیوالونکے دل بیقرار
کوسونتک روشنی سے کے ٹہاٹہہ آرایش کے تخت لاانتہا ایک سے ایک
بہتر گملا مین کنول پنجشاخونکی عجب شان جہاڑونکی بلندی پر پریونکا گمان

چراغونکی روشنی نے ستارونکو شرمایا آرایش کے گلدستون نے باغ ارم نظیر و
گرایا آتشبازی کے ٹوکرے بیشمار چرخیان مہتابین گلریز انار صد ہا بانے تھے
قطار در قطار سانڈنی سوار بیگلنتی گہوڑے پینسین ہوادار

| | |
|---|---|
| بہ پشت شتر ہا جلِ زر نگار | تجلای خورشید بر کوہسار |
| بہر سو ز پیلانِ زریں کجک | خرامان بروئے زمین چند فلک |
| سمندانِ زرینہ قربوس و تنگ | مرصع بلعل و گہر پالہنگ |

تو پخانو نکی تیاری نگیرے بہاری بہاری جب ہر منہ اوٹھایا
خیمہ ہی خیمہ نظر آیا اسبطرح کے بلسے چلی ہوئین آوازین نے
ڈہنگ کی شاگرد پیشے کی وردیان رنگ رنگ کی نشان بردار
خاص بردار نقیب مردہی چوبدار سب ادب آموز تمیزدار تلنگونکی کمپنیان نجیبونکی
پلٹنین سبھی سجائین بہرے والون سے تیے خونخوار صورتین بنائین سندیلوالے

ہزار در ہزار ہوائی تیر پر سے اپنے اپنے قرینے سے ایکطرف لگتیان
کمیدان رسانداز شدیے اژدہام اگر کوئی اس میں سے اوس سر تک
کی سیر کا قصد کرے ہرگز بار نپاسکے تہالی پہینکو تو سر پر جاسکے
شال جیسے شانہ سے چہلے کپڑے سے لئے ہوں رستہ نہ ملے چیخ چہاڑ
ایسی تہی کہ کان پڑی آواز نہ سنائی دیتی تہی بعد ریت رسوم کے مہاراج
کی برآمد ہونیکی جو خبر پائی مشتاقانِ دیدار نے در دولت پر بہیڑ لگائی

ہجومِ تماشائیان پیش و پس | بلبہا فرو بستہ راہِ نفس
ہمہ جمع بودند برنا و پیر | وضیع و شریف و صغیر و کبیر
ستادہ چنان پیش و پس ہمدگر | کہ گوئی ز دوش و بغل رستہ سر
بیکسوی خنیاگران صف بصف | بکف بربط و چنگ و ارغنون و دف
بچشم انتظار و بدل اضطراب | کہ تا کی رسد آن معلی جناب

| | |
|---|---|
| که ناگه بچرخ این صدا برکشید | که شد مهر اقبال و دولت پدید |

مهاراج مطلوب برہا و پیر مع حجم غفیر نمودار ہوئے مشتاق مالا مال دولت دید ہوئے

| | |
|---|---|
| بیکسو غلامان خدمت گذار | دل و دیده و دست مصروف کار |
| چو از جلسۂ خود با ہمہ کر و فر | سوی منظر خاص شد رہ سپر |
| نظر دوخت بر شوکت بارگاه | بروئیش ہجوم ادب بست راه |
| بگرداند رو از سوئے بارگاه | که بر مہر نتوان فگندن نگاه |
| برفتند ہر سو تماشائیان | بدل شادمانی دعا بر زبان |

برہمن پنڈت ہر ملک کے جمع تہے شادی بہر خوب بہو جن کیے موافق لیاقت سبکو دیا گاؤ دان ذرب دان سون دان بہوم دان گجدان جہاد ان خوب کیا چہوٹی امت کو انعام مین روپے اشرفیان تقسیم کین بڑے ادمیونکو خلعت مین ہاتہی گہوڑے پشمینہ کمخواب زربفت گلبدن

مشروے کے تہان بندوقین تلوارین وین سب رخصت ہوے کے اپنے اپنے
گہر کو گئے بڑے مہاراج شادی مرگ ہوگئے دنیا مین شادی و غم
توام ہی ہنسنے مین بہی آنسو نکل آتے ہین خندہ و گریہ بہم ہی پہلے
قاد قادہ ہی جب منہ دکہلگیا تو آہ آہ ہی ارمان سے کے ہمراہ جان نکل گئی شادیکے
ساتہ تمام ہوگئے تحریر مین خاص و عام ہوگئے پہلے سے جنکے تہے
اکبارگی بخار آیا موت کا پیام لایا چہ دن بعد پہاگن بدی نومی کو بیکنٹہ باشی
ہوئے دفعتہ کیا تہا کیا ہوگیا عشرتکدہ ماتم سرا ہوگیا ہر طرف
گریہ و زاری کوئی سکتے مین کسی کو بیقراری مبارکباد کی جگہ
گہبرام ہوا طعام لذیذ کہاتے ہی دانہ پانی حرام ہوا تمام شہر
پر ابر غم و اندوہ و ملال چہا گیا ایسی ہوا چلی کہ جسکا جہونکا
اک سرتے سے سبکو پریشان مو آشفتہ حال بنا گیا کوئی دا ہین

بار بار گر گر رو رہا تہا کوئی زمین پر بیتاب پریشان لوٹتا تہا جب وہ مہاراجہ گزر گئے پہلے
تو ایک گروہ سرپا برہنہ گریبان چاک آلودہ بخاک حیران و پریشان بالہ و فغان ہمراہ
لاش ناتمام صاحب راہ دیکہتے سپہ بلیئے تو فرہو کا سنگ مفارقت سے دل پاش پاش ہوا

| | |
|---|---|
| نزدیک شد کہ شیشۂ افلاک بشکنند | از موج خیز گریۂ عالم حباب وار |
| بس اب چہوڑدون داستانِ الم | یہانسی خوشی کی ہون باتین رقم |

## راجہ جینرائن سنگہ بہادر کا مسندِ حکومت پر جلوہ فرمانا اور مہاراج دت گنجے سنگہ بہادر کو سواری اسپ وغیرہ سکہانا اور مہاراج ممدوح کی دلیری کا اظہار اور شیر کا شکار

حاکمانِ ولایتِ سروری و فرمان روایانِ مملکت برتری شہسواران میدانِ فکرِ متین و شیرانِ شکار افگنِ آہوانِ مضامین سے لکہتے ہین کہ بعد گزر جانے مہاراجہ کرم کے راجہ جینرائن سنگہ بہادر کو کہ اولادِ اکبر تہے شمت امطابق

وہ اوصاف میں باپ کی جگہ ہاتہ آئی شان ریاست دکہائی مردود ہوئے سبکے خیال

تازہ پائی نل سنگہ خانزاد کو عہدہ نیابت دیا انتظام فوج و ملک و مال اچہی طرح کیا

اسی سال میلا سے سب صغیر و کبیر دیو پوجا کو بلرام پور میں آئے مہاراجہ

دگبجے سنگہ بہادر بہی سبکے ساتہ تشریف لائے

یہاں ایک گشائیں موج گر نام بڑے مقدور دار تہے سابقین سب گشائیوں کے

سردار تہے قبل ازیں وہ پہکر جی تیرت کرنے گئے تہے بیکانیر کے

راجہ سے ایک گہوڑا لائے ہوا تہا چہاوا تہا آگ تہا نام اوسکا

ناگ تہا لوگوں نے اوسکی تعریف کرکے مہاراجکو اشتیاق دلایا خود

خود دیکہنے چلے گئے بہت پسند آیا طلب کیا گشائیں جی نے

مع ساز و غراق نقرئی نذر دیا بعد پوجا کے پہر میلا میں

گئے کہ مسکن بزرگوں کا تہا وہ گہوڑا وہاں سے تہے

ہر وقت عیش نگاہ رہتا تہا ایک دن کا ذکر ہی کہ حضور اپنے بڑے بہائی کے
ساتہ شکار کہیلنے گئے بہت لوگ ہمراہ تہے وہاں ایک ہرن نظر آیا سبنے
اپنا اپنا گہوڑا اوسکے پیچہے دوڑایا ناگاہ سبسے آگے تہا ہرن تو جنگل مین
چہپگیا سب تہم گئے مہاراج نے بہی اپنا گہوڑا روکا وہ کب رکتا تہا دونو
طرف سے زور ہوا یہانتک کہ ایک جانب سے باگ ٹوٹگئی دوسری پر
ہاتہ ڈالا وہ بہی ٹوٹ کے دو ٹکڑے تہی دوال تہامی وہ بہی چہوٹ گئی گہوڑا
اصطبل کی دہن مین اس سناٹے سے بہاگا کہ سبکے ہوش اوڑ گئے بڑے بہائی
حضور کے چلائے کہ سنبہلے رہنا پڑی جمی رہے آسن نہ اوکہڑنے
پائے گر ہاتہ بڑہا کے زبان پکڑلو تو ابہی رکجائے حضور نے ہزار تدبیر لڑائی
اوس بیزبان کی زبان ہاتہ نہ آئی وہ پہر پکارے کہ اگر نہ رک سکے تو کود پڑو دیا
آپ کو گرا دو ایسا نہو کہ آگے بڑے بگڑے او چہال دے کہیں قلعے کی

خندق مین ٹڈ اندسے یہ اصطبل کو جاتا ہی دروازہ اوسکا بہت چھوٹا ہی اگر
یہان نسے نکلینگے تو اوسکی ٹکر سے لگے گی مہاراج نے اوترنیکی بہی مہلت
نپائی ناگ بہاگا بہاگ قلعے کے نزدیک پہنچا درِ قلعہ پر سپاہی گہڑے
تہے اونسے حضور نے پکار کے کہا کہ یہ بلغام آتا ہی روک لو آگے
نہ بڑہنے دو وہ جب اس کیفیت سے آگاہ ہوئے سب دوڑ کے سدِ راہ
ہوئے گہوڑا بہی عقلمند تہا وہ راستہ چہوڑ کے خندق کیطرف چلا اور خندق
دس ہاتہ کا چوڑا بیس ہاتہ کا گہرا پانی سے بہرا ہوا مگر قدرتِ خدا ایک ہی
جست مین کہائی کے پار ہوا جسم نے در الغرض نہ کہائی پر دار
جانور کی شان دکہائی دوسری اوڑ زمین دہس پر پہنچا پہر نیچے
کودنیکا قصد کیا اتفاقاً دارانخان ملازمِ قدیم قریب سے نمودار
ہوئے ادہر گہوڑا کودا الیتر رکہا انس اور پہرتی اودہر مہاراج اوچہلکے

حالت مذکور کی گردن پر سوار ہوئے جرأت تو کی مگر صدمے سے غش آگیا وہ پینگی

دہوپ پہ آفتکی وڈر دہوپ پہولسا چہرہ کمہلا گیا چہاونی قریب تہی وہان سے

لوگ دوڑے آئے بادکش کی ہوا دی اور وہان کیا تہا تلوے سہلائے

مٹی پانی چہڑکے سنگہادی بازوکے باندہے ہے اور وہ بچائے

کیا تعریف کرتے سوا اسکے کہ سبحان اللہ خوب بیٹہے خوب بہائے ندی

انصاف چاہئے کوئی اور بہی اسوقت پشت زین پر ٹہر سکتا تہا

دوسریکا پتا بہی نہ ملتا ایسا معرکہ اگر کسی نے دیکہا ہو بتادے سنا ہو

سنا دیے بہرام کا قصہ کہانی ہی شاید صنعت اہل مذاق ہی مگر اوس حکایت

کی یہ تحریر مصداق ہی مہاراجکو ٹہوڑی دیر بعد ہوش آیا اسیکے

آسکے حال دہرایا اتنے مین بڑے بہائی بہی حضور کے آ پہنچے فرمایا

کیا گذری سبنے کہا اور کیا عرض کرین جان بچگئی ناگ نے مار ڈالا تہا

کمی نہ کی تہی یہ سنکر اور غصہ آیا گہوڑا تہا ان پر جا پہنچا تہا پہر منگایا دوسرے
لغام چڑہا کے خود سوار ہوئے کہ منہ زوری کی سزا دیتے ہیں اب یہ شیر ہو جائیگا
اپنا بہی زور دکہا دیتے ہیں دو تین کوڑے اس زور سے لگائے کہ گہوڑا تلملا گیا
دیکہنے والونکے جی چہوٹ گئے اوسکے تڑپنے سے لغام کے
دو تسمے اکہاڑ کے ٹوٹ گئے اوسنے بہاگنے کا قصد کیا اونہون نے ایک
ہاتہ سے زبان لی اور دوسرے ہاتہ سے کوڑونکی بوچہاڑ کر دی گہوڑا
بہی زور کرتے کرتے عاجز ہوا یہانتک تہکایا تنگ کیا کہ دم چڑہ گیا تہرا کے
زمین پر بیٹہ گیا دو تین جگہ زخمونسے خون جاری ہوا اونکے ہاتہ کا کوڑا تلوار سے
کم نہ تہا ایک دن ایک ہاتہ بکریکو مار بیٹہے تہے اوسکی آنتین پیٹ سے
باہر نکل آئین جنہون نے دیکہا اونکا ذکر نہین سننے والونکے
عقلین چکر مین آئین حسب کیفیت تہی تو بغیر ہچکیان کئے

چہوڑ رستے گہوڑیکو اوسکی خود رعایت کرتے گئے تازیانہ نہو غرضکہ گہوڑا تو
ادہموا کر کے چہوڑا اور ہمارا جکو قریب بلایا شفقت و مہربانی سے فرمایا کہ
تم گہوڑے پر بیٹہنے کے ابہی قاعدے نہین جانتے سیکہنا چاہئے
پہلے اتنا سمجہ لو کہ اسکی سواریکے لیئے کیا کیا چاہیے یہ کہکے گیارہ گز
کا مدور ایک حلقہ زمین مین کہنچوایا اور گہوڑیکو فیرکی کر کے فراخی مین
باگ باندہ کے حضور کو اسکی پیٹ پر بٹہادیا فرمایا کہ سیدہے بٹہو اسطرح
کہ استخوان پشت اسپ دونو رانونکے درمیان رہے اور گہٹنے
لپٹے رہین گہوڑیکی پسلیونسے اور پاؤونکے پنچے
کے اندر رخ بہم ہون اور کمر سیدہے سر تک سوار کے تین خم ہون اتنا جہکے
کہ ریڑہ کی ہڈی ذرا بلند رہے چہاتا گونہ خمیدہ ہو گردن اوٹہی
رہے جست اپنا سر جوڑ بند رہی اور آنکہین اپنی گہوڑیکے

داہنے ہی ہاتہ سے کثرت کر سکتا ہی تو بائین چکر کے وقت بائین ہاتہ
کی کہنی پر برچہا آئیگا اور پلٹتے وقت پشت کیجانب ہو جائیگا تمام و کمال بارہ [۱۲]
برچہے کے ہین انہین سے چوٹ روکتے ہین اور انہین سے لگاتے ہین
جاننا چاہیے کہ اوپر ہی کے جسم کو حرکت رہے ران نہ اوکہڑنے
پلیے جب پیش و پس راست و چپ درست ہو چکے تو
مسلک کے ہاتہ بتائے سلک برچہے کے کہٹانے بڑہانیکا
نام ہی اسکے قریب سے بیلن تک فقط ہاتہ کی جنبش سے آجاتے
یہ ذرا باریک کام ہی جب اسپر بہی قادر ہو تو برچہے کو چکر دیے
داہنے بائین کمر کے محاذی شانون پر سر پہ یہ چکر کتین دولابی
آسیائی ہین سب گہار کی لڑائی مین کام آتی ہین اسکی مشق کیے
بعد یہ بات حاصل ہوتی ہی کہ جو جگہ تاک کے برچہا لگائے دیا

حضور ان سب قاعدون پر قادر ہو چکے اور گہوڑا فقط اشارے سے پہرنیکا
تو ہاتہ مین برچہا دیا اور ساتہ ہی یہ بتا دیا کہ اسکے تین طرح چکے سلام مین
ایک سیدہا ہی دوسرا دو پلٹے کا تیسرا تین چکر کا ہی بہالیکی گرہین ڈانڈ سے
اوپہری ہوئی نہون ورانہ مین نوہاتہ سے زیادہ نہو شروع ہوتا ہے ایسے
کرنا چاہیے بائین ہاتہ مین باگ اور داہنے مین برچہا چاہیے
تین حصے پائین دست اور ایک حصہ انگوٹہے کیطرف اوپر رہے
ابروئے راست پر اور کہنی برچہے کی حد کے اندر رہے گہوڑیکو
پہلے داہنے چکر پر لگائے انگہ انی سے ڈانڈ گہوڑیکے داہنے
کانسے نچو جائے برچہا کلائیکے سہارے رہے حرکت نہو
اگر دونو ہاتہونکی مشق بڑہجائیگی تو بائین ہاتہ مین بہی داہنے ہاتہ
کی کیفیت آجائے گی اگر کوئی فقط اک انگہ سیکہا ہی یعنے

اوسمین یہ حسن بہی ہی ہے کہ گہوڑیکا رخ باہر ہو اور عادی کام قدم پر ہو
جس شخص کے ہاتہ مین باگ ہو وہ پہیر وقت گہوڑیکے ہمراہ ہو اور پہیرنیکی جگہ پر پہلے
اسپ کو خوب کہا دے کہ پہیرنیکے مقام سے پہیرنیسے قبل
آگاہ ہو اول آہستہ قدم سے پہلے لیجلے اکبارگی نہ تیز کرے جب دورہ کرلے تو
مہمیز کرے داہنے چکر پر داہنا ہاتہ اور پاؤن اور بائین چکر پر بایان
ہاتہ اور پاؤن گہوڑیکا پہلے اوٹہنا چاہیئے اسکا خیال سوار کو
سب باتون سے سوا چاہیئے کاویکی بہی دو صورتین ہین ایک تو یہ
کہ اوسی حلقے کے اندر ہی گہوڑیکو پلٹا دے دوسرے یہ کہ دائرہ کے باہر
لا کے جگہ بدلکے پہر اوسی دائرہ مین لیجائے جو لوگ یہ کہتے ہین کہ گہوڑیکا
پہیرتیوقت لغام چبانا اچہا معلوم ہوتا ہی یہ بات نادرست و بیجا ہی اسلیئے
کہ جو کہیل مین مصروف رہیگا اوسے کام کیا ہوسکیگا غرضکہ جب

دونو کانونکے مقابلے مین کہنے کو اوستادون نے کہا ہی اسلیئے کہ زین
بخوبی دکہائی دیگی کانونکے حرکتونسے گہوڑیکے دلکا حال یعنے اوسکا
ارادہ معلوم ہوتا ہے اوپر نظر رکہنا اچہا ہی اور دونو ہاتہ کر خست کہنیان سیدہی بہت
سخت پشت فرس پر رہنے کا یہ فائدا ہی کہ اسپ لیدار اور بیتالہ
اور بیتالہ ہاتہ کو محسوس ہوتا ہی باگ ایک ہاتہ سینے تہامے تا وقتیکہ
دونو ہاتہ قائم نہولین اور اچہی طرح کام نہ دین آٹہ اونگلیونسے باگ
تہامنا چاہیے اسطرح کہ پشت تہائے ہیت اوپر ہین اور اونگلیان
پشت توسن سے ملی ہوئین برابر ہین اسلیئے کہ جب مرکب داہنے
یا بائین جانیکا قصد کریگا اوسی طرف کی اونگلی واقف ہوجائیگی اگر
وہ سمت سوار کی طبیعت کے خلاف ہی تو وہی اونگلی ادنی اشارہ کرنیسے اوس
جانب سے پہیر لائیگی اور نہار یکے گرد مین جو سر دوال کا گرد ہتا ہی

فرق ہوا وہی مقام پر چاہیئے جب اتنی مہارت بہم پہنچاسیئے تو چکر تیغ

دوسرا حلقہ اس طریق پر کہ ایک طرف سے کنارہ دونوکا ایک ہونا ہے

جہان دایرہ ملاہی وہی مقام چوپنگاہی مثلاً ایک طرف سے حریف

آیا اور ایک جانب سے اپنا گھوڑا دوڑایا دونوا یکساہی راہ سے

نکلا چاہین اوسوقت اگر حریف ہاتہ کمزور آئے تو چاہیے کہ

برچہے کے اندر سے چوٹ اوڑلے اور اگر حریف کی چوٹ

زبردست ہو یا مروڑ کرے تو دونو ہاتہو نسے اپنے برچہے کہ

تہام کے اوسکا توڑ کرے یہ بھی یاد رہے کہنے کی نصیحت ہی کہ روز

جنگ رودیکی کمند پاس رہے کہ اسمین یہ مصلحت ہی کہ برچہے سے تو کمند

کٹ نہین سکتی اگر دشمن تلوار کا ہاتہ آئے تو وار اوسکا اپنی تلوار کی

پشت پر روک کے بائین ہاتہ سے عدو کی پہلو کیجانب سے لے

خالی جانیکا خطرہ نہین ہی کمند پہینکنے سے طرف ثانی کو گرفتار کر لاتے تہے پہر

بہی نصیحت یہی تہی ابر چہا تلوار بندوق لگانیکے کثرت رہتی تہی **مولف**

| | |
|---|---|
| یہ وہ ہین سور جو دیر نہین تلوار و نسے | کہین بہی کہیلی ہین جہین ہین تو تیمار و نسے |

اوس زمانیمین اہل ہند کا راج تہا چقماق کا توڑا تہا توڑیدار بندوق کا رواج تہا

کسی قسم کی بندوق ہو جب داہنی طرف چہتیا لگائیگا تو بایان پاؤن ہٹہ جائیگا اگر

بائین سمت سے فیر کرنیکا مقدور ہی تو داہنے پاؤنکو پیشقدمی ضرور ہی توڑیدار اگر

ہی جسن ہاتہ سے تو تا دبائے اوس ہاتہ کی کہنی جسقدر بلند ہوسکے بہتر ہی اور دوسرے

ہاتہ کی کہنی نار کی سیدہ پر رکہے بندوق کو حرکت نہو کوئی اناڑی نہ کہیچے

چقماق سے داب نے مین کہنی کا اوٹہانا معیوب ہی جسقدر نیچی رہی

خوب ہی نشانہ بہی اچہی طرح دیکہلے نگاہ مین جب آ جائے گاہ اور

دیدبان او مستانہ تینون ایک نظر آئین اسوقت دم روک کے داغ دیے

حضور تھوڑے ہی زمانہ مین ایسے مشتاق ہوئے شکار مین استعد
طاق ہوئے کہ جسپر بندوق اوٹھائی اوسکی بیشبہ قضا آئی اب مہاراج
کا سنِ شریف چودہ برس کا ہی شوق بڑھا ہوا ہی بغیر شکار کسیوقت
چین نہین آتا ہی ایک دن دوپہر کیوقت گرمی کے ایام مین کہ آفتاب
انگہین دکھا رہا تہا حشر کا نمونا تہا وہ دہوپ تہی جسمے ہرن کالے
ہوئے شیر زبانین نکالے ہوئے دو دو دام منہ آب مین ڈالے
ہوئے پتہر تنور سے پاؤنمین چہالے ہوئے
پتہر چٹک گئے درخت مرجہا گئے دریا ایسے سوکہے کہ
چقروں سے شرما گئے ایسے وقت حضور نے شکار کو جانیکا
قصد کیا بندوق اوٹھائی سرد و گرم کب مانتے تہے یہی دلمین سمائی
والدہ مہربان ہمارے نے تیاب ہوئین فرمایا کہ اسوقت چیل انڈا چہوڑتی ہی

کہین نجاؤ اونہارے پاس آؤ حضور نے جوابدیا کہ یہان قریب کے جنگل مین
ہرن بہت ہین اسوقت ہم جائینگے ایک آدہ شکار کر لائینگے
جب بہت بجد ہوئے تو اونہون نے کہا کہ تمہاری تقریر سے معلوم ہوتا ہی
کہ ضرور جاؤ گے ہرن کیا بلکہ شیر مار لاؤ گے مہاراج نے عرض کی کہ
حضور کے منہ سے نکلا ہی تعجب کیا ہی آپکا اقبال چاہئے اب جبتک شیر
نہ مار لاؤنگا آپکے سلام کو نہ آؤنگا یہ کہکے مدریانا نے لے پر کہ
شکار گاہ مشہور ہی تشریف لیگئے وہان نکے واقفکاروں سے پوچھا
کہ یہان کوئی شیر بہی ہی یا نہین اونہون نے کہا کہ آجتک سنا نہین اور وہان
ایک شیرنی مدت سے آتی تہی صدہا جانونکا نقصان کر چکی تہی مہاراج
کے بڑے بہائی نے بہت جستجو کی مگر ہاتہ نہ آئی حضور کو
اسبات کی خبر نہ تہی توکل بخدا ایک درخت پر چڑہ گئے

کجادہر سنگہ بہی لیے آئے گرے اونکا ذکر آنیکا پشت کیطرف آئے اور آدمیوں نے سے جانور نکلوائے

قضاکار وہ شیرنی اوسی جگہ بیٹہی تہی جنگل سے نکلکر اکبارگی قریب آگئی مہاراج نے

غنیمت جانا خوش ہوکے بندوق لگانیکا قصد کیا کہ پہر کہین چلی نجائے کجادہر سنگہ

نے چپکے سے کہا کہ ابہی ٹہر جائیے بہت قریب ہی ایسا نہو کہ بندوق

دیکہتے ہی اوپر آجائے شیرنی رو بمشرق جاتی تہی اور حضور شمال کیطرف تہے وہ پہر کر آئی

مگر کجادہر سنگہ کی آواز سنتے ہی مہاراج کیجانب رخ کیا وہ جب بہی منع کرتے رہے

حضور نے بندوق فیر کر دی گولی اوسکے حلق پر پڑی سانس بند ہوگئی

آواز بہی نہ دی گویا جان ہی نہ تہی سرد ہوگئی مہاراج خوشی کے مارے

درخت سے کود کے اوسکے قریب آئے جہٹ پٹ لدوا مکان پر

لائے والدہ کو دکہایا وہانکا حال سنایا وہ بہی حیران ہوئین کہ ایکبات منہ سے

نکلتی تہی وہی ہی تہا آئی بہ تعجب اوسکے سامنے فیر کیا خوشی خوشی مٹہائی بٹوائی اگر

کسی نا دانستہ نے وجہ پوچھی تو وہ مواس ہے کہ کیسکی نگاہ میں نہ سمائے زبان پا کر کہا کہ آج

پہلے پہل میں نے شیر کا شکار کیا خدا نظر بد سے بچائے اسی طرح بہت معرکے

پیش آئے کہاں تک کہنا جرات انکی کہاں ہر جگہ خدا نے بات رکھی جان بچائی دوستوں کو ہنسایا دشمنوں کو رولایا

## مہاراج کا پشت فیل سے زمین پر آنا اور وسن کا فرار ہونا بعنایت الٰہی صحیح و سالم مراجعت فرمانا اور زبانی تقریب شادی جیا اور مہاراجہ پرتاب کو اپنی ملاقات سے خوش کرنا اور نوشا پرتاب سنگھ سے نیرنگی کثرت کرکے پہر آنا

بیا خامہ یکشائی مشکین کمند — در آور سر پیل دشمنی بہ بند

زنم سر کہ از گیسوی رستم نقش — حکایت کنم از مہاراج وسن

اگر او زبون کرد دیو سفید — زجرات سیہ دیو این کرد قید

شناسد شناسا صاحب ہنر — کہ باشد بلائے سیہ سخت تر

سران سر فراز و فضلا دوری و شناوران گردن فراز دریائے دانشوری گوہر

سخن کو بعد بیت زین آویزہ گوش سامعین کرتے ہین کہ ۱۲۲۹ ف مین جب مہاراج کے بڑے بہائی کی شادی تہی تو جہیز مین ایک ہاتہی کا پاٹہا بہی ملا خوبصورت

بد سیرت فلک شکوہ قوی اندام مولابخش نام ۵

| | |
|---|---|
| نگو پیل تیرہ درون ساحری | زخرطوم در دست او اژدری |
| بسرعت چو اندیشۂ عاقلان | ز رفعت بروی زمین آسمان |
| دو دندان صافش بخرطوم ولب | دو شمع فروزان بداماں شب |
| بہ پشت بلندش جل زرنگار | تجلیست بر کوہ طور آشکار |

مہاراج نے اوسکو دیکہکے بہت تعریف کی وہ اسے پسند آیا اونہون نے چہوٹے بہائی کی میلان خاطر دیکہکے خاص انہین کی سواری کے لئے مقرر فرمایا مہاراج کو اوس سے کمال محبت ہوگئی دوسرے کا اوسکے پاس آنا گوارا نہ تہا معشوقونکی طرح رہتا تہا بہت بڑا ہوا پیار تہا اسقدر مد نظر حفاظت ہوئی کہ

اگر سوائے ہو تو آپ ہی یا ہما فیلبانکی نہ ضرورت ہوتی غرض مطابق انکی تشریف کے ہمراہ ہوئے ایام

ایک روز شام کے وقت ٹہلنے کے لئے راجہ بھی دریا پر گئے تھے لیکن ہمیں لہر آئی وہ اپنی موج میں تہا

پانی میں لیتے ہوتے ہی بگڑ اپنا مقابل دیکھکے آنکہ دکہائی حضور اوسکی بدمزاجی سے

آگاہ تھے دلکا حال دریافت کر لیا تھا نیچے نہ اوترے کہ مبادا یہ ہو جائیگا پھر ہاتہ ہی

نہ آئیگا اوسوقت خدمتگار کفیل ہوا آیا تھا حضور زمین میں کہڑے کہڑے

پانی اوچہال اوچہال کے اوسکی کدورت دہونی شروع کی اوسے یہ کہان

تاب تہی اور غصہ آیا اوٹھکے اوسنے [illegible] حملہ ور ہوا اوس بیچارے

نے نہلانے کے لئے کنارہ کیا دوچار چہلانگین مارکے دریا بیچ کے باہر ہوا

زبیبا گئی آن دمان اژدہا　　زجا سایہ بگریخت روبر قفا

اوسنے دیو کے سونڈ مین لپیٹنے کا قصد کیا حضور نے اوپر سے ایک کچک کا ہاتہ دیا

ازان ضرب آن دیو آسیمہ سر　　بپیچید و گردید آسیمہ تر

بجنبش در آمد چو غرنده میغ ۔ به دندان رنگین از دو دندان دو تیغ

پیل آنچنان گرم پرخاش بود ۔ که گوئی به پیچید آتش به دود

اوس دیو سیاہ کے بہی دلمین عوض لینا ٹہنگیا جیسے مار کے تڑپنے لگا ماہی بے آب ہوگیا ہزار سنبہالا نہ سنبہلا اور کرتے کرتے جی چہوٹ گیا یہانتک کہ کلاوے کا تسمہ ٹوٹگیا

زپشتش جدا گشت آن ارجمند ۔ چو رخشان شہابی ز چرخ بلند

سبک بر زمین آمد آن برق نور ۔ چو لمعان شمع تجلیٔ طور

اوس کافر نے جہاڑ اجکو جو زمین پر پایا دیو زرد دونون دانتون کے بیچمین دبایا اسوقت السیر آیا تا دا

برآمد ز گردون گردان غریو ۔ مگر با سلیمان در افتاد دیو

درآن عرصه گز گرمیٔ رنج و تاب ۔ دل ترک گردون همی گشت آب

مگر وہ کیا آسیب پہنچاتا حافظ حقیقی نگہبان تہا اوسنے زور کیا پر کچہ کمی نہین کی رنگ قدرت ہا

بہت تہی جگہہ دیتی چلی گئی الغرض اس حد کو پہنچا مقام ہی ہیا آج اوسکا قیمت کام کیا تالو مین آنکس فی

تو کپ نے ایسا ہنکا دیا کہ چار انگل گوشت توڑ گئی چلا کے بہاگا اشہ سرن ہوا کسی سپاہ گئی پہوڑ

زغصہ لجیک زد بحلقش چنان | کہ از زخمش آمد صد الامان
سبک پای بگریخت آن دیو چہر | چو تاریکی شب ز تابندہ مہر
جم از اہرمن یافت گوئی نجات | بر آمد ز ظلمات آب حیات

اوسکے جدا ہوتے ہی مہاراج اوسکے پیچھے دوڑے دم پکڑ کے بٹہایا وہ تومان جسکا تہا کان میں نہلائے کشان کشان دریا تک لائے بر لحوہ نہلایا دہلایا پہر سوار ہو کے دولت سرا کی جانب ٹہریا

وزان سو روان گشت آن ارجمند | چو خورشید بر پیل چرخ بلند
مہاراج بر خویشتن زین خوشی | ببالید و گفت ای خدائی قوی
طرازندہ ناتوانی و زور | خداوند پیل و خداوند مور
بموری اگر گشت لطف تو یار | بر آورد پیل دمان را دمار
قوی بازوی ناتوانا ز تو | تن مردہ را چشم صد جان ز تو

| | |
|---|---|
| سیہ روزگار از تو دندان سفید | شب تیرہ را از تو صبح امید |
| دہد عمر صد خضر اگر روزگار | نیاید ہمہ پاست یک از صد ہزار |

چند روز بعد راجہ گمان سنگہ راجہ گوندہ نے کہ اونکی بیٹی کی شادی کا بھی درپیش تہی مہاراج کو طلب فرمایا اوسی زمانہ مین مہاراج سری برگاس سنگہ والی بانسی کی بہی لڑکی کے بیاہ کی تقریب ہوئی وہان سے بہی نیوتا آیا اودہر گوندہ مین دہوم ہی ادہر بانسی مین دہوم کا ہجوم ہی وہ کہتے ہین کہ ہمارے مہمان قدیم رنجہ فرمائین وہ کہتے ہین ہمسے خصوصیت سوا ہی ہمارے گہر آئین انکو دونو رئیسونکی خاطرین منظور حیران ہو گیا کہ کدہر جائین آخر بصلاح بلدیگر بڑے بہائی حضور کیے گوندے اپنی خوشی سے گئے اور مہاراج بانسی تشریف لیگئے مہاراجہ ہندر سنگہ راجہ بدہاور نے اپنے لڑکے کو لیگئے گوندے بیاہنے آئے اور مہاراجہ نشنا سنگہ والئی ریوان اپنے فرزند کی برات بانسی مین بڑی دہوم سے لائے

مہاراجہ اپنا بانسی کا پشواؤں کو گئے حضور بہی ساتہ تہے مہاراج بشناتہ سنگہ خود باشان وشوکت سیتہے ہمراہی بہی ذرہ بکتر چار آیینے لگائیے ہوئیے عمدہ عمدہ پوشاکین پہنے گہوڑون پر سوار برچہے ہاتہون مین بکثرت سیتہے کچہ لوگ غول سیے بڑہے ہر ایک اپنا اپنا ہنر دکہانے لگا کسی نے گہوڑا کدایا کوئی برچہا ہلانیلگا مہاراج کا بہی جی کلبلایا تقاضیا سن بہی دلمین آیا کہ ہم بہی اپنے گہوڑیکی ایسی چلبت بہت دکہائین کہ یہ سب حیران ہو جائین ایکبارگی گہوڑا اوڑایا وہ بہی باد تند کیطرح اوس غول مین در آیا قریب پہنچکے کسی کو برچہا دکہایا کسی پر انگہ ڈالی دلکی امنگ نکالی ایک آدہ کو چوٹ بہی لگا دی ذرا چاشنی چکہادی سوارون نے دیکہا کہ ایک لڑکا کم سن سب پر چوٹ آرہا ہی غضب ہاتہ فنفار ہی عوض نہ کرنا جہالت نہین چاہتی سپاہگری نکے خلاف ہی یہ سوچکے خود بہی تیز سے ہلانے شروع کیئے مگر خوف سیے گہوڑیے

ٹہلاتے تھے مہاراجہ بانسی اور مہاراجہ نرپوان ایک ہی رتھ پر سوار یہ
سیر دیکھتے چلے آتے تھے نوشاہ پر تاب نگاہ ہی دولہ شہبالا سے
تاب نہ لائے گھوڑا بڑھا کے برچھا اوٹھا کے اڑنیکو آئے بوسے
خوش سے میدان جہک گیا یہ برابر کی جوڑ دیکھکے سبکا دل پہر گیا
دولہ کے باپ نے سمدہی سے مہاراج کو پوچھا کہ یہ جوان رعنا کون ہی
جسکے دیکھنے سے دل بیچین ہی میزبان نے مہمان سے
کہا کہ یہ مہاراجہ بلرام پور کا نور عین ہی مین اسکے اوصاف کیا بیان
کرون ملاقات ہوگی تو خود فرمائیے گا دور سے دیکھنا کیا پاس
بٹھانے کے لطف اوٹھائیے گا اونھون نے کہا یہ دونو لڑکے
جودت مین ہین ہر ایک کو اسوقت منظور اظہار ہنر ہی بلا ہی لینا
بہتر ہی ایسا نہو کہ دونوین سے کوئی چوٹ کہا جائے تو خوشی مین رنج ہو

ناحق کی بدنامی آپ پر اے اونکے کہنے سے مہاراجہ بانسی نے حضور کیطرف

بلانیکا ہاتہ سے اشارہ کیا اور مہاراجہ ریوان سے نے اپنے لڑکے کو

بلالیا جب در دولت پر پہنچکے سواری اوتری تو مہاراجہ ریوان اپنی

سنگاسن پر آکے بیٹھے وہ اونکے ہمراہ آئی تہی بہت پر تکلف

نہایت خوب دو شیر سونیکے منڈہی ہوے اونکی پیٹ پر ایک

چوکی پائدار مرصع نگار اور پر موتیونکا چتر بہت بہاری نئی تیاری آگے

اوسکے سیڑہیان خوبصورت خوش اسلوب جن لوگون کی مہاراجہ

اودے پور دادا دِ نوشیروانِ عادل کی سرکار مین عظمت

تہی اونہین کی اولاد کو سنگاسن کی سیڑہیون پر بیٹہنے کی

اجازت تہی مہاراجہ بانسی نے حاضرین محفل کا نسب اور رتبہ

بیان کیا جو جسکے لائق تہا اوسکو وہان بیٹہنے کا مہاراجہ ریوان نے

حکم دیا مہاراجہ بہادر نے کہ جب امجد راجہ بربار سانے کو پانچ برس سے
وطن مالوف چھوڑے ہوئے ہو چکے تھے کوئی واقف نہ تھا انکو سنگاسن
پر جگہ کیونکر ملے مگر سامنا ہوتے ہی مہاراجہ ریوان سنگہ نے کہ اپنے
سے پہلے حضور کو دیکھ چکے تھے پہچان لیا قریب بلایا جب
بڑھے تو کہا آؤ اور آگئے اور آگے آؤ حتی کہ سنگاسن سے
جھک کے اپنے ہاتھ سے بازو تھام کے اوٹھالیا اور
اپنی گود میں بٹھالیا بہت لطف سے جیسا فرزندوں کے ساتھ
چاہیے باتیں کرنے لگے حضار محفل تعجب میں تھے تہوڑے بعد
مجلس برخاست ہوئی سب نے اپنے اپنے خیمے کی راہ لی صبح کو حضور
پھر جانے کے مہاراجہ ریوان سے ملاقات کی نوشاہ نے کہ پہلے دن کی
سوختی مٹانا چاہتے تھے مہاراج کو اپنے خیمے میں بلایا

بہت اشتیاق سے فرمایا کہ کل مجھکو آپکی کثرت دیکہنا منظور تہا مگر دالد

بلا لینے سے مجبور تہا یہان وسعت بہت ہی قنا مین بہی بلند ہین

ہم آپ یہین گہوڑا پہیرین گردش سے اسی بات کے آرزومند ہین مہاراج

اونسے پہلے موجود تہے انکے دلکی بات کہی فرمایا بہت اچہا

ابہی ابہی دیر ہے کیجے رکاب مین پاؤن دیتے مجہے معلوم ہی آپ

کمال مشتاق ہین ہم آپسے سوا مشتاق ہین بآبادگی ہمہ گردو نوشہ صاحب

گہوڑون پر سوار ہوئے نیزہ بازی شروع ہوئی مائل کارزار ہوئے

تہوڑی دیر مین نوشاہ کا گہوڑا تہکگیا شرمسار ہوئے ناچار دوسرا

منگایا اسیطرح کئی بدلے حضور کا شرط کہتا تہا کہ اصطبل بہر

کو بہگا دونگا جسکا جی چلے ہے شرط بدلے ادہر ظفر ہی اودہر خطر ہی

دولہ خود دم سوار تہے تہک گئے ہاتھ سمٹنے لگے دم چہٹ گیا چہرہ اوتر گیا

حضور کو رعایت منظور تھی بہرحال تعریف کر دی دلمین کہتے تھے

آپکی اوستادی مین کیا یہ کلام ہی اتنے ایسے بڑے جھگڑے کے شوقکو سلام ہی دن بھی چڑھ

آیا تھا رخصت طلب فرمائی پھر مہاراجہ ریوا انکی خدمتمین آکے سنگاسن

پر جگہ پائی جب اپنے مقام پر وہان سے آئے تو پرتاب سنگہ بھی

راہ دیکھ رہے تھے پلٹ پکڑے باپ پاس دوڑ آئے سب

کیفیت بیان کرکے عرض کی کہ اونکا شرغا جسطرح ہو سکے مجھے

دلوا دیجے اوسکا مثل ہمارے اصطبل مین ایک نہین ہی اگر جھوٹ نکلے

تو جو جی چاہے سزا دیجے اونکو بیٹے کی خاطر منظور تھی حکم دیا

کہ کوئی آدمی جائے اگر ممکن ہو تو گھوڑا لے آئے ایک خدمتگار

دوڑا مگر بلحاظ سے مہاراج پاس نہ آیا نل سنگہ کا رندیکو آکے سمجھایا

کہ شرغا گھوڑا نوشاہ کو پسند ہی وہ ضد کر رہے ہین تم کسطرح دلوا دو

یاکوئی ملینگی راو تپاو بل سنگه نے آپ کے بہی مطلب خصوصیت سے اظہار کیا

بلکه دیدینے کے لیئے اصرار کیا آپ نے ہرگز نه مانا مطلق انکار

کیا وہ مجبور ہوگئے اوس آدمی سے آپ نے کہدیا کہ وہ گہوڑا اونکی جان و

دل ہی سے ملنا مشکل ہی ہاں اگر تمہارے مہاراجه یہان خود

تشریف لائین تو البته ہم سمجہا جلکے وہ گہوڑا نذر کیطور پر دلوائین بل سنگه

نے نه سمجہے کے کہا که مہاراجه ریوانکی طبیعت عادت کے کہین کے

جانا آنا سراسر خلاف ہی اسی پر دیکہین جواب صاف ہی وہ یہان کاہیکو آئین

جو گہوڑا لیجائین گے اوس شخص نے جاکے یہی کہدیا وہ آنے

پر بہی مستعد ہوئے اقرار کیا بل سنگه کو خبر ہوئی کہ وہ آتے ہین

اب یه کیا کرین کہلا بہیجا که آپ شوق سے قدم رنجه فرمائین

زہے طالع سر آنکہون پر آئین اودہر مہاراج سے آپکے غرض کی

ہ وہ خود آتے ہین اب دریغ نہ کیجے یہی مناسب ہی کہ یاد ہو او نہین
دیدیجے آپ نے جواب دیا کہ اور جو کچھ جی چاہے سے دیدو یا تو نا باپ
ہی اسکا نام بار بار نہ لو زیادہ کہو گے تو ناخوش ہونگا یہ گھوڑا کبھی
نہ دونگا لال سنگھ نے ناچار ہو کے ایک ہاتھی اور دو سو شتر
سوا اوس گھوڑے کے کہ موجود تھے دیتے سے کیے لئے
اسباب نقرہ کسوا لیے تھے ہین مہاراجہ ریلان ہی الف لائے بعد رسم
عطر و پان وہ ملے تھے اور گھوڑے نذر دیکے رخصت کیا اور آپ
شبا شب ڈاک مین روانہ ہو دو تین گھڑی دن چڑھے سے بیلا مین داخلہ ہوا
جلد آنیکی یہ وجہ تھی کہ ایکدن نہانیمین دریا کے اندر ایک لکڑی حضور کے
پاؤن مین چبھ گئی تھی اوسنے زخم ہو گیا بہت ایزا دی اوسکا
علاج منظور تھا آخر وہ زخم دو مہینے مین اچھا ہوا

## گنشت سنگہ رئیس نہندگا کا فوج لیکر راجہ جیئنرائن سنگہ بہادر پر چڑہ آنا اور راجہ مہتاب سنگہ کا بیلاسی معہ سامانِ جنگ فہنا راج کو طلب فرمانا اور گستاخی نل سنگہ دیوان راجہ اور فوج مخالف کی لڑی بہاگ جانا

سمبت ۱۹۱۲ مطابق سنہ ۱۲۶۱ فصلی میں رئیس نہنگا نے اپنا حوصلہ دکہایا تعلقہ دیوہ تہا میں اپنی حد سے قدم بڑہایا راجہ جیئنرائن سنگہ بہادر کو خبر ہوئی خود تو گیا جا سے تہے چند سپاہی اونکے روکنے کے لئے بہیجدئے انہون نے جا کے روکا کہ ہمارے مالک کا حکم نہیں خبردار کوئی آگے نہ بڑہے انہون نے نہ مانا یہانتک کہ لڑ پڑے یہ سنکے حضور کے بڑے بہائیکو طیش آیا اپکو فوراً وہان پہنچایا اودہر پانچ سات آدمی مارے گئے باقیماندہ بہاگ گئے ادہر سوا ایک شخص کے کوئی زخمی بہی نہیں ہوا راجہ جیئنرائن سنگہ بہادر بلرامپور مین آئے مخالف چین سے بیٹہتو

بھیجے بسبب بسیار اوگھار بلائی توپین وغیرہ لیکے جس مقام پر انگریز آدمیون نے
شکست کہائی تھی وہین آکے ٹہرے دانستہ لڑائی بڑہائی راجہ جیمز اسکنر سنگہ بہادر دوبارہ آکر
آتش افروزی بلمیون نے پائی مہاراجہ بہادر کو کہ بلائے گئے تہے کہ بھیجا کہ یہان یہ سانحہ
ہوا تمکو چاہیے کہ خط دیکہتے ہی چار توپین مع سامان جنگی کے لیکے جلد آکر
ہمارے پاس پہنچو تا یہان آکے ٹہرو اگر کہانا وہان کہاؤ حضور نے خط پڑہتے ہی
سب سامان ہمراہ لیا شام کو کوچ کیا دریا اوتر گئے تہے کہ نل سنگہ بدار مہاراجہ کہ
کہا پانچ کے لڑائی سنگہ کے گئے کرنے تہے جمعدار ہوگا فوجین کے
بلہرام پور سے کہ میں پہرہی اور مرد کی دیتے ہی کہ نل سنگہ کی لڑکی تیس سنگہ کے
غرض فوجین سے کہ زیادہ ہی آٹہ سو آدمی کے نزدیک ان لوگون سے لڑائی
مستعد تہی جب سنا کہ چھوٹے مہاراج حسب الطلب سامان جنگ لیکے تیلا چل چکے تو
دست بستہ پوچھا کہ خدا خیر کرے اب لڑائی کیلیے رکے نہین لیگی او

صاحب نے ہمارے بھی فقرے سنے چل چکے اس اضطراب مین اوٹھے دوڑے دوڑے
مہاراج کو دیکھتے ہی آواز دی کہ آپ تو یہین کہان سے لیئے آتے ہین سبق آگے آئے تیے
یہین سے پھر جاتے ہین حضور نے جواب دیا کہ ہم بڑے بہائی صاحب کے ارشاد سے جاتے ہین
ہمکو بلانیکی وجہ معلوم نہین فقط حکم بجا لاتے ہین اُنکا حکمنامہ آیا ہو تو دکھائیے ورنہ اپنی حکومت
کسی اور پر جتاؤ سنتے ہی کہا کیسا حکمنامہ جلد پھرو موقع محل بھی دیکھتے ہو اور گولندازکو بھی
للکارا کہ خبردار آگے نہ بڑہنا قدم اوٹھایا اور سزا دی گولنداز رعب مین آگیا توپ روک لی
مہاراج نے حکم دیا کہ توپ جلد بڑہا وہ بیچارہ عجب کشاکشی مین پڑا نل سنگہ کو مختار کل جانکے
آگے جانا مناسب نجانا وہین تہم گیا مہاراج کا بھی حکم نہ مانا خدا کی شان **شعر**

| | |
|---|---|
| کس نیاموخت علم تیر از من | کہ مرا عاقبت نشانہ نکرد |

جس گہر مین آئے خاک سے پاک ہوئے عزت پائی آبرو بنائی وہ اوٹھے
اپنا رعب دکہاتے ہین حکومت جتاتے ہین مہاراج کو غصہ آیا

نل سنگہ تو دور تھے طویلے کی بلا بندر کے سر گویلنداز کو دو تین گولے

جڑ دیئے نل سنگہ نے گھبرا کے اپنے مصاحبون سے کہا کہ ابھو

یہ ہمارا بھی کہنا نہین سنتے ہین گرفتار کرلو نصیب اعدا مجنون ہو گئے ہین

اس کلمے کے ساتھ ہی حضور نے نل سنگہ کو بھی تپنچہ مارا گولی نہ

لگی وہ ہودج مین لیٹ کے بچ گیا پھر تم مہاراج نے گولنداز سے

کہا جلد بڑھ ورنہ سارا غصہ تجھی پر نکالونگا جان سے مار ڈالونگا اوسنے

جان کے خوف سے توپ کو بڑھایا اودھر فیلبان نے بھی

جان بچانے کے لئے نل سنگہ کا ہاتھی بھگایا چار گھڑی رات گئے

حضور بلرامپور پہنچے بڑے بھائی کی ملاقات سے اونھون نے خوش ہو کے فرمایا کہ

خوب وقت پر مہاراج آئے اور باتین بلرامپور کا ذکر زبان پر نہ لائے اودھر

رئیس بھنگا کو پنڈت نے بتایا کہ یہ گھڑی لڑنے کی نہین ہے طرح دینا

بطریق معہود گہوڑونکو بکہنے کے لئے سامنے منگوایا اور روان کیطرح دیکہنے تائے

گہوڑا ابہی آیا پاس نہ ہونے پائے اسکیطرف مخاطب ہو کے فرمایا کہ تجکو خبر ہی ہمارا آب و دانہ دنیا سے

سفر ہی کیا تو ہمراہ نہ چلیگا ابتک تین تک کا ساتہ تہا مقام حسرت ہی اس کلمۂ درد آمیز

گہوڑا کانپنے لگا آنسو جاری ہو گئے آیا رنگ مرگ چہرے سے طاری ہوا دل کیطرح زمین پر بیٹہ گیا

مثل اشک حسرت پہر زندہ نہ اوٹہا اوسی جگہ جاندی صحراے عدم کی راہ لی روح کو وہ

کلام پاس تازیانہ ہوا سوار کی بہی راہ نہ دیکہی کوتل ہی روانہ ہوا سوار کا بہی رشتہ حیات

ساتہ ہی ٹوٹا عدم مین بہی ساتہ چہوٹنا اختصار تو تہا ہی اکبارگی تہرا کے انگڑائی لی

ملے تہے پر موتکا پسینا آیا ہاتہونکو ادہر ادہر مٹکا پاؤن پہیلائے دو چار آنسو

پیہم نکل آئے آنکہین پتہرائین رخ زرد ہو گیا دو ہچکیون مین لب سے ہلکے

رہگئے دم نکلگیا بدن سرد ہو گیا غل پڑ گیا محل مین کہ سردار مر گیا قیامت

آگئی صاحب مسند جہان سے گذر گیا لاش کے گرد ہجوم ہوا نسیسے

مرد تک مغموم ہے اگر کوئی بیہوش تہا کسیکو غیرت کا جوش تہا کسی نے دیوار سے سر و

منہ لال کیا پچھاڑ کہائی کوئی ہائے لال کہکے بلبلائی کسی نے کہا اب کیا کرون

میرا بازو ٹوٹ گیا کسی نے کہا کہ مر جاؤن بنو کا ساتھ چھوٹ گیا مانگ جلی کر

اوجڑ گئی بنی ہوئی تقدیر بگڑ گئی سر و سینہ پیٹا چہریان ہزار چلگئین دل پر

پاش پاش ہر بیوہ نے بال کہولدئے آ کے لاش پر یہ افسانہ زبان زد خاص و عام

ہوا شہر بہر مین کہرام ہوا چہار طرف ہائے ہائے پڑ گئی ایکدم کے

جانے سے نصیب سوئے لٹگئے بسی بسائی بستی اوجڑ گئی اندر سے

باہر تک کوئی غش مین کسیکو سکتا کوئی حیران سر کہلے بال پریشان لب پر

آہ و فغان و وا حسرتا کلبۂ غم ہوگئی ہر قالین صف ماتم ہوگئی

| صبر و خرد و ضبط فغان تاب و توان برد | این ماتم سخت است کہ گویند جوان مرد |
|---|---|

حسب حکم موافق رسم کربلا کرم کیا تمہارا آج نے سبسے بڑے ہیکے بھائیکا غم کیا

سینے سے لگائے سمجھایا کہ سلف سے یوہین ہوتا چلا آتا ہی ذرا طبیعت ٹھہرائیے دلکو سمجھائیے مرنیکے ساتہ کوئی مر نہین جاتا۔

دنیا مین یہی صبح شام ہی کسی کا کوچ کسی کا مقام ہی ۵

| آہ وزاری نیست جز بیحاصلی | کار بیحاصل مکن گر عاقلی ۵ |
|---|---|

آتش ہجر برادر بہر کی ہوئی تہی زرفتہ رفتہ گونہ تسکین ہوئی چند روز بعد مرگ راج سنگہ راجہ تلسی پور نے شیودین سنگہ اپنے کارندیکو کہ انتہا کا لایق تہا بیقصور خود قتل کیا کچہ ہی دلمین سمائی اوسی روز سے تلسی پور کا انتظام بگڑا ہنگام ریاست پر آفت آئی

جناب مہاراجہ دگبجی سنگہ بہادر کا ریاست پانا اور نل سنگہ کو مرد کی ہمراہ پہنچانا اور روشن سنگہ کا انطامت پانیکے مہاراج سی عداوت بڑہانا

## اور ذکر شادی کدخدائی حضور پرنور کو رنگھرامی نل سنگہ بانی زور اور بیان جنگ اوترولہ و تنبیہ راجہ تلسی پور

یہی وقت ہی ساقی رشک حور
کہ مسند پر اب بیٹھتی ہین حضور
پلا بھر کی مینای طاؤس رنگ
کہ شاہین خاطر دکھا دی امنگ
ابھی طائران مضامین ہون قید
کری آنکھن مرغ معنی کو صید
لبالب وہ ساغر ہوای نیک ذات
مجھی جلد اس رنج سی دی نجات
بہت غم کی ہاتھون سی ہون مضمحل
پلا دی مجھی بادۂ بیدل
گزک گر نہ لایا صراحی کی ساتھ
گریبان تیرا ہی اور میرا ہاتھ
بہت رو چکا بس چکا آہ آہ
عیان صوت قلقل سی ہو قاہ قاہ
سنون تو بر آئی مری آرزو
مبارک سلامت کا غل چار سو

مربع نشینان چارپالش سخندانی و زینت افزایان بزم نکتہ رانی حاکیان حکایت
دلاوران جانباز و مردان دشمن گداز بدین روشن رونق بخش صفحۂ قرطاس
ہمایون ساس مین کہ سمبت ۱۸۹۴ مطابق سنہ ۱۲۴۴ فصلی شروع مین جناب
مہاراجہ دیبجے سنگہ بہادر مسند حکومت پر جلوہ افروز ہوئے
اعزا و اہلکار وغیرہ نے آپ کے نذرین گذرانین تا زمستے شرف اندوز ہوئے خزان گئی
بہار آئی نئی دہن مین بجائے مبارک بادیہ باد صبا گائی

| | |
|---|---|
| تازدی تکیہ با جلال و شرف بر مسند | بست خویش ز اقبال تو زیور مسند |
| مہر تا بر فلک این مسند زرین گستر | دید چون مسند زیبائے تو کمتر مسند |
| آسمان ہر سحر از مہر برد تار شعاع | تا کشد بہر جلوست ہمہ در زر مسند |
| بقدمبوس تو گردید مشرف برجاست | بر خود از غرو شرف ناز کند گر مسند |
| بر دو چیز ار مہ و خورشید برد رشک بجاست | زان یکی خاک درت باشد و دیگر مسند |

ای بنا شرف باد مبارک که بجهان گشت    شده بیت الشرف مهر منیر مسند

بخشی از لطف با حباب سر توقیع بهم    گیری از خصم بشمشیر و بخنجر مسند

زینت مسند اقبال یکی چو تو نبود    گرچه دیدست بسی دیده اختر مسند

تو محتاج نهی تاج و بدرویش سریر    تو ز خاقان بسی تخت و ز قیصر مسند

چون بمدح تو کند فکر فلک پروازی    گسترد همه پی طبع سخنور مسند

ہر صغیر و کبیر کو شادی ہوئی نئے سر سے آبادی ہوئی دور زدے
بھولگیا کانٹا تک بھولگیا خدا نے غم دور کیا عیش کے دن دکھائے

یہ قصہ نیا نامی ہر ایک کی زبان پر آئے    پھر آئی فصل گل بلبل نے سیکھی نغمہ سرائی

نہال نوجوانانِ چمن نے پائی زیبائی    خزاں کے دن گئے ہر شاخ میں آئی توانائی

ہوئی بدلی کھلا گل باغ پر کالی گھٹا چھائی    اوٹھا اے ساقی گلابی پھر آئی بہار آئی

مگر مہاراج نے ڈیڑھ مہینے تک کثرت رنج سے اپنی ملکی بین

دخل نہین جو پائل سنگہ کو اختیار تہا جو چاہا کیا حکومت کی ساتہ اوسکی طبیعت
نہ بدلی ہر حال مین اپنی بیباکی و خود سری کا رنگ نہ کہا دیا تہا نہ تک
کہ حضور نے اوس زمانے مین پانچ چار سپاہی رامپوری اپنے
نوکر رکہے تہے ضد سے اونکو نکلوا دیا اس حرکت سے
مہاراج کو بہت ملال ہوا و تین سپاہی نل سنگہ پر دستیاب
نہ ہوے بہیجے وہ بہی مارے خوف کے نہ گئے اپنی آبرو کا خیال ہوا
یہ سنکے حضور کو تاب نہ رہی سمجہے کہ کسی کا قصور نہین کم
حقیقت کو منہ لگایا ہمین نے خطا کی بیباکہ سدی ایکادسی
دنون مین محرم کو مثل تیغ برہنہ قلعے سے باہر آکے ہیر نے ندا کی
کہ جسکو ہماری نوکری کرنا ہو اور آگے ہمارا ملازم جانتا ہو وہ
ہمارے پاس چلا آئے کچہ خدغہ دل مین نہ لائے ورنہ حلم عدو لیگا

عوض اونکا نرادسے نکلنے نکالدو نکا یہ سنکے دو ہزار فوجمین سے تین سو آدمی

نکل آئے غرض کی ہم نکلو رہین اہبی بجالائین جو سرکار فرمائے حضور نے کہا کہ

اگر تم اپکو نکلوا رجانتے ہو تو جو کچہ ہم کہین وہ کرو اسمین فرق نہو اسیطرح کی

باتین کرتے ہوئے آہستہ قدم قریب شام دریا اتی پر پہنچے وہ سب خیل

سایہ تہے تہا انکے بہانے حضور دریامین اوترے انکو بہی بلایا وہ خیل کا

دریامین آیا اوسوقت تہانا کیا ضرور تہا فقط اون لوگو نسے قسم لینا

منظور تہا مہاراج نے فرمایا کہ اب تم سب ملکے سوگند کہاؤ جو ہم

حکم کرین نیک ہو یا بد مفید ہو یا مضر بعید ز بجالاؤ بیشے ایک زبان

ہوکے قسم کہائی کہ جو کچہ آپ فرماتینگے ہمین انکار نہین جو اس

قول سے باہر ہو بسید ہرم کی دہید انہمین مہاراج نے

سبکو مستعد پاکے کہا کہ تل سنگہ نے حکم عدولی کی بد

ہم اوسکا سر کاٹنے چلتے ہین چلو ہمارا ساتھ دو یہ سے اُٹھکے دریا سے
باہر آئے نل سنگہ کے مکان کی راہ لی اوسوقت پہنچے کہ پہر رات گئی تھی
پلٹ کے دیکھا تو تین ہتی مین سے تین آدمی رہگئے تہے گو ہر ایک
اوسکے سر کا طالب تہا مگر قدم نہ اوٹھا جو جہان کھڑا تہا کھڑا ہی رہگیا یہ
رعب نا دری غالب تہا ایک راما آکے تواری اور دوسرے آوذ ہوم گئے
گشائین کہ یہ دونو رستم وقت اور صادق القول سے تہے ساتہ ہی پہنچے
حالانکہ ان صاحبون نے نہ قسم لی تہی نہ اقرار تہا مگر ہر ایک
لڑکپن کا یار غار تہا دونون نے مہاراج سے کہا کہ دیکھئے جو جو
قسمین کہا کے آئے تہے کدہر گئے کوئی بہی دکھائی دیتا ہی
سب خوف کے مارے مر گئے اب کیا ارادہ ہی ہم
تین ہی آدمی ہین او وہ مجمع زیادہ ہی حضور نے جواب دیا کہ جو

تمہاری رضا ہو کہو سو سنیے چکے جواب دو انہون نے کہا کہ ابتو آپ چکے
آپ جو کچھ حکم دینگے ہم حتی الوسع تامل نکرینگے بجا لاینگے یہ مہاراج نے
راناسیر کو تو سر کے دروازے پر چھوڑ دیا اور دوسری
کھڑکی پر آموجود ہو کر تشائین کو بہراسے کے یہ حکم کیا کہ مین تنہا
مکان کے اندر جاتا ہون اگر نرسنگہ باہر نکلکے بہاگے تو جبتک زندہ
جیتا نچھوڑنا سرکار کے منہ موڑنا جراءت سے یہ قصد تو کیا مگر چوبی
سبب مکان کے اندر پہنچنا محال عقل تھا زیر دیوار ایکطرف خس و خاشاک کا
ڈہیر اسقدر بلند تھا کہ اگر انسان اوسپر چڑھجاے تو دیوار کی چوٹی
ہاتھ مین آئے کمال تہور سے حضور اوسی پر چڑھکے مکان کے اندر کود پڑے
ایک دریچہ سے گذر کے آگے بڑھے دوسرے دالان مین دیکھا
کہ پلنگ پر نرسنگہ بخت خفتہ کیطرح بیخبر سوتا ہی اور پہرے پر

سپاہی بٹھہا ہی مہاراج نے ہرمین سے تلوار کہنچ لی اور بہا سبانگی

ہاتھ تر گیئی اوسکا دل کتنا گھبرا گیا نیلگا آنکہین فقط دیکہنے کو تہین

نہ دیکہا گیا تو نہ بکر لین حضور اوس بخیبر کے سرہانے پہنچے

مگر سوتے مین مارنا مناسب نہ جانا ہمت نہ ہاری تلوار لے کے تد

ٹہوکر ماری نصیب کی صورت جاگ اوٹہا سر پر ملک الموت کو

پایا کچہ بن نہ آیا مہاراج کے پاؤن پر گر کے چلایا کہ پہلے

میرا قصور ثابت کر لیجے پہر اختیار ہی قتل سے کیجے خف

رحم آیا بزبان حال فرمایا

| ثابت تو مدتون سی تمہارا قصور ہی | | لیکن نہ بخشدین تو رحیمی سی دو |
|---|---|---|

داہنے ہاتھ مین تلوار اور بائین مین دست نو گرفتار اس

باہر لائے وہ چوکیدار جو آتے ہی حضور کو ملا تہا اوسنے دور

لوگونکو خبر کی سب دوڑ ریے آئے بلبر نہنگا میدیر پا تہا او دہو گر اور زرا آگے

قریب آ گئے تہے مگر کوئی کیا کر سکتا تہا لوگون نے دیکہا کہ

شمشیر برہنہ ساتہ ہی اور نل سنگہ کے ہاتہ مین ہاتہ ہی رعب

چہا گیا مہاراج نے سبکو جہڑک دیا کہ قریب نہ آؤ مار کہاؤ گے

انہوں نے اپنے گہر جاؤ والے پٹنے سے علیحدہ وہ بیوقوف ہوئے

نل سنگہ کو لیکے حضور اپنے مکانمین آئے بند ہو یکو تو حوالات

سپرد کیا اور آپ پوجا مین مصروف ہوئے قید کے عزیز آتے

ساعی ہوئے حضور نے جوابدیا کہ خیر تمہارے کہنے سے

درگذر کرتے ہین دو شرطون پر اوسکو رہا کرتے ہین ایک تو حکم عدولی

ہماری نہ کرے اور دوسرے تینتیس ہزار روپے جرمانہ

دیتے یہ دونو شرطین انہون نے منظور کین حضور نے

پھر خلعت دیا اور جس عہدے پر تھے مامور کیا جو جو باتین کہ عقلاً اور نقلاً
خلاف ہر مذہب و ملت تھین دنیا و آخرت مین باعث ہزار مذلت
تھین اور نہ بسبب فساد خلق اون باتونکا خیال پیشتر سے تھا فوراً اونکے
ممانعت کا حکم جاری کیا ازانجملہ دختر کشی رسم اقوام چھتری کہ کسی دین مین نہ
رواہی علاوہ حکم حاکم حقیقی و مجازی سنگدلی و جلادی و ستمگاری و
خونخواری و شقاوت قلبی کی بہی انتہا ہی ہندو مسلمانکا دہرم شاستر
اور شرع محمدی پر مدار ہی اس رسم کو پنڈت مولوی سنکے
کانون پر ہاتھ رکھتے ہین کہ معاذ اللہ سنا نہین جاتا کسی ہتیا ہی مرتکب
اسکا بڑا گنہگار ہی اہل انگلشیہ نے بہی کیسے کیسے قانون
ایکٹ سرکلر فائدہ آمیز مصلحت انگیز کو رواج دیا ایسی باتونکے
لیے ہر جاۓ سنگین سزا اونکو تجویز کیا مانند ایکٹ الف ع ۱۸۶۲ع

مین خاص ایسی امر کی کہ انشاء اللہ اسکا ذکر مفصل آگے آئیگا کس قوم و ہام سے
قطعاً ممانعت کی اور سینے بچے تھی نہ بجبر ماں باپ ہی انسان تو انسان حیوان
بھی تمیز ہی اپنی اولاد کو کیسا عزیز رکھتے ہیں کس جانکاہی سے پالتے ہیں
اگر کوئی اونکو بری نگاہ سے دیکھتا ہی تو وہ دیدے نکال لیتے ہیں
خصوص حالتِ شیر خوارگی مین کیا مجال جو آدمی یا جانور اونکے بچوں کو
پکڑ لائین یا مارین یا مرجائین آفرین مرحبا ان واے بر چنین انسان خلاصہ
یہ کہ اوسی زمانے مین مہاراج نے منادی کی کہ جو کوئی اپنی لڑکی پر
ہاتھ اوٹھائیگا قرار واقعی سزا پائیگا اسیکو بلکہ عدم کشی دختر کے اقرار نامے
لیے لیئے ایسے ہی تصرفات شائستہ صدہا مقدمون مین کیے
اور راجہ لوگ یہان کے انتظام و تدبیر خوش اسلوبی سے
بتنگ کر گئے ہیں اپنے آگے چاہتے ہیں جیسے

کچھ نہ سکتا تھا برابری کا پر مرتے تھے اگر مہاراج نے ادنی کام کے
واسطے بھی کبھی اون لوگونکو لکہا تو سب سمجہتے تھے حسد و بخل سے کچھ
خیال مین نہ لاتے تھے اور مہاراج کا یہ معمول تھا کہ ہر روز بلاناغہ
نصف شب کو جناب پنڈت پرسرام جی اپنے گرو کی خدمت مین جانا
اور پوجہ پاٹ وغیرہ کی تعلیم سے بہرہ ور ہوکے پہر آنا ایکدن
عندالتذکرہ حضور نے سب راجاونکے بخل کا حال بیان کیا
پنڈت جی نے جوابدیا کہ تم اسبات کا خیال نکرو یہ سب تمہارے
مطیع ہو جائینگے جتنے گردنکش ہین سب جہکجائینگے پر بیشتر
انہین کی ریاستون پر بیشتر تمہارا قبضہ کردیگا اور گیارہ برس تک ۲۸ سکیے
سنین واسطے [illegible] آرزو ہے حسب مراد بہر دیگا مہاراج
[illegible] کی [illegible] پاس [illegible] حقیقت

لڑینگے کہیل کسکی سمجہ مین آتے ہین مگر اب بتیس برس بعد جیسا کہا تہا اوس
غیب دان کا قول ظہور مین آیا قبلِ روزِ پیدایش سے ابتک ایک بات مین
فرق نہ پایا الٰہی تا بقا رہے ماہ و ماہی نیّرِ ارشادِ حضور ساطع رہے نجمِ اقبال
لامع رہے آمین رب العالمین پہر بر سرِ مطلب آیا علم پر قیط لگایا کہ بعد چند روز
مہاراج بیلا سے بضرورت بلرام پور مین آئے مشتاق سجدۂ شکر بجا لائے
نل سنگہ کہ حضور سے خائف و ترسان رہا کرتا تہا حاضر حضور رہنا فقط
ماریے سیٹہے کا سودا تہا وقت پاکے بیلا سے اترولے
بہاگ گیا وہان کے راجہ نے جو تعلیم یافتہ تجربہ کار شخص ہے غنیمت پایا بفحوائے
اپنا نائب بنایا یہ خبر حضور کو معلوم ہوئی کچہ اعتنا نہ کی

ایسی ہرجائی سے اچہا ہو کہ در پا پوش
وہی معشوق ہی رکہونگا مین جسپر پاپوش

بجاے نل سنگہ گوکہ یہ بہی خانہ زاد تہا نل سنگہ کی جگہ پہ مقرر کیا جز و کل کا

اختیار دیا اب یہ منظور ہوا کہ علاقہ بلرامپور حضور تحصیل ہو جائے
تو خوب بات ہو ناظمونکے خرخشے سے نجات ہو اونہین ایامین
نصیر الدین حیدر پادشاہ کی سلطنت تھی اور روشن الدولہ کی نیابت تھی
ادہر سے بہت مستعد ہوشیار وکیل ہوا منظفر حسین خان کنبوہ کی معرفت
علاقہ بلرامپور حضور تحصیل ہوا اوسی سال درشن سنگہ ناظم ہوئے
کل بیرونجات کے حاکم ہوئے فقط علاقہ بلرامپور اور چہوٹی چہوٹی
نظامتین اور چند علاقے بتحقیقت جو حضور تحصیل تہے
باقی رہگئے سلطانپور کے علاقےمین ہرپال سنگہ اور چہبدار سنگہ
دو نو بہائی تعلقدار تہے اونسے اور ناظم سے زمانہ سابق
کی کچہ عداوت چلی آتی تہی تعلقداران مذکور کا علاقہ حضور تحصیل
تہا ناظم نے سرکار مین درخواست کرکے وہان اپنی تحصیل قائم کی

غرض یہ تھی کہ انکو کسیطرح تکلیف دیجیے اونکا بھی علاقہ اپنے قبضے مین
کیجیے آخر یہی کیا اونکو مارکے نکالدیا باون گڑہیان اون دونون
کے ہاتہ سے نکل گئین ایک ہی دن مین خالی کروالین وہ بیچارے مصیبت
کے مارے پہلے راہ مدت پانڈے کے پاس آئے اونہون نے یہ
اپنی گڑہی اونکے رہنے کے لایق نجانی بلرام پور بہیجا آخر مہاراجہ بہادر
کی خدمت مین فریاد لائے حضور نے بہت خاطرداری کی اپنے
قلعے مین جگہ دی ناظم صاحب جب گونڈے بہرایچ کے انتظام
کے لیے گئے کہا گر اونکے اسپار آئے تو حضور کو ایک خط اس مضمون
کا بہجوایے کہ جیدار سنگہ اور ہرپال سنگہ تمہارے پاس آئے ہین ہم اپنا دوست
جانتے ہین تمکو مناسب ہی کہ اونکو گرفتار کرکے ہمارے پاس
بہیجدو مہاراجہ نے جواب لکہا کہ یہ بات چہتری دہرم سے بعید ہی

کہ جو اپنی پناہ مین آوے اوسکو گرفتار کر کے دشمن کے ہاتہ سے قتل کروائے
یہ سوال آپکی دانائی سے دور ہی اسمین اصرار کرنا فہم کا قصور ہی ہر چند
مشیران خاص نے یہ مشورہ دیا کہ اتنے بڑے ناظم سے
بگاڑنا اچھا نہین ایسا جواب سخت لکہنا دور اندیشی کا مقتضا نہین ناہم
یہ نہین کہتے کہ ان گرفتاران عذاب کو گرفتار کیجے بہتر یہ ہی کہ
یہانسے نکالدیجے فقط اتنا لکہنا کافی ہی کہ واقعی وہ یہان
آئے تہے دو تین دن بعد نہین معلوم کہان چلے گئے مگر حضور ایسی
کب مانتے تہے ناظم کو مونچہ تیغ یا حرف زائد جا نتے تہے مقتضائے
سن و لولہ شباب ان باتونکی کسے تاب ڈیڑہ سے تلوار برہنہ ہر وقت
ساتہ اٹہون پہر قبضے مین ہاتہ کوئی سپاہی خیال مین آتا تہا
ناظم آنکہ مین کب سماتا تہا غرضکہ لالہ کشن دیال وکیل بڑے

فہمیدہ مقرر عقیل اور بہائی اونکے لالہ ٹہاکر دیال فن وکالت مین بیمثال

ان دونونکو عرضی دیکے ناظم کی خدمتمین روانہ کیا اور زبانی سمجہا دیا کہ ناظم سے

گفتگو مین نہ ڈرنا اور ہمین ہر وقت کی خبر لکہا کرنا اگر ناظم صاحب ہمپر ڈورا ڈالنیکا قصد کرین

تو ہزار حیلے نکالنا تملق اور چاپلوسی سے چند روز ٹالنا ادہر ہمارا

سامان جنگ درست ہوجائے پہر جسکو حوصلہ ہو آئے اور یہ بہی لکہدیا

کہ فلان فلان وکیل ہمارے بذریعہ عرضی آپکی خدمتمین آتے ہین

وہین حاضر رہین گے اور کچہ زبانی بہی کہین گے یہانکا حال

انسے مفصل معلوم ہوتا رہیگا کوئی انمین سے کبہی خلاف

نہ کہیگا وہ بہت ہوشیار تہے وہان جاکے ایسا کچہ کیا

کہ کوئی پانچ چہ ہزار روپیہ خرچ کیئے مگر چہ ۶ مہینے تک ناظم کو

روکے رہے ادہر ہرگز نہ آنے دیا اتنی مدت مین یہان سب سامان

جنگ درست ہوگیا ہر ایک اسپ اپنے کنپٹی کاٹ سے چست ہو گیا ۵

| | |
|---|---|
| اوسطرف ہوچکا شروع فساد | اسطرف کی سنو نئی روداد |

کہ اتفاقاً مہاراجہ بہادر راجہ بانسیے کی ملاقات کو تہوڑسے آدمیو نسے تشریف لیگئے اسلیئے کہ راہ مین کسیطرحکا نہ کہٹکا تہا وقت مراجعت نل سنگہ خانزاد خاندان مہاراجہ بہادر کو کہ چند روز سے اوتر لیمین جا کے کارندہ بنا تہا خبر ہوئی شاخ نخل آرزو بارور ہوئی شقاوت قلبی سے مثل مار دم بریدہ پیچ و تاب کہایا بہر انتقام تین سے آدمی ہتیار بند ساتہ لیکے آیا ۵

| | |
|---|---|
| خوئی بد در طبیعتی کہ نشست | نرود جز بوقت مرگ از دست |

اون حرامزادونکو کمین گاہ پر مقرر کیا اور سمجہا دیا کہ یہی وقت ہی مہاراجہ تہوڑسے آدمیو نسے آئے ہین جب قریب پہنچین ہاتہ مارنا دل نہ ہارنا وہ مادر بخطا

غول بیابانی بہرال اضی تہے جہپٹ کے مستعد بیٹہے تہمین مہاراجہ بہی قریب پہنچے اوسوقت ساٹ آدمی شیر دل رستم توان جان پر کہیلے ہوئے ایک ایک ہفتخوانکی سختیان جہیلے ہو

نازہر کشان باک ور تیغ تیز      نہ از آب بیم و نہ آتش گریز

اعنی جبرئیل پانڈے بہنی مادہو اور بہیا سری دسنگہ سورج بلی سنگہ چوہان اور غفور خان اور مرزا خواجہ جان اور عظیم الدین خان اور علی محمد خان ہمراہ تہے وہ کثرت سے مرد سد راہ تہے غافل وہشیار مین بڑا فرق ہی اکبارگی کسی نے اودہر سے بندوق سرکی آواز کے ساتہہی اوسنے عافیت سرکی مہاراجہ بہادر متحیر و ششدر ہوئے ناچار اونہین ساٹ آدمیو نسے دشمنون پر حملہ کیا ہے نامردی و مردی قدمی فاصلہ دار ر باگ اوٹہاتے ہی سبکے سب اکبارگی تلوارین کہینچ کے مثل قہر خدا انکے سرون پر پہنچے نامرد سہم گئے انکہون مین چکا چوندلگی دل تہرائے سن ہو گئے جیسے سکتے مین آئے کسی نے ادہی جان تو ہو کے

ذرا ہاتہ پاؤن ہلایے خلاصہ یہ کہ قریب دس آدمیونکے اودہر سے جہنم روانہ ہوے
باقی کاہ بدانداں ہوئے گڑ گڑاے کے ہیتیار رکہد رعب مین آگئے کچہ علاج بھی
نہ کیا مہاراج نے اونکو گرفتار کرکے بلرامپور روانہ کیا فقط عظیم الدینخان
افسرِ کلان بضرب شمشیر ہلاک ہوے دنیا کے بکہیڑون سے
پاک ہوئے دو فرزندِ مقتول شرف الدین خان اور شمس الدین خان
ابتک ملازم سرکارِ ذوالاقتدار ہین باپ کیطرح وہ بہی جان نثار ہین

| | |
|---|---|
| انراکہ خدا نگاہدارد | گر سنگ ز آسمان ببارد |
| حاشا کہ بروی رسد گزندی | آشفتہ شود زنا پسندی |

اسی سال جیٹہ مین شادی کدخدائی حضور ہمراہ دخترِ
رئیس سلطانپور بڑی دہوم سے ہوئی جو دست بد غیا تہے
اور اس دنکے تمنا رکہتے تہے نہال ہوئے انعام و اکرام سے مالا مال ہوئے

مشروحاً لکھنا طول کلام ہی جنیوں کی شادی سے ہزار درجہ سوا تھی
اسی پر اختتام ہی ساہو سے نکلے ہاتھ بیٹھنے مین بہر نل سنگھ نے شیطان علیہ اللعین
کو اپنا دمساز کیا اوس کور نمک سے نے برسوں نکلے نمکخوار و نیسے ساز کیا
وہ بہی دم مین آ گئے چاہا کہ دشمن مہاراج کو گرفتار کر دیجئے مجھی حیرت ہی کہ
دنیا مین کسکا اعتبار کیجئے جنکو ہزار طرح کی عمر بہر راحت دیتے ہین وہ
ذراسی طمع پر دشمن جانی ہی نکلے اذیت دیتے ہین جنکے لئے لاکہ صورت کا
نقصان اوٹھایا وقت پر اپنا بنایا پرونکو بہلا جانکے لینے سے لئے
یہ کیا کر لیا لاحول ولا قوۃ زر دیا شر لیا بقول آقائے نامدار

| | |
|---|---|
| راجہ عدوئے جانی سب غمگسار نکلے | آخر کو امتحان مین اغیار یار نکلے |
| جہان دیدم ز یاران بیوفائی | کہ خود از خویش میخواہم جدائی |
| جہان یار وفاداری ندارد | کہ خضر اوقات تنہا می گذارد |

| | |
|---|---|
| وفا قسم را بدلها سبب اثر نیست | مگر نخل نسبت باثمر نیست |
| جهان گردیده سرتاپا نیرنگ | بظاهر فرق باطن شد بفرسنگ |
| دل احباب را رنگ صفا نیست | گل این باغ را بوی وفا نیست |
| بهر کس صحبت گشتم دشمن شد | صبا باد خزان گلشنم شد |
| زند هر کس که الفت کرد تیشه | زدست خود بپای خویش تیشه |

ہای ان ناپاکون محسن کشونکا ذکر کرتا ہی دنیا کیا خالی ہی تجھے خبر نہین پانچون انگلیان
برابر نہین برا اچھا جانے سے اچھا ہوتا نہین شاید وفا شعارونکو
تو نے ابہی دیکہا نہین تیرا سمجہ قصور ہی فقط اصل و کم اصل کا فرق ہی بس زیادہ
بکبک کیا ضرور ہی ایسے بہی ہین کہ دنیا بہر جائے زمین ہلجائے
قدم نہین سرکاتے ہین اگر ایک دن بہی نمک کہاتے ہین تو
ترے وقت پر مر جاتے ہین حاصل کلام یہ کہ وہ شقی دو رنگی سے

آدمی لیکے شب ماہ مین جیسے دلاور ات ذرد یسے کہ بکف چراغ دارد سکو

کاٹ ہی چکا تہا بیخوف و خطر مکان مین در آیا پہر یسے ولیے ہی

شریک ہو گئے تہے منع کون کرتا تیے تکلف نے اپہر اہی بہی ساتہ لایا

| | |
|---|---|
| من در چہ خیالیم و فلک در چہ خیال | کاریکہ خدا کند فلک را چہ مجال |
| کانرا کہ ہست حفظ الہی نگاہبان | از گردش سپہر نیاید بروزیان |

اوسوقت مہاراج محو خواب غفلت تہے مگر اقبال بیدار اللہ یار

جب دشمن سر پر آیا بخت بیدار نے جگایا الے تنبیہ کی احتیاج

ہوئی برائے رفع ضرورت اوٹہ کے چلیے الیشری سنگہ

جنکا اعتماد بہت تہا اور وہی پہرے پر تہے قرابین لیکے

ہمراہ ہوئے باہر نکلے تو پاؤں کی آواز سنائی دی حیرت ہوئی الیشری سنگہ

سے پوچہا کہ کون لوگ ہین وہ خود ملے ہوئے تہے

کیا غاک کہین جوابدیا کہ ڈاکہ آیا حضور نے فرمایا کہ پہر تم کیا دیکہتے ہو للکارو
قرابین بار رو وہ قرابین تاب نکے دکہانیکے سے لئے اوینکے طرف بڑہے
یہ کہتے ہوئے کہ آپ نہ آئیے زنانے مکانمین بہاگ جائیے
حضور تو منتظر ہین کہ قرابین کی آواز آئے او وہ ونمین جاکے ملگئے سب نے ریلا کیا
اور قدم آگے بڑہائے مہاراجکو اب تک خبر نہین کہ یہ کون ہین کیوں آئے

| | |
|---|---|
| ہتیار پاس ہی نہین کسی و غا کرون | حیران ہو کے حضور کیدہر جاؤن کیا کرون |

ناچار اونہین کے ساتہ سے ملے ہوئے آہستہ بچا تلوار ڈہونڈہنے برآمدے تلک
چلے آئے اونکو خاک نہ سوجہا ڈہونڈہا ہی کئے مگر کب پاتے تہے
اور لوگونکو جو وہان سوتے تہے گرفتار کیا اب مہاراج نے بہی
تنیچہ تلوار مسہری کے تلے سے لیا اپنے تئین اونکی
باتونکی آواز کانمین آئی اب پہچانا کہ یہ تو ہمارے ہی ملازم ہین وا رسوائی

| جانہی لگا تمام بدن لگی داغ سے | سچ ہی کہ آگ لگتی ہے برف چراغ سے |
| --- | --- |

وہ تو سب نکل گئے مگر نندہان سنگہ افسر کلان بڑے جسیم تھے اپنے بوجھ سے نہ چل سکے
پیچھے رہ گئے تھے مہاراج نے اونہیں کو غنیمت جانا دوڑ کے دہوتی پیچھے سے پکڑ
لی اور کہو کہ پر تنبیہ رسے کہینچکے کہا کہ یہ تمنے کیا حرکت کی بس زبان ہلاؤ گے
یہیں بیٹہ جاؤ اونہوں نے مہاراج کو پہچانا جان نکل گئی زرد ہو گئے لڑکہڑا کے
زمین پر بیٹہ گئے گویا مردہ ہو گئے اوسوقت بہیا النسری دت سنگہ
مہاراج کے ماموں زاد بہائی آ گئے ایک سے دو ہو گئے
اور قوت بڑہ گئی مضبوط بازو ہو گئے نندہان سنگہ کے ساتہ والونکو
خبر نہیں کہ وہ گرفتار ہو گئے جب ثابت ہوا کہ اونسے
دور ہو گئے اب کیا کریں مجبور ہو گئے مہاراج نے
اوس قیدی سے کہا کہ ہمارے آدمیونکو ہمارے ساتہ کے لوگ

گرفتار کر لیگئے ہین ابہی یاد ہوا اور تم سب قصد سے آے تھے صاف

صاف بتا دو وہ عرقِ انفعال مین غرق ہوے سر جھکا لیا کچھ جواب نہ آیا

سب توپین اسباب آدہ وزن قیمت جو کچھ لیگئے تھے اوسیوقت پھیر دیا

حمایراج نے اونکو بہی رہا کیا گو سزا دینے کی طاقت تہی مگر ملازم جانکے

درگذر کی نوکر سے برطرف کیا یہی سزا دی کہ نام کاٹ دیا

| | |
|---|---|
| دل ز نورِ عفو روشن میشود | زر نسیمش سینہ گلشن میشود |
| دوست دارد عفو را پروردگار | آنچہ ایزد دوست دارد دوست دار |

معتوب بیست اوپر جلب کے نل سنگہ کی مدد نوکر ہوا تو بہت سے ایک جگہ خیرہ سر ہوے

## بیان جنگ

امرا رزم کے بیانمین ایک زبان مردانِ رستم توان شیر دل ہین تیغ جان بر دانا

ناقل ہین کہ بہادر سنگہ کے عہدمین محمد خان راجہ اوترولہ کو انہین

ٹیپ آئے اسی غرض یکہنے میں اونکا کیا نقصان تہا راجہ نے بہی مہاراجکو
نہ بدل تجربہ کرے اس طمع پہیلا یا کسی طرحکا ہراس نکیا کچہ وسواس نکیا ع

بفروز شمع دیدۂ ہوشمند | بخیالِ دست اندازی علاقہ و

مہاجنانِ علاقہ نیت بافساد پر ہوئی فوراً مہاراج کو خبر ہوئی راجہ مذکور کے
مرتبے مر دیے اور کہار ڑے کہلا بہیجا یہ سوالِ نسبت ایسا تہا
کہ کسی زمانہمین علاقہ بلرامپور ہمارے بزرگونکے پاس تہا
سندین دیکہلو ہمکو کاغذ سمجہا دو اس بیباکی سے
مہاراج کی طبیعت قابو سے جاتی رہی جبتک جواب لکہا
نسیم و ظفر آئینہ دکہاتی رہی لکہا کہ ٹہرو ہم آتے ہین کاغذ
بخوبی سمجہاتے ہین گر یہ گشتن وزرا اول جانے نکے قتل
سوزری قبیل ایزا دمین ٹہانکے مقتضائے جرات والوالعزمی کہ

کہ طریقہ تھا دو نشانِ روزگار رہی چار گہڑی رات رہے سوار ہوئے ہمراہ ملازمانِ خیرہ اور رفیقانِ جان نثار رہے ہوئے شتابا قریب فوج عدو پہنچے آمد سے انکے راجہ اپنی فوجکو بہگا کے لیگئے مکان مین جا سے گئے لڑائیکا بندوبست کیا خاص اوتر ولیمین سے پہنچکے ادہر والون نے وہ بلند پروازیان دکہائین کہ اون بزدلون کا حوصلہ پست کیا

| | |
|---|---|
| خروشی برآمد کہ کیوان شنید | تو گفتی کہ صورِ قیامت دمید |
| بلرزید کوہ و بجنبید دشت | غریو از نہم آسمان درگذشت |
| ز غریدنِ کوسِ خارا شگاف | برافگند سیمرغ در کوہِ قاف |

لڑائی شروع ہوئی طرفین سے توپین اور بندوقین سر ہوئین مردونکی شجاعتین سینہ سپر ہوئین آتشِ غضب کانون سے سینہ مین مشتعل تیوریون مین بل مونچہون کے بل کہڑے ہوئے تلوارین پکڑ کے ہاتہ گلے مین

...س پر پڑے ایک ہی حملے میں بھر گئے برابر سے تلوار چلنے لگی
...رک جسم لہو او گلنے لگی اللہ رے تیغوں کی صفائی لشکر دشمن پر لہو یا دبا آئی

...افگند خود را در آن کارزار — چو شیری که گور افگند در شکار
...ر فرب چندان فگندی نگون — بهر زخم جوئی براندی ز خون
...ر بہ رانہ بد بر سپر جا سپہر — همه منتظر تا چه آرد سپهر
...بارید چندان نم خون ز تیغ — که باران نبارد بسالی ز میغ
...بس کشته گان شد زمین ناپدید — تو گفتی که روز قیامت رسید

...دمہر والوں کی جرأتیں گھٹ گئیں لاشیں پہ لاشیں گئیں یہاں ایک ہمت نہ ہارا

...ڑھائی سے آدمیوں کو دریا سے فنا کے گھاٹ اوتارا

...گفت احسن ملک گفت زہ — جنکی زندگی باقی تھی جب جھمنے

...جگہ نہ پائی بھاگ گئے تیغوں کی آبرو ڈبوئی ایسی بات کھوئی

راجہ کو بھی لینے کے دینے پڑے آدمی کیسے اقبال و ادبار

لڑے مردمان مہاراجہ بہادر نے بخوف و خطر مکانمین دخل کیا شادیانہ

فتح و نصرت بجا دو تین جلدین کلام اللہ کی اور کچھ مرتی وغیرہ غنیمت جانکے

تمیناً تبرکاً او ٹھوا لائے کہ نشان نکے طور پر رہین کو بیسوہین مگر ابتک موجود ہین

وہانسے بفتح و ظفر مراجعت کی موضع بجلی پور مین کہ بلرامپور سے ڈیڑہ

کوس ہی آپ جی کے استہانمین آکے اقامت کی اس خبر نے راجاؤن

اور تعلقداران گرد نواح کے دانت کھٹے کر دیئے آنکھین کھولدین

کان بہر دیئے جو صلے پست ہو گئے اپنی اپنی جگہ بندوبست ہو گئے یہ ایکی

مصداق یہ حکایت ہی طرفہ روایت ہی کہ جب راجہ جنیر ائن سنگہ

بہادر مہاراج کے بڑے بہائی کو مرض الموت نے گھیرا

برسدنماک بیمار رہی نے منہ نہ پھیرا ایسنکے حق مالکانہ تلسی پور قابض

حال سے نے موقوف کیا انکی علالتکی وجہ سے کوئی خبر نہو جب مہاراج بعد فتح اُوتر و
بجلی پور پہنچے یہ خیال ہوا کہ اسیطرف سے اودین کرش کو بہی سزاے حق نا لکانہ بیاے لیجیے

| چہ خوش بود کہ بر آید بیک کرشمہ دو کار | برائے اتمام حجت یہ چند فقرحوالہ |
|---|---|

قلم کرکے ایلچی کو دیے کہ انکی باتین دسے نیکالو ہوش مینہالو کہا مانو
ہمین پہنچا جانو یا حق مالکانہ دو یا لڑو یہ مضمون دیکہتے ہی تنفس ہوا جان
نکل گئی صورت بدلگئی ملد سے جو گیہی تہو دہو وقت ہمت کا نے لگا
بید ورد ہوپ ہاپنے لگا آمد آمد سے جان ہوا ہی یہ ناریکی تو نا ہی
بس حقوق مالکانہ تمام وکمال دیا جان بچائی مال دیا ایسا رسمایا کہ پہر کبہی سر نہ اوٹہایا

| قرین شد بہم این دو فتح عجیب | چو نصر من اللہ و فتح قریب |
|---|---|

آدمیون پر موقوف نہین جانوروں نے بہی موافق اپنی قدرت کے
عداوت دکہائی چار برس کی عمر سے آجتک صدہا سانپون نے حضور سے

مقابلہ کیا آخر سر اونکا بہی کچلا گیا مار کہائی اسی سال بہادو چوتہ کے نکلے ذکر
ہندوؤن مین اس دو چاند کا دیکہنا بدین ممنوع ہی نہایت نامبارک و بدشگون
ہی حضور ہوا کہانے کسی کیطرف تشریف لیگئے تہی وہان شام ہو گئی ہلال فلک
نمودار ہوا وقت مراجعت مہاراج کی نگاہ پڑ گئی کمال انتشار ہوا اسکے
فلسفیون سے بیان کیا اونہون نے یہ جواب دیا کہ یہ کسالا کٹہن ہی نہ صدقہ
دنیا مفید ہی نہ وانکا یہان کچہ کام ہی اسکا علاج فقط دشنام ہی گستاخی معاف
اگر کسیکی گالیان کہا سکئے تو اسکے کلیس سے بچ جاتے اس خیال سے مہاراج
چار پانچ گہڑی رات گئے کہ شدت ظلمہ سے ہاتہ نہ سوجہتا تہا تاریکی سے جہان عالم ظلمات بنگیا تہا

| خوشا ملک و شہری کہ در برشگال | سواد من و سینہ زمین ہمچو خال |
|---|---|

اس امید پر دولت سرای سے باہر آئے کہ کسیکو جا کے چہیڑتے
سے گالیان کہاتے تو اسکا اوتارا ہو جاتا پہرتے پہرتے بیلی گاؤن تک

کہ مقامِ تپیا سے پورب کی طرف آدہ کوس ہی سے بہیکتے ہوئے پہنچے اونہین گانوین
بابو آپ رو چند بنگالی بڑے مہاراج سے کے مصاحب سرکاری مکانین وہ ترے ہوے تہے
جب او مکان سے نکلے دروازے سے پندرہ بیس قدم کا فاصلہ رہا تو بجلی کی چمک
سے حضور کو یہ معلوم ہوا کہ ایک موٹی سی لکڑی زمین مین پڑی ہی گویا
کسی محل کی کڑی ہی اوسکی کجی اور حرکت پر غور کی تو افعی خونخوار تہا آنکہین
دو مشعلین روشن جسم ہمرنگ شب تار تہا سمجہے کہ چوت کے چاند نے اندہیرا مچایا
خدا خیر کرے آخر اپنا اثر دکہایا کان گا لیکنے مشتاق سے تہے آنکہونکو
یہ کیا نظر آیا یہ موذی در پئے آزار ہی ہین اوٹہا ہوے چوٹ کرنیکو تیار ہی
یہ راہ چہوڑکے اور طرف سے جاؤن تو شاید اس بلا کے ہاتہ سے امن پاؤن خدا کے بہر
جانب پاؤن اوٹہایا وہ بہی پہن پہنا کے اودہر ہی آیا یہانتک کہ مجبور
ہو گئے مین سے پکارے کے مکان مرحوم الصمد کا دروازہ کہلوایا

اب چراغ کی روشنی مین وہ بخوبی نظر آیا جب کسی صورت رہائی نپائی تلوار کھینچ کے

قوت بازو دکھائی اوس ناگنی سے نے سانپ کو ڈس لیا ایک ہی ہاتہ مین سیر

سوا ہاتہ چہوڑ کے دو ٹکڑے کیا اوسنے جب بہی منہ نہ موڑا سر خود سر پیچھے

دوڑا مہاراج مکان مین جا کے مسہری پر چڑہ گئے وہ سر بہی مسہری نکلے

قریب پہنچا اوپر چہلکے اوپر جانے کا قصد کیا کچہ ہی فرق تہا کہ حضور نے

چالاکی کر کے تلوار کے پیپلے سے چہپکے اوسکو سرد کر دیا

| | |
|---|---|
| کیا زور کنیہ جو دشتی گرد کر دیا | اژدر کا بل نکالدیا سرد کر دیا |

شب بہر وہاں نسے نہ آئے علی الصباح اوس مار سیاہ کو

کہ ایک خمار کا بار تہا بیلا مین لدوا لائے سبکو دکہایا گذرا ہوا حال سنایا

دراز مین ساتہ ہاتہ سے سوا تہا اور کفچہ دو بالشت کا چہوڑا تہا سننے

یہی کہا کہ اس قسم کا سانپ دیکہا کیسا سنا بہی عمر بہر نہین اسکے ٹکڑے کا

| تیغ زبان سخن کی نکلا نیام سے | | قلم رسا عیان ہے فصاحت کلام سے |
|---|---|---|

تجربہ کاران آئین مزاجی فلک کج رفتار و عاشقان معشوق بیوفا دنیا ناشناسان
محبت و عداوت ہیں و دشمن جان باختگان تیغ زبان شعر شکن بیان
کرتے ہیں کہ الکا شاہی بچہ درخت شگفتہ ملول ہو اور اوسکے بھی روپیہ
نہ پہونچ سکا آخر ناظم مذکور معزول ہو گئے سنہ ۱۲۹۵ھ مطابق سنہ ۱۸۷۸ء میں جناب
وجہ النسا بیگم صاحبہ معروف بحضور زوجہ جناب نواب
سیف الدولہ بہادر مغفور کہ ایام زنانہ دل مردانہ رکھتی ہیں
نظامت میں گونڈے بہرائچ کی حاکمہ ہوئیں یہ سنکے راجہ مہا
کو بڑی خوشی ہوئی اسلئے کہ اوس گہر سے قدیم رابطہ محبت
چلی آتی تھی کئی بار فرمایا کہ اب یہ علاقہ ہمارے ہاتہ آیا جب بیگم صاحبہ
دریا سے اوتر گئیں اور ترین تو رستم خان معہ اراکین و نوکر وکلا میں

اعتبار رکہتے تہے مہاراج کے پاس بہیجکے بلا بہیجا حضور کو اس
نوع کا غدر تہا المشورہ چند اشخاص کجادہرسنگہ کارندیکو بلا کے قطعی
حکم دیا کہ میرے بدلے بیگمصاحبہ کی خدمتمین معہ فوج ابہی جاؤ اونکے
شریک رہو جہان رہین جہان لڑین جو حکم دین بجالاؤ کارندہ مذکور نے جاکے
روشن خان نکے ذریعے سے رسوخ پیدا کیا بہت سے تعلقدارونکا
معاملہ کروا دیا بیگمصاحبہ ممدوحہ نے ملک کا بہت خوب انتظام کیا از خرد تا کلان
سبکو آرام دیا الو العزم تہین رئیس بہنگا سے عجب لڑائی لڑین کیا
جنگ عظیم ہوئی بڑی دہوم دہام سے فتح کی

| | |
|---|---|
| نکلتا تہا ہر بات سی بانکپن | نہ زن کہتی اونکو وہ تہین تیغ زن |
| عجب شان و شوکت غضب رعب تہا | بڑی عابدہ زاہدہ پارسا |
| نہ کچھ کم تہین شعر ہی و خوبی خصال | نظامت رہی جنکو بائیس ۲۲ سال |

زهی شاد و آباد پیر و جوان
همین خرد و کلان آجتک مدح خوان

بمردند و بردند نیکی بسی
چنین نیکنامی نبرده کسی

زهی نیکنامی که تا این زمان
چو خورشید روشن بود نام شان

بس ای ناظمی اوصاف سے درگزر
عزیزونکا کهنا نهین معتبر

فدا علیخان کو کہ فرزندون کیطرح پرورش کیا زور و زر دیا اونکو
کچھ ایسی سمائی کہ آمر اور رام پانڈے مہاجن سے ملکے سرکار شاہی مین
اسطرحکی تحریر بھجوائی کہ ناظمہ سے بندوبست ملک نہین ہو سکتا وہ
خود حیران ہین اپنے بیگانے نالان ہین اگر خانزادے کے نام
علاقہ ہو جاے تو سبکی تمنا بر آئے وہان تو کوڑیونکے مول نظارت
تھی نذرانہ خلعت کی قیمت تھی جہانسے ہو سکے نذرانہ پہلے
پہنچائے پھر کون پوچھتا ہی سرکار روپیہ جسقدر چاہے

کہا جاوے یہانتک کہ کار شاہی کیطرف عن قریب سنبر باغ
دکہایا کہ پہر کسی سے یہ پرسش کی ناظمہ فوراً موقوف ہو گئین فدوین اعلیحا
نے امرا و راجہ پاندے کی مدد سے خلعت پایا غرضکہ سنہ ۱۲۴۶ ف ابتدائی دل
تمام ہوا ایک کا کوچ ایک کا مقام ہوا اس سال دوران حال مہاراجے
بدنکلی بہت تکلیف محمد ناظر حسین دوا کی کوئی کارگر نہوئی مگر اس نسخے
نے مسیحائی دکہائی طرفۃ العین [illegible] یائی آشیہ [illegible] سجی سفید
نمک شور اجواین نباب لونگ مساوی الوزن مگر نمک اور دونون سے
نصف وزن ہو گہی کوار کے پتے کو طولاً دو ٹکڑے کر کے اجزائے
مذکور کا سفوف اوسپر چہڑک کے آگ پر رکہدیجے جب نیم پخت
ہو جاوے تو خیار ک پر باندہ دیے رات بہر مین معدوم ہو جائیگی انتہا
یہ کہ تین دن مین دوائے مذکور اثر دکہائیگی اگر پہوڑے نکلے لائق ہی تو دنبل کو

بہادری کی اسکو لگ گئے جب اسے زخم بہی لگا بہادری کی بعد صحت پرسش زین
حضور نے چودہ شیر فونکا شکار کیا اور کوئی بات اس سال کی لائق لکہنے
کے نہ تہی اسی پر اختصار کیا سمبت ۱۸۹۷ بکرماجیت مطابق سنہ ۱۲۴۷ فصلی مین شنکر سے
پانگ ناظم ہوئے بڑے فتنہ پرداز مفتری شورہ پشت بدکردار تہے
جب کہا گراس پٹا پر آئے تو وقت ملاقات حضور سے بہت ظاہرداری کی
اپنے نزدیک یہ بہی اک کارگذاری کی وہ جو منافقونکی تین علامتین
مستویات ہین وعدہ خلافی دروغ گوئی خائنی وہ سب آشکار ہین میٹہا پن
چہرہاں بہرین تہین ظاہر مین آنکو دوست بنا کی دکہایا جو جوبہیاں وخیل تہے
اونسے ربط بڑہایا جنہین ستانا منظور تہا ستایا اکثرون سے نے
حتی الوسع اپنی طرف سے نباہی مگر تعلقداران اور ترولہ قلعہ پران پور مین
جمع ہوکے پانگ سے جنگ چاہی ناظم سے نے میر یاسین علی

اپنے نائب کو مع فوج قلعہ مذکور پر بہیجا کہ لڑکے خالی کروائین اون
بیچارے نے جلے گئے آٹہ دن سر پٹکا کچہ نہ چلی مگر وہین پڑے رہے اب
کیا منہ لیکے آئین یہ سنکے باپ نے مہاراج سے بلجاجت
درخواست کی کہ آپ وہان جا بغیر آپکے کچہ نہو گا اتنی سیر سلہٹ سے
تکلیف اوٹہائیے یہ بات حکمت آمیز مصلحت انگیز اسلیئے کہی کہ اودیپور والے
والو نسے سابق کی عداوت ہی لڑوانیکی یہی خوب صورت ہی شاید
ہمارے کہنے سے یہ ادہر جائین تو انکا قلعہ ہم اپنے قبضے مین
لائین مہاراج تو دانا روزگار تہے خصوص ان باتومین کمال ہوشیار یہ سمجہگئے

| برتو اضعہائے دشمن تکیہ کردن ابلہیست | پائی بوس سیل از پا افکند دیوار را |
|---|---|

دوراندیشی نے راہ بتائی جو بات دلمین تہی ذہن عالی مین آگئی آخر
نصف فوج لیجا دہر سنگہ کو دیکے قلعہ مذکور پر روانہ کیا اور دو انگریز

ڈانیال اور جان کانشر جو نائبان حضور تھے اسی عہدے پر مامور تھے
انکو مع نصف فوج اپنے ہمراہ رہنے دیا دہانکجادہر سنگہ نے جاکر
دہاوا کردیا کہرڑے قلعہ لیلیا اور راکونکا قلعہ کہ وہانکا رئیس بہی
آمادۂ جنگ تہا پانڈے نے خود جا خالی کروالیا اور حضور کو بطورِ شکرانہ لکہا کہ
آپکی سپاہ نے بڑا کام کیا ہم آگے آ سکے جلد وہین اُنکو خلعت دینگے باقی حال زبانی کہینگے
جو کچہ ہمسے یہان ظہور مین آیا ہی اسکی داد آپسے لینگے آخر وہانسے
پانڈے سیدہے بلرام پور مین آئے فوج سرکاری بہی یہین آئی مہاراج
بہی فوجکو ٹہوہانمین چہوڑ کے پانڈے کے پاس تشریف لائے اب
اور سنئے عجیب بات ہی بگاڑ بہی کسقدر واہیات ہی کہ اسسے
پہلے لکہنؤ کیطرف سے ایک کسبی گل اندام خدابخش نام
دو لڑکیان ساتہ لیکے بلرامپور مین خرچ آئی تہی اونکی فریفتہ ساری خدائی تہی

خونین نگہان کرشمہ کوشان | ہم خنجر و ہم نمک فروشان

ہوش ضمان بہ تاب رخسار | مہتاب نمودہ در شب تار

نازک بدنان چنانکہ دانی | در کردن گوش شان گرانی

رعنا قد شان بجامہ زیبی | گلدستہ بدست دلفریبی

از عشوہ برفتہ خانمانہا | در خندہ شگاف کردہ جانہا

شاہنشہ عشوہ فوج در فوج | طوفان کرشمہ موج در موج

اون نازنینوں میں سے جسکا نام مانی تھا اوسکا حسن رشکِ مرقعِ بہزاد و مانی تھا شکلِ دلاویز جمالِ فتنہ انگیز دیکھیے تو دیکھتا ہی رہجائیے نگاہ سلامت پھر کے خانہ چشم تک نہ آسکے انتہا کی خوبصورت تھی سر سے پا تک خدا کی قدرت تھی بقولِ خسرو

قیامت ہی اگر یہ پھر ہوگا جب آن ہوگا | یقین ہی خاک پر تڑپا پڑا اک جہان ہوگا

## سراپا

عیان زان فرقِ دلکش بخلاف است
که کلکِ قدرتِ حق موشگاف است

بود آن جعدِ مشکینِ سمن سا
کمندِ عالمِ بالا سراپا

ز چین حسن جبینش را بود اوج
تو گوئی چشمهٔ آئینه زد موج

نویسد هر که وصفِ ابروی او
برآید از زبانِ خامه اش مو

ز چشمِ مستِ او عالم خراب است
که صد میخانه او را در رکاب است

نگاهِ اوست تیغِ بی غلافی
دلِ عشاق میدانِ مصافی

نگو از سرمه آن برق جانسوز
که چشمش خط کشیده بر شب و روز

زنند باش نشترِ مژگان اگر دم
تراود خون ز رگهای قلم هم

مپرس از حسنِ گوشِ آن دلارامست
گلِ باغِ بهارِ خیزران است

فسونِ پیرائیِ حسنِ بناگوش
رباید از دلِ مه پارگان هوش

چه گویم از عذارِ دلکشایش | بهارِ صد گلستان و نمایش

بود خاور رخِ آن شوخ دلجو | الف باشد بجا و ر بینیِ او

دهانِ او ز تنگی در سخن کم | بود دندان مصفّا تر ز انجم

زبان با آب خضر اول بشویم | سخن تا زان لبِ جان بخش گویم

چو طوطی گفتگو شیرین تر از قند | دلِ یوسف بچاه غبغبش بند

زنخدانش بلایِ جانِ عاشق | بیاضِ گردن او صبح صادق

مپرس از ساعدانِ فتنه بنیاد | که رسته شاخِ مرجانی ز شمشاد

حنائیِ پنجهٔ آن شوخ دلکش | زند در پنجهٔ خورشید آتش

مثال ناخنش خیلی محال است | که خورشیدی در آغوش هلال است

گلستان در نظر از سینه تا ناف | شکم چون قاقم او را دلکش و صاف

کند گر صورتش مانی منقش | کشد حیرت ز دیدار میانش

ازان آئینهٔ زانو چه گویم — خجالت میکشد قرص قمر هم

شود رشک گل تر رنگ پایش — کنند از برگ گل گر سنگ پایش

بلائی عالم بالا قد او — خرامش را قیامت طرقو گو

چنان شمع جمالش گشته روشن — که گوید شمع هم پروانه اش من

ز اعضایش بصد رنگین ادائی — تراوش مینمودی دلربائی

سراسر شعلهٔ حسن گلوسوز — سراپا شمع نور عالم افروز

بعشق اینچنین شوخ ادا مست — دل و دین گهر انسان بجا نیست

مگر بر عکس آن ظاهر شد از او — ز دیدار مهاراج نکورو

ز رنگین جلوهٔ آن رشک گلزار — دلش از دست رفته دست از کار

چنان رفته ز تن تاب ز سر هوش — که گوئی خویش را کرده فراموش

چو شمعش بر دهان قفل خموشی — ولی با سوختن در گرم جوشی

شده گلگونه پوشش اشکِ حسرت — رخِ او زعفران زارِ محبت

خجل بادِ سحر از آهِ سردش — ملال افزای خاطر رنگِ زردش

دلش صیادِ غم را گشته نخچیر — لبِ او غنچهٔ گلزارِ تصویر

فغان گه بر لب از دردِ نهانی — بآرامِ دلِ او را سرگرانی

بلب آه و بدل آتش بچشم آب — چو ابر و برق اشک افشان و بیتاب

جهان مصداقِ نیرنگ است از عشق — فلک را شیشه بر سنگ است از عشق

زند بر قلبِ لشکر گر ستیزد — دل و دینِ ول از رزمش گریزد

رباید هر کشانرا تاج از سر — ستاند زاهدانرا خرقه از بر

سپاهش جز بملکِ دل نتازد — مریضِ او بدرمانها نسازد

زلیخا را دل از کف در رباید — بزندان راه یوسف را نماید

چو چندین حالت روزِ تیره بگذشت — سپهرِ فتنه جو بر کام او گشت

| | |
|---|---|
| ز فیضِ جذبۂ عشقِ فسون کار | دلِ مطلوب ہم آمد بآن زار |
| شد آخر وصلِ آن مہرِ منوّر | کنارش طعنہ ہا میزد بخاور |

حاصلِ کلام یہ کہ اوس گلپیرہن معشوق صورت عاشق تن نے
مہاراج کی خدمت مین آتے ہی مانکو چھوڑ دیا رشتۂ محبت ادہر باندہا
اودہر توڑ دیا حضور نے فہمایش کی کہ ماں سے بگاڑ اچھا نہین اور
کسی کو کیا توقع ہوگی یہ مقتضاے مہر و وفا نہین ہزار سمجھایا اوسنے
ایک بات نہ مانی زہر کہا لینے پر مستعد ہوئی ہرگز سمجھ مین نہ آیا
اب خدا بخش کی سنیے ایمانی سے مہاراج کیطرف سے اوسکو
ایسی بدگمانی ہوئی کہ یہاں سے جا کے سرکار شاہی مین حضور کی
نالش کی کہ اسطرح فلان شخص نے لونڈی باندہی چہین لی وہاں
سے [illegible] تک آئے مہاراج کچہ خیال مین نہ لائے

آخر اوس مفسدہ نے پاٹکہ کے نام حکم شاہی بھجوایا شتر سوار اس مضمون کا
فرمان لیکے آیا کہ یا مانی کو گرفتار کرکے بھیجدو یا مہاراجہ بلرامپور کو
یہان روانہ کرو اسمین توقف نہو اب وہ زمانہ ہی کہ قلعہ پر انکو فتح
ہوچکا ہی فوجِ شاہی گردِ بلرامپور پر پڑی ہوئی ہی مہاراج کو فکر دعوت
کی ہی اس حکم سے بیخبر ایک ایک افسر کے ڈیرے پر خوشی
خوشی خود سامان دعوت لیکے کارندونکو تمام فوج کے لئے
مٹھائی تقسیم کرنیکا حکم دیگئے جب غالب جنگ کلکٹر کے پاس
مع اشیاء دعوت حضور پہنچے تو کلکٹر موصوف اوسوقت میدان میں ٹہلتے
تھے دعوت کو بخوشی لیلیا اور مہاراج سے کچھ باتین کرکے ایک پرچہ کاغذ
اپنی جیب سے نکالکے حضور کو دیا کہ اسے ذرا پڑہ لو معلوم ہو اوس
بانیِ فساد یعنے پاٹکہ سے بالکل فاش ہوا اتنی سادہ مزاجی کو

کام تفرما خیر اب بھی خبر ہی ہوشیار ہوجائے مہاراج اسنے وہ کاغذ ملاحظہ کیا
پایگہ نے غالب جنگ کو یہ لکھا تھا کہ حکم شاہی سے تو آپ واقف ہو چکے ہین
جسوقت مہاراج آپ پاس دعوت کیلئے آئین گرفتار کرلیجئے گا
ہرگز دیر نکیجئے پھر جا بتائین حضور یہ دشمن پر ٹکٹکی چپ ہو وہ پھر کلمات
نصیحت آمیز کہنے لگے کہ دشمن سے بحکمت عملی بنا سے ہے ایسی غفلت
نہ چاہئے اسوقت تو آپ دعوت سے لیکے آئے ایسی حرکت
انسانیت سے بعید ہی ہم خود شرمائے اتو واقف ہو چکے جوانمردی
نہ دکھائیے اسی وقت اپنے قلعے مین چلکے جا دوستی کا حق اور
ہو چکا اب حق نمک دکھائین گے کل ہم آپ سے لڑنے
آئین گے بہت بہتر کہکے حضور رخصت ہوئے پھر
مصروف تقسیم دعوت ہوئے مگر بہت ہوشیار دشمنوں سے

خبردار وہان پانگہ کو شیرانِ خاص بے ایک اپرچہ ایسا سمجہایا کہ اونہون نے
دو گہڑی رات سے گئے مہاراج کو اُس بہانے سے بلوایا

کہ اسوقت یہان صحبتِ رقص و غنا ہی اگر آپ بہی شریکِ جلسہ ہون
تو عالمِ محبت مین گنجایش رکہتا ہی مہاراج سے یہ سنکے اپنا
آدمی خفیہ بہیجا کہ اسوقت پانگہ کس سامان سے ہی جلد خبر لا مہاراج نے
پورا مطلب نہین فرمایا کہ وہ خبر لے آیا غرض کہ اسوقت ناچ
ہو رہا ہی افسرانِ فوج کا جمگہٹا ہی ہتیار لگا ہوئے
تیاربین حضور ہی کی دیر ہی سب ہمہ تن چشمِ انتظار ہین مہاراج نے کہا

| تربیجہ بلکہ تو سیر کینی کا کہ اوسکی دلمین ہے | تر مجہ بہی ہی اون محفل مین بہتر ہے |
|---|---|

جو جب بہیجا کہ واقعی یہ صحبتین عجیب و غریب ہین جو ایسی جگہ
نہ پہنچسکین بہت بد نصیب ہین سب مجہے خود تمنا ہی اسپر طرہ یہ کہ

آپ نے بلایا ہی اگر حکم ہو تو مین بہی چند بہائی بندے لیکے حاضر خدمت ہون کہ وہ لوگ بہی اس جلسے سے محروم نرہجائین سبکے ساتہ مرہون منت ہون مگر ڈہوڑی پر حکم پہنچا ئیے کہ کوئی مانع نہ آئے دیہات کے آدمی اوجڈ سخت منہ پہٹ ہوتے ہین اسمین ہو ئے فساد ہی اور ہمین تو بدل منظور آپکا ارشاد ہی یانے ٹکہ کہلا بہیجا کہ شوق سے آئیے مگر پچیس آدمیون سے زیادہ ہمراہ نہ لائیے یہان جگہ دل بخیل کیطرح تنگ ہی ادہر بہی ہر ایک جاہل سرکش خانہ جنگ ہی حضور نے یہ سنکے اپنے عزیزونکو جو جو افسر تہے بلایا سبکو زربفت کی قبائین پہنائین دو دو دو شالے کمرونسے بند ہوائے رومال شالی اوڑہائے مندیلین انکے سرون پر پہنا بندوقین دونالیان ہاتہونمین دیکے

اسطرح سمجھایا کہ جہان پن چلتے ہین وہان جو معرکہ درپیش ہی فقط یہی پیش ہی کہ
پاٹکہ شاید دغا کرے ہمین فساد برپا کرے تم ہوشیار رہنا اور کسی سے
یہ راز نہ کہنا اگر مین اوسکا کچھ بھی قصد پاونگا تو فوراً سر ہی پر جاونگا پھر
تم بھی کچھ نہ دیکھنا جو سامنے آئے بلا تامل مارنا جو آنکھ دکھائے
للکارنا اسی صورت سے سمجھاتے ہوئے رطب و یابس
سکہاتے ہوئے پاٹکہ کے مکانمین داخل ہوئے حسب معمول
پاٹکہ نے ملاقات کی سب اپنے اپنے قرینے سے بیٹھے
اکابرین محفل مین شامل ہوئے ادہر کی زرق برق دیکھکے اہل مجلس
گھبرائے یہان سبکے آنکھونمین خون اوترا ہوا تھا پاٹکہ بھی ڈر گیا
ایک سر سے سبکے تیور بدلے ہوئے پائے دغا باز زبان
منظور تھے مین بظاہر التیام کی باتین شروع کین اودہر ناچ ہوا کیا ادہر

پانگه بغلین جهانک تک جهانک سے کی اپنی گا ما کیا لالا که طرح فریب دینے کی تدبیر
کی مگر کچھ بن نه پڑی آدھی رات تک یہی کیفیت رہی اوسوقت مہاراج کے
وکیل نے پانگه سے کہا که آپ نے فرمایا تھا که ہم مہاراج کو خلعت
دیکے رخصت کرینگے کچھ یاد ہی مہاراج اوسی کے منتظر
ہین اب کیا ارشاد ہی پانگه نے کہا که خالی خلعت کیا دین
مہاراج نانکار کی سند بھی چاہتے ہی لیکن اسوقت ہنسے زرد و صبح ہی پر
موقوف رکھو یہ سنکے مہاراج اوٹھ کھڑے ہوئے رخصت کا
سلام کیا مختصر یہ ہی پانگه نے پیش خیمه آگو اپنا بھیجکے تمام فوجکو
تیار رہنیکا حکم دیا اور ایک سند سوله ہزار روپے کی وکیل کے دکھانے کے
لیئے تیار کی اور ریشمی خلعت منگوا کے حضور کیے فتحلال سے
کہا که مہاراج اسوقت آئین یه خلعت و سند لیجائین وکیل نے کہ

حضور سے عرض کی اسے دم مین کب آتے تھے طبیعت
کھٹک گئی فرمایا پھر جاؤ میری طرف سے یہ پیغام پہنچاؤ کہ
ہمارے پنڈت جی کہتے ہین کہ ابھی وہ دن خلعت پہننے یا خالی ملاقات کرنے کی
ساعت نہین ہی بات کچہ آپ کی بھی خلافِ طبیعت نہین ہی اگر یہ بھی منظور ہو
تو وہ دن مقرر فرمائیے ورنہ کو یہ تکلیف نہ دیجئے قلعے سے ہوتا ہوا
خدمتِ عالی مین حاضر ہونگا مین خلعت نہین لونگا مبادا ساعتِ بد ایک اور
بھی پہلو برا ہی خلقت کی زبان کون روک سکتا ہی لوگ کہنے لگے
کہ ناظم صاحب کی کیا خالی دعوت ہی کی رشوت بھی دی جب تو خلعت
پایا خلعت سے لیکے بدنام کیا تو کیا ہاتہ آیا یہ سنکے پاتکہ نے
سینۂ پاک کینہ سے ایک ٹھنڈی سانس بھری اور راکو نے کی راہ لی

اولٹی ہوگئیں سب تدبیرین کچہ نہ دوا نے کام کیا
آخر اس بیماریٔ دل نے اپنا ہی کام تمام کیا

مہاراج کا تو دل پاتا سے گھٹکگیا تہا جانتے تہے کہ یہ ناشدنی خبر فتور کریگا بہی
مصلحت جانی اپنی فوج قلعے کو بہیجدی فقط چار کمپنیاں آئینی جنکے انگریز افسر تہے
رجمنٹوں اور نمین سے دو کمپنیان ہیلا گو کہ وہان والدہ تہین برائے حفاظت روانہ کین
اور دو کمپنیان اپنے پاس رہنے دین سواروں اور ہرکاروں نے الکو
تک ڈاک بٹہادی گہڑی گہڑی کی خبر گذرتی تہی دوسرے
دن شب کو ایک ہرکارے نے آکے عرض کی کہ ناظم کے
لشکر مین کمربندی ہو رہی ہی دوسرا ہرکارہ بہی ساتہ ہی
پہنچا اوسنے بیان کیا کہ مشعلین روشن ہین فوج ناظم ادہر ہی
چلی آتی ہی جب یہ خبر متواتر آئی تو کجاندہر سنگہ نے
گہبراکے حضور سے عرض کی کہ اب جلد اوٹہیے یہان رہنے مین
خطر ہی قلعے مین چلکے ٹہرنا بہتر ہی مہاراج نے جواب دیا کہ اگر

شبکو فوج ناظم یہان آگئی تو رعایا پر آفت آئیگی بلا شک ساری بستی
لٹجائیگی انکی بےعزتی بری ہی کچہ ایسی تدبیر ہوجائے کہ فوج مخالف
یہان نہ آنیپائے کجادہر سنگہ نے کہا کہ ادہر بیس ہزار آدمی سے
سوا ہی ادہر کی تمام سپاہ قلعے مین ہی انہین کون روک سکتا ہی
حضور نے فرمایا کہ اچہا تم جاؤ قلعے کا بندوبست کرو وہان ہی ہر ایک
واقف ہو جائین پہر آتا ہون شاید کوئی تدبیر نکل آئے یہ کہکے
کجادہر سنگہ کو ادہر بہیجدیا اور دونو بیٹونکو تیار کروا کے مع
ڈانیال انگریز اپنے ساتہ لیا کیا بات ہے دست ہاتہ آئی جسنے فوج
متمردینے ہزیمت کہائی جدہر سے وہ فوج آئی تہی ادہر ہی انا
قدم بڑہایا پہلوار گانون تک کہ بلرامپور سے آدہ کوس
ہی جانے پائے تہے کہ آنکہ نکالے باغ مین سڑک کے کنارے

پوشیدہ کمینیونکو قاعدے سے جمایا اسلیئے کہ وہ لوگ بڑہین تو ہمین
نہ دیکھین مگر ہمکو دکھائی دین یہ قاعدہ ہی کہ روشنی والیکو اندہیرے کیطرف
میدانمین بالکل نہین کہائی دیتا نہ کہ باغکا سایہ درختونکی آڑ ہر طرف خس و
خاشاک سے چھپا کیا تھا اتنے مین حضور نے دیکھا کہ بہت سی مشعلین روشن ہین
اور سپاہ گمراہ مع فیل و اسپ چلی آتی ہی اندہیری رات اونکی بینایی پر
آنکھین دکھاتی ہی زد پر آتے ہی حضور نے فیر بولی دو دو سی
بندوق ایکبار ادہر سے چلگئی اودہر کے دس بیس آدمی گر گئے
باقیونکے پاؤن اوٹھ گئے رات بہر جنگل مین مارے مارے پھرے
ادہر کی سپاہ تو ایک ہی بارہ داغ کے قلعے کو گئی ناظم نے
فوج گریختہ کو بہت روکا اوسے کیا معلوم کہ اب باغ
خالی ہی مورچے دبا دیے ہی کی تدبیر مین صبح ہو گئی وہان جب

کسی کو نپایا تو ناچار پاٹگہ مع فوج بلرام پور مین آیا حضور نے بلرام پور سے

چلتے وقت بنیونکو بلوا کے یہ سکہا دیا تہا کہ جب فوج ناظم یہان آئے

تو تم بادشاہ کی دہائی دینا میرا نام نہ لینا انہون نے ویسا ہی کیا

غالب جبتک کلکٹر پاس جائے دہامان ذی ہو ہاے نسے کمپنیان تعینات

ہو گئین کلکہ کا سپاہیونکو حکم ہوا کہ یہ رعایا نے شاہی ہی اسپر کوئی

بدنیت نہ اٹہا ہے جو لوٹ مار کرے گرفتار ہو جائے پاٹگہ دور کے

خالی جانے سے پشیمان مع ا اب جاکے قلعہ تہویان گہیرنیکا قصد کیا دوپہر کو

اہل قلعہ نے دیکہا کہ پاٹگہ پورب کی طرف سے پانچ سے نفر

سوار ساتہ لئے ہوئے بخوف و خطر چلا آتا ہی سبکو اپنی اپنی

بہادری کا نشا ہی دو رہی ہے اوس نے بیجا سے اپنے سوارونکو قلعہ

گہیرنیکا حکم دیا اوس زمانہ مین بائیس ۲۲ ضرب توپ قلعے مین تہی

جدہر سے پاٹنگہ آتا تہا مہاراجہ اوسی طرف کا گوشہ خود لیا اور پچہم کیطرف
جرنیل پانڈے بنی مادہو کو مع دو انگریز افسران کلان مقرر کرد یا
باین تاکید کہ جبتک میری طرف کی توپ کی آواز نہ آے کوئی فیر
کرنے نہ پاے اور آپ مہتاب روشن کر کے دوربین لگا کے
بیٹہے کہ خوب زد پر دیکہلون تو پہلا فیر اپنے ہاتہ سے کرون
مدہ نگرگاون سمت شرق متصل قلعہ ہی جب پاٹنگہ وہان پہنچا تو اودہر
نو توپین تیار تہین حضور نے سبکو اکبار گی بتی دکہا دی یہ تو کہی بدتہی
سب طرف کی توپین ساتہ ہی فیر ہو گئین ہر جانب برابر لاشے
پٹ گئے جو بچے کوس کوس بہر پیچہے ہٹ گئے جرنیل صاحب نے
اپنی طرف سے دہاوا کر دیا دشمنونکو پسپا کر کے پہر اپنا گوشہ لیا انکی سنگہ
نامیدان کہ سپہ سالار فوج ناظم تہا اوسکے ہاتہ مین گولہ لگا

ہاتہ ہاتہوں اور خدا جانے کہاں گئے پہنچا گویا ناظم کا بازو ٹوٹ گیا ہیبت بیٹھ
ویساہی ہوا فوج شکست ہوئے جی چہوٹ گیا بہاگی ہوئی فوج کو جمع کر کے
ناظم نے پہر گہیرا بہیجا سے منہ نہ پہیرا اسی طرح تین دن تک معرکہ آرائی
رہی صفوں کی صفائی رہی پانڈو رام ترت قلعہ دار سنگہا چیندا نے اس ہنگامے کی خبر گوبند گڑہ مین
پائی مہاراج سے کمال محبت رکہتے تہے طبیعت طیش مین آئی او سی وقت
نانگہ پاس اپنا کارندا بہیجا اور یہ کہلا بہیجا کہ آپ اونسے کیون
لڑتے ہین جمع واجب کا مین ذمہ دار ہون مجہسے لیجئے
بس اب دہا ہے نسے کچہ نہ کیجئے اور یہاں کا یہ حال تہا کہ غالب جنگ
مہاراج کا جذبہ کرتے تہے اور انہین کی فوج سارے
لشکر کی جان تہی اونسے پہلو تہی کی اس سبب سے
ناظم کو اندیشہ کمال تہا پراگندہ و مضطرب الحال تہا

ایسے وقتمین پانڈے جی کا کہلا بہیجنا غنیمت جانا اور نگھتے کو ٹھیلنے کا بہانا مجبور کو سچ تو کیا مگر دلمین یہی تہا کہ کوئی ایسی حکمت کیجیے کہ مہاراج کو مبتلائے زحمت کیجیے اوسکی بدطینتی سے غالب جنگ نے بخوف بدنامی سرکار شاہی مین استدعا کی اپنی کلکٹری اس علاقے سے اوٹھوالی پانچ مہینے تک حضور نے قلعے مین سکونت کی روپیہ سرکار کا تمام وکمال ادا کیا تقاضے سے فرصت کی اساڑہ سے مہینے مین اسقدر مینہ برسا کہ چشم آفتاب دیکھنے کو ترسا ایسی باڑہ آئی کہ طوفان نوح کی کیفیت دکھائی منزلون عالم آب ہو گیا گنبد گردون بجائے حباب ہو گیا طائر نظر جہانتک جا سکا دیکھ آیا کوئی چاہ ذقن بہی خشک نہ پایا ہزارون مکان بہگئے مردمان صحرائی مثل مردم آبی خشک زمین دیکھنے کی حسرت ہی مین رہ گئے آب رحمت کہتا تہا

اپنی رفعت دکھاؤنگا جہانسے آیا وہین پہنچ جاؤنگا جبر و مد سیلاب کا
کام کر گیا ٹپو ہانمین تمام پانی بھر گیا بشر کا گذر محال مردم چشم
سے کشتی تصور اوس پار جاسکین کیا مجال اہل قلعہ رات دن کی
تکلیف سہتے تھے مچان باندہ رہتے تھے مہاراج کو اطمینان
ہوا کہ اب راہ قابل آنیکے نہین کون بہر جنگ آئیگا بالفرض
اگر کسی نے ہیت سے عزم کیا تو دریا کا تہپیڑ کہاکے منہ بہر جائیگا یا ڈوب جائیگا
یہ سوچ کے فوج کو ٹپو ہانمین چھوڑا کہ قلعہ خالی نہ رہنے
پائے اور آپ سو خاص بردار ساتھ لیکے بدقت بیلا تک
آئے یہ خبر بہر ایچ مین باٹکہ کو جاسوسون نے پہنچائی
کہ مہاراجہ بہادر بیلا مین سو آدمیون سے ہین جلد کچھ
تدبیر کیجئے آپکی قسمت اونہین یہانتک لائی باٹکہ نے خوش ہوکے

عبد المستقیم خان قندہاری کے چار آدمی دلیر ساتہ سے گئے کہا جلد جاؤ آج ہمکو اپنی بہادری دکہاؤ مہاراج تنہا بیلا مین ہین جسطرح بن پڑے دشمنونکو مار ڈالو تم ہی دلکا بخار نکالو پہلے تو انہون نے اپنے انجام پر نظر کرکے دست تاسف ملے آخر پیٹ کے لئے جوتیان کہانا گوارا کین اور ترے کے ساتہ قدم اوٹہایا ملنے ہو چلے ادہر مہاراج کو بہی اطلاع ہو گئی کہ فلان صاحب اس ارادے سے آئے ہین بلکہ بلرام پور تک آ چکے ہین اور بلرام پور مین پہنچ چکے خان مذکور نے ایک آدمی کو بندوقین دیکے کہا کہ تو سوداگر بنکے مہاراج تک جا وہانکی کیفیت اپنی آنکہون سے دیکہ آ وہ شخص بندوقین لیکے بہا نے سے حضور کے سامنے آ پہنچا بندوقین دکہائین آپ کو یہ حال مطلق نہ معلوم تہا پسند کین قیمت کو پوچہا

تو جواب دیا کہ مالک انکا بلرام پور مین ہی اگر آپ کو لینا منظور ہو تو بیعانہ دیجیے
قیمت سے طے ہو جائیگی جب جی چاہے ہے دیجیے یہ کہکے
چار ہزار نقد وہین چہوڑ کے چلا گیا اب حضور کو معلوم ہوا کہ وہ سوداگر
عبد المستقیم خانکا بہیجا ہوا تہا اور دوسرے دن خانِ مذکور نے تلوار پر
باڑہ رکہوائی آخر شامتِ اعمال بلرام پور سے بیلا تک انہیں لیکے آئی
ایک پسر حجام بڑا بہادر چالاک کہلاڑی نام حضور کے مخبروں مین چہٹا ہوا تہا
اوس قندہاری نے یعنے عبد المستقیم خان نے حجام مسبوق الذکر کو
اپنے پاس نوکر رکہ لیا تہا وہ اونکا گویا داہنا ہاتہ تہا وہ گہڑی
رات گئے جب خانصاحب بیلا گہاٹ اوترے تو کہلاڑی ساتہ
ساتہ تہا دریا اوترے کے خان سے نے یہ صلاح ٹہرائی کہ جسوقت
مہاراج رسوئی جہا چکے کے لئین اسوقت چلنا چاہیے ہے اب دیکہیے

اولٹی اونہین پر آفت آئی اسکے سبب سے گو ایسی سزا چاہیے ہے خان نے
تو اوسی جگہ قیام کیا اور رحمٰن کے لڑکے کو گرفتار کرکے لینے کیسیطرف
بہیجدیا وہ نمک حلال مہاراج کی خدمت مین دوڑ آیا اور جو کچھ کہ
گذرا تہا مفصل کہ سنایا حضور نے فرمایا کہ ٹہر جا جواب دیتا ہون وہ آگ
لیجلے کہ جیسے وہ خود جلجائین ابہی اونکی گرما گرمی دیکھے لیتا ہون گو اوسوقت
لوگ بکثرت تہے مگر اپنے ساتہ بہی چار ہی آدمی لئیے ایک
چہتہ قدیم جان نثار دوسرے جرنیل پانڈے یعنی ماد ہو کہ اوس
زمانے مین سو سپاہیو نکے جمعدار تہے تیسرا دولم خدمتگار
چوتہا وہی لڑکا نائی کا یہ سب مثل چار عنصر جمع ہو کے چل نکلے
دشمنو نکا سامنا ہوتے ہی مخبر نے مہاراج کو دور سے
دکہایا بعد کے سبب سے کچہ سفید سفید نظر آیا حضور نے فرمایا

کہ آہستہ قدم قریب پہنچکے ایک سے ایک لپٹجاسیئے انگین سے
کوئی بہاگ کے جانے نہ پایہ کہکے داہنی طرف چہٹی کو اور بائین جانب
جنرنیل بہ غنی بادہو کو بہیجدیا اور آپ مع دولم خانکا سامنا کیا
دو دل ایک ہوکے آگے بڑہے جب دشمن سے دس قدم کا فاصلہ
رہا تو رعب و ہیبت سے کے لیئے تین سمت سے تلوارین
کہینچ کے سب دوڑ پڑے درمیان مثل باد صرصر اعدا کے سرون پر تہے
وہ روباہ خصال ان شیر دلون سے کیے ڈانٹنے سے تہرا کے
رہ گئے مہاراج افسر کا دوڑ کے جوڑا لیا پہہی ایک او آدمی سے لپٹے
ایک کو دولم نے گرفتار کیا ایک بہاگ کے دریا مین کود پڑا
اوسکا جرنیل صاحب نے پیچہا کیا حریف نے پلٹ کے
ایک تلوار کا ہاتہ دیا گو جرنیل کے ہاتہ مین زخم آیا مگر

بہاگ گیۓ جانپنا پایا اور فرصت نپاۓ تو تینچے کی نار اوسکے سر پر لگائی
سر پہٹگیا بیہوش ہو گیا ہاتہ پاؤن تہر آجبرئیل کہینچ سکے دریا سے
باہر لے آیے قندہاری کا حال سنئیے کہ جب حضور نے اوسکے
بال پکڑ لے تو وہ پڑ دوسرے ہاتہ سے ڈاڑہی لی کہلاڑی کہا جو تیان
مار او سنے ماریے پاپوشو نکی بیہوش کر دیا ڈاڑہی نوچی بال کہسوٹے
لاتین ماریں کیچڑ سے منہ بہر دیا ادموا کر کے بیلا مین لا کے
سبکو بہرے مین دیا اور آپ چین سے حضور نے آرام کیا صبح کو مہاراج نے
خان بند کور کو سامنے بلا کے پوچہا کہ تم کسلئے آیے تہے
جواب دیا کہ ہم بندوقین بیچنے آئیے تہے حضور نے فرمایا کہ مجہے
تمہارا حال خوب معلوم ہی باتین نہ بناؤ صاف صاف بتاؤ اگر
سچ کہدیا تو چہوڑ دونگا ورنہ اسی قید مین ہلاک کرونگا

یہ لکھکے انکا حال خوب مفصّل بیان کیا اور رہائی سے اپنے خوش کر کے
اونکی زبان سے یہی کہلوالیا کہ باپ نے ہمسے کہا تہا کہ
اگر اس مہم کو سر کر دیگے تو تمسے بہت خوش ہونگا ہزار روپیہ
انعام مین دونگا یہ سنکے حضور نے اپنے قول کا پاس کیا
اونکی راست گوئی کی وجہ سے اوسی وقت رہا کر دیا
بیشک انکے لطف و عطا عام ہین سب پر غالب ہے یہان رحم و کرم انکا غضب پر
حاصل کلام یہ کہ باپ نے بہادر کے واسطے کوئی بات اوٹھا نہین رکہی
ایک ہی بانی فساد تہا معاذ اللہ کسی نے اوسکے عہد مین آرام
نپایا ہندو مسلمان کے لئے جلاد تہا اوسی زمانے مین بہرائچ کے
قاضی کا بیٹا اوسی کافر کے حکم سے مفتی مین مارگیا وارثہ مقتول
کی سلطانی اور انگریزی دونون سرکار مین رسائی تہی سب نے

لکھنؤ مین جا کے واویلا مچائی پاٹنکہ کی نالش کی کہ اوس ملعون نے ہمارے لخت جگر کے ٹکڑے کیئے خونکا عوض خون لیکے حد شرع جاری کر کے دلکو تسکین دینگے وہان سے پاٹنکہ کے نام حکم نامہ آیا کہ تمنے قاضی کے لڑکے کو کس وجہ سے قتل کر ڈالا اوسکے وارث نالشی آئے ہین خون بہا کے متقاضی ہین یا خود روبکاری کو یا مقتول کے عزیزونکا راضی نامہ داخل کرو یہ سنتے ہی مجرم یعنے پاٹنکہ کا خون خشک ہو گیا اسلیئے کہ راضی نامہ غیر ممکن تھا دلمین سوچا کہ زر ڈنڈ نٹ بھی مدعیونکی سعی پر ہین توقف کرنے مین حکم سخت آئیگا اوسوقت کچھ بن نہ آئیگا اسسے بہتر یہی ہی کہ تو وہان پر چڑھائی کر دو فوج شاہی کو وہین لڑوا دون لکھنؤ مین یہ خبر ضرور جائیگی میرے عذر کی جگہ معقول نکل آئیگی گر اسپر بھی مہلت نہ

تو انگریزی ڈانڈا وہان سے قریب ہی اور اودہر سے اودہر ہی بہاگ جاونگا
اس خیال سے بہرائچ سے کوچ کیا تمام فوج کو ساتہ لیا یہان
مخبرون نے مہاراج کو یہ خبر دی حضور نے بہی فوراً تیاری کردی
کل سپاہ سے فرمایا کہ سب ملکے اس بات پر متفق رہو ابکی دفعہ مارے
شبخونونکے ایسے دم نہ لینے دو اور چہار طرف آدمی دوڑا دئے
انکے سپاہی ہمارے علاقے مین جہان بدعت کرین
بلا تامل مارو گرفتار کرو کسی کی رعایت مروت نہ زنہار کرو جب پاٹکہ
داخل بلرام پور ہوا تو مہاراجہ بہادر کا بہی قصد سنا اب نہایت
متفکر و مجبور ہوا سو صلے سے نے تنگی کی سیدہی اوترولے
کی راہ لی وہان پہنچکے دو ہزار نجار و غیرہ بیلدار جمع کرکے یہ مشہور کیا
کہ تہوڑے کا جنگل بعد فتح کاٹا جاے گا اس حرکت سے غرض یہ تہی

کہ راجہ اوترولہ اور مہاراجہ بلرامپور سے عداوت ہی یہ حال سنکے
راجہ ہماری شرکت کو ضرور آئیگا آخر اس خبر نے یہانتک شہرت
پائی کہ راجہ تلسی پور نے بہی پاٹکہ کو مدد دی حق مالکانہ مہاراج کو دینا
موقوف کیا طلب کیا تو تلوار دکہائی یہان تو ہر ایک مستعد بجنگ ہی
سبکو لڑنے کی امنگ ہی ادہر قاضی کے لڑکے کے
مقدمے نے ایسا طول کہینچا کہ پاٹکہ کو روز بد دکہایا
سرکار شاہی سے سلیمان خان قندہاری کلکٹر کے نام
اس مضمونکا قطعی حکم آیا کہ یا پاٹکہ کو گرفتار کر بہیجو یا سر بہیجو
ادہر پاٹکہ کو پہلے ہی اس حکم کی خبر ہو گئی اوسکے
وکیل نے حکمنامے کے پہنچنے سے قبل اطلاع
کر دی سنتے ہی زندہ درگور ہو گیا اوسیوقت بہاگنے کا

قصہ کیا بارے تبھی اپنے بہنوئی کو کہ بڑا منتظم و مدبر تہا ساتھ لیا

دونو تہا کہ بہاگ انگریزی عملداری مین ہو رہے ہے سبب یہہ تہا کہ اب موت بہی

ہمکو نہ پاوے گی ڈہونڈہ ڈہونڈہ کے خود مرجاوے گی وہان یہہ حکم تہا کہ جو کوئی

اجنبی آئے حال دریافت کر کے اوسکی رپورٹ لکہی جائے تہانیدار کو فوراً

اطلاع ہوئی کہ آج نئے دو آدمی کسی سمت سے آئے ہین بظاہر

رئیس معلوم ہوتے ہین مگر فلک کے ستائے ہین وہ چل کہڑا ہوا کہ مفصل حال

کہلجائے کون ہین کہان سے آئے تہانیدار ابہی راہ مین تہا کہ

ان دونون مسافران عدیم نے سنلیا سمجہے کہ شاید رزیڈنٹ لکہنؤ نے بہی

گرفتاری کا حکم بہیجدیا بس شامت اعمال سے نے مددگاری کی عقل نے

دشمنی ادبار نے یاری کی اضطراب مین گہوڑے چہوڑ کے بہاگے

دہانون کے کہیت مین جہان سے گلے پانی تہا دونون خوک خصال

نازتہا انکہوں میں چربی چہائی ہوئی تہی وہ اقرار نامہ جو ہمارا آج لکہواسے لیگئے تہے ایک نظر خود نہ دیکہلیا سے پہنچتے ہی ناظم کو حوالے کیا ناظم نے کاغذ کا مضمون بدلا ہوا دیکہکے منہ پیٹ لیا زانو پر دوہتڑ مارا کیا سمجہے تہے کیا ہوا بڑا پیچ پڑ گیا کہیل بگڑ گیا

ابیات

| | |
|---|---|
| چو شد زان سند آرائے دیانت | بوقتِ امتحان ظاہر خیانت |
| برفت از دیدہ ناظم مروت | مبدل شد محبت با خشونت |

ناظم نے برہم ہو معظم خان سے کہا کہ تمنے ہمسے بہی چال کی ہی اور اقرار نامہ پہنیات کہا لو پہوٹی ہوتی آنکہوں سے دیکہو یہ کاغذ ردی ہی اچہی دستاویز لاتے روپیہ کا گلا ہیں ملا آیا بڑ بہش ہو گیا سٹہیا سے گیے یہ کیون نہیں کہتے کہ روپیہ خود کہا گئے معظم خان نے کاغذ جو دیکہا پڑہا بدن سنسنا گیا پسینا آگیا حواس جاتے رہے آنکہیں پہاڑ پہاڑ کے دیکہتے تہے

کہ اندھیر ہو گیا ہے ہا مست تدبیرین بگڑ گئین اولٹی ٹانگین گلے مین پڑ گئین ہاتہ ملتے رہے
کہ پہلے سمجہ مین نہ آیا بڑا دہوکا کہایا جب انکی بات تہا کچہ جواب نہ آیا تو آنکہین
نیچی کر لین سر نہ اوٹہایا ناظم کی آتشِ غضب ایسی بہڑکی کہ رگین جل گئین
بدن مین غصے سے کف آگیا دہن مین بس اپنے لوگونکو حکم دیا
کہ معظم خان اور قانونگو دونون کو قید کرو جلد سزا دیئے کیونکہ سرکار کا
کام بگاڑ کے اپنا گہر بہر لیا ہی ان دونون نے ملکے آپس مین روپیہ
تقسیم کر لیا ہی آخر دونون کوتہ اندیش دلریش حوالات سپرد ہوئے بتلانے بلا نچو رد
بر دہو بند بند کانپتے تہے نعمتون کے لالچ سے غم کہانے لگے بیگار
پکڑے گئے خانہ زنجیر کی کڑیان اوٹہانے لگے اور ان قیدیون کے ہمراہیونکو
بلایا ناظم سنخور ہوا کہ تم سچ بتاؤ یہ معاملہ کیونکر ہوا اونہون نے جواب دیا
واقعی ہمارے سامنے یہ مہاراجہ بلرامپور کو روپیہ دیتے آئے ہین

کاغذ کچہ اپنے گہر سے نہین بنالائے ہین لیکن ہپ چلتے وقت کچہ روپیے اپنی خوشی سے مہاراج دیئے تہے وہ معظم خان نے سب لیے لئے اسکو اہی زیادہ تنگی محبوس ہونے مین نہین ہوئی فقط قید پر اکتفا کی وہ ہرکارہ جو مہاراج کا خط لیکے معظم خان پاس گیا تہا جہان وہ پہلے اوتریے ہوئے تہے اور دہرم ہوتا ہوا لشکر ناظم مین پہنچا ناظم کی خفگی غلے نکے مقید ہونیکی خبر سنکے خط دینا مناسب نجانکے اپنا رستہ لیا میوالال وکیل مہاراج وہان موجود تہے اونکے پاس جاکے وہ نامہ حوالے کیا وکیل مزبور نے ہرکارے سے کہا کہ اب جلد پاؤن اوٹہا یہان سے بہاگجا وہ کیسا اقرارنامہ کہان کا اون دونون کی جان پر بنی ہی ناظم صاحب بہت خفا ہین قید تو کیا اور دیکہئے کیا سزا ہوتی ہی جب ہرکارہ یہ خبر لایا تو حضور نے اپنی فوج کے افسرونکو بلایا جو کچہ ہرکارے کی زبانی سنا تہا وہ سب ماجرا

کہہ سنایا وہ تو پہلے ہی سے مستعدِ جنگ تھے متفق اللفظ نیکے سلیقے
ہوکے بولے اگر خیر اتنی اچھی طرح بگڑی ہمیں بھی اپنا نام ڈبونا نہیں
ہے پیارے مرے کچھ ہونا نہیں اپنا بھی کس بل دکھا دیں وہ
بگڑے میں تو اچھی طرح بنا دیں اقبال سرکار چاہیے ہے دل و ہمت کبھی
نہ ہاریں گے حکم کی دیر ہی ہے پر بیشتر جانے نہ پایا تو ناظم کے خیمے میں گھس کے تلواریں ماریں گے
حضور نے فرمایا کہ دم لو جلدی نہ کرو برسات کی شدت ہی ایک ایک نالہ سمندر سے
ہمکنار ہی راستہ دشوار گذار ہی آنا جانا لڑنا بھڑنا جنگل میں نہ بن پڑے گا
انشاء اللہ بعد برسات کے رن پڑے گا ہمارے ہاتھ اک نئی بات آئی ہی
ذہن میں ہے یہ راہ بتائی ہی کہ جو مہاجنانِ علاقہ بلرام پور ہیں اونمیں
بہت سے دولتمند مشہور ہیں اونسے تھوڑا تھوڑا روپیہ موافق
حیثیت طلب کرنا چاہیے ضرور کچھ خرچ کی مدد کریں گے

یقین ہی کہ ہمارا کلام نہ رد کرینگے سپاہ کی تنخواہ بھی بھیجا نگے بخوبی برسات
گذر جانیگی جب راہ خشک و صاف ہو پھر کچہ ڈر نہین جہان موقع پانا زور بازو
دکھانا یہ باتین سبکو پسند آئین حضور نے چٹھیان لکھوا کے مہاجنونکو روانہ
کین مہاجنون نے وہ چٹھیان آنکھون پر رکھین جسسے جو ہوسکا بھیجا کچہ غلہ بھی بھیجا گیا
مگر گوکہن چودھری جو بڑا مالدار مالگذار تھا اوسنے روپئے کے
عوض مین جواب سخت دیا حضور کو حد سے زیادہ ناگوار ہوا کہ اپنی
رعایا مین ہوکے ایسا گستاخ وہ ناہنجار ہوا فوراً ہمراہ کپتان پانڈے
بینی مادھو جو زمانہ حال مین جرنیل ہے تھے دو خدمتگار اور پچیس ۲۵
تینتیس ۳۳ آدمی آزمودہ کار کرکے یہ حکم دیا کہ اوس ملعون کو گرفتار کرلاؤ
اگر مقابلہ کرے تو سر لاؤ ورنہ ہوا۔ دہاماچوری گاؤن مسکن اوس
شقی کا اڑہ تینتیس ۳۳ کوس تھا کیا لکھی جائے خرابی راستے کی اوسپر برسات

اور طرفہ ہوئی کہ راجہ ذان بہادر سنگہ مالک سابق پالسی پور درشن سنگہ کے بڑے دوست تہے
مہاراج کے عدو ناظم کے سر پا مغز پوست تہے اونہون نے یعنی راجہ ندر کو ربسبب
ناکون پر اپنی سپاہ کو تعینات کر دیا تہا کہ راہین بند ہو جائین مہاراجہ بلرام پور کے
لوگ ادہر سے آنے جانے نپائین سدّ راہ جو وہ کمبخت تہے سے اسوجہ راستے اور
دشوار گذار و سخت تہے کپتان نے سب طرف کی راہ جو پرخطر پائی حسب الحکم مہاراج بقصد
قتل جو کہن چودہری مع ہمراہی پہاڑ کی جانب کی راہ لی کہتے ہین کہ جو کہن چودہری نے
سپاہیان مہاراجہ بہادر کو جو روپے طلب کرنے گئے تہے سے منہ نا سزا کہتے تو کہا
مگر دلمین ہول پڑ گئی حضور کے مزاج سے خوب واقف تہا کچہ سوچ کے
خوف ناک راجہ درشن سنگہ پاس دوڑا گیا اور عرض کی کہ آج مہاراجہ بلرام کے
آدمیون نے آکے مجہسے زبردستی روپیہ طلب کیا خانزاد نے
اونکو دہکار دیا مہاراج سنگ کے دیکہیے کیا کرین شاید کچہ فساد برپا کرین اب اسکی

کچھ تدبیر بتا اس بلا سے مجھے بچا سیئے یا حکم ہو تو اوسکی ملک مین نکلجاؤن اس اندیشے

سے تجھے نجات پاؤن ناظم نے اوسکی بہت تشفی کی دلاسا دیا کہا تو نے

خوب کیا کچھ نہ گھبرا خاطر جمع رکھ وہ تیرا کیا کر سکتے ہین اونکے کیے سے

کیا ہوگا ہم تیری حفاظت کرین گے ہمارے لوگ تیرے واسطے

کٹین مرین گے یہ کہکے اجودھیا سنگہ نام جمعدار رن بیر کا جو جوانون مین معزز دار پاس کہڑا تہا

ناظم نے اوسے یہ حکم دیا کہ پچاس نفر سپاہی اپنے ساتھ لو اس چودہری کے مکان پر جاکے

چوکی پہرہ دو وہ جرار تہور شعار اوسیوقت موافق حکم ناظم کے سو آدمی ساتھ لیکے

چودہری کے مکان پر پہنچا اور ناکہ بندی کر کے وہان پہرہ دینا شروع کیا

چیونٹی رینگ کے مکان تک جا سکے کیا جان پائی تہی ؎

ہر طرف صدا خبردار او بیدار باش کی تہی کہتے ہین کہ

لیتان پانڈے بہنی مادہو جنکو مہاراج نے جو کہین چودہری کی

تنبیہ کے لیے بہیجا تہا قدرت خدا چودہری کے مکان پر اوسوقت پہنچے کہ چونکی پہر والے سب سوگئے تہے کپتان نے موقع دیکہکے اور آدمی تو باہر ہی ٹہرائے فقط سات سپاہی اپنے ساتہ لیکے اور بلا تکلف چودہری کے مکان کے اندر در آئے باہر کے درجے مین پہنچکے چپکے سے دو منزلے پر سٹرہی لگائی سٹرہی بہی گیا ہر دست ہاتہ آئی با آہستگی جی جی کرتا ایک بعد ایک چڑہگیا ایک ہی دفع اندر کے درجے مین سب کود پڑے وہان چودہری کو بہت ڈہونڈہا پایا اس سبب سے کہ وہ درشن سنگہ کے لشکر مین تہا مگر اوسکے دولون بیٹے وہان موجود تہے اونہین سے مقابلہ ہوا بڑے کا نام دریا او سنے اپنی آبرو کے خیال سے بہادری کی کہ خوب نکلے دریا بہاگ آیا مگر رہائی پانی مشکل تہی بہر طور کپتان دونونکو گرفتار کرکے باہر نکال لائے بالفعل دریا مہاراج کی طرف سے مقام دون گراوڑ تعلقہ بلرام پور کا تحصیلدار ہی

بڑا کار گذار ہی غرضکہ جب کپتان جو دہری گیے دونون بیٹونکو پکڑ کے لیجا

اجودہیا سنگہ ہوشیار ہوا فوراً اپنے آدمی ساتہ لیکے کپتان سے متقا

اندہیری رات تہی بندوق کا تو موقع نپایا تلوار سے چلنے لگی اجودہیا سنگہ

کی جوانی پر موت کف افسوس ملنے لگی کپتان نے اوسکو ایک ایسا ہاتہ دیا

کہ تلوار نے کندہا کاٹکے زمین کا بوسہ لیا چتر فتح اسنکے سر پر سے اڑا دہ دو ٹکڑے

ہوگے گرا شب اپنی چادر سیاہ ماتمی مین اوسکی لاش چہپایا چاہتی تہی

تیغ نے اپنی روشنی مین دیدۂ جوہر سے دیکہا جنگ کے سر ہوچکی تہی

وہان نیسے نہ سر کی اوس خود سر کا سر کاٹ لیا بیدھم پاپ کے دم نہ لیا

جبتک بے ہاسہا خون نہ چاٹ لیا اور سولہ آدمیون نے اوسکے

ہمراہ دنیا سے منہ موڑا اور خون نے بہی ساتہ نہ چہوڑا جوش سے چلنے سے اوس نے

تہوڑون نے زخمونکی لذت اوٹہائی باقیون نے بہاگ کے جان بچائی.

دو آدمی آدہ بہی جبر زخم ہوئے تہے چند روز بعد اچہے ہو گئے کپتان خرم خندان گرز لڑتے لڑتے گیا آخر سب کے سب تنکتے ہو مہاراجہ صاحب کی حد میں آئے دونوں قیدی اور جود میاں سنگہ کا سر بطور نذر رسانا آنحضور کو دیکہے بہت خوش ہو شکر خدا کیا ہر ایک افسر کو خلعت دیا نہیبت سنگہ بہائی سلطان کی مہاراج کے عزیز تہے وہ دونون قیدی انکی نہین سپرد کئے

ناظم کا فوج کثیر لیکی مہاراج پر چڑہ آنا اور خدام حضور سے تندہی سے شکست کہانا آخر بحکم خدام شاہی قید ہو جانا

| | |
|---|---|
| بیا ساقی آن دیو افگن شراب | کہ رستم ازان بادہ شد جرعہ یاب |
| پلا مجکو ساقی شراب سبق | کہ اولٹون کتاب عدو کا ورق |
| بمن دہ کہ از فکر پرداختم | دماغ سخن را رسا ساختم |
| زند ہر کہ از گیو رستم نفس | حکایت کنم از مہاراج و بس |
| کہ سر کی نہ پہر پاؤن جسجا اڑے | عدو سے غضب کی لڑائی لڑے |

جوہر نمایانِ سیوفِ مجادلات و شجاعانِ معارک و محاربات ہیون قلم کو میدانِ بیان مین

یون گرمِ عنان کرتے ہین کہ معرکۂ مذکور مفصل ناظم کے گوش گذار ہوا دل بیقرار

ہوا اجودہیا سنگہ کا قتل سنکے چشمۂ چشم سے خون بہا چودہری کے

لڑکونکی گرفتاری نے گرفتار آلام کیا یہ تو ہمیشہ سے کچہ ہونا نہو جاندیتے تہے

لڑائی کے نام پر اتو بہانہ ملا نوئی ہوئی کمر کسکے باندہی انتقام پر مستعد ہوکے

بیٹہے سوچ جنے لگے کہ کوئی تدبیر ایسی کیجیے سے کہ مہاراج اجودہیا سنگہ کے خون کا

عوض لیجیے آخر انہنے مخبرونکو خبر رسانی کے لئے مہاراج کے لشکر کی طرف روانہ کیا اسنے نزدیک

کارِ فرزانہ کیا بعدِ چند روز ایک ہرکارۂ ناظم کا بہیجا ہوا بہیس بدلے ہوے

قیامگاہِ مہاراج پر وارد ہوا وہ تو مطلب کی تاک جہانک مین تہا

خدا کی قدرت اوسی ہرکارے کے ہموطن پانچ چار آدمی اس سرکار مین

نوکر تہے اونہون نے پہچان لیا اوس مخبر کو گرفتار کیا سنگِ ملامت سے

سنگسار کیا حضور تو شکار کھیلنے گئے تھے جبرئیل گور پر شاہ سنگہ کے
حکم سے وہ انواع طور ذلیل ہوا کسی نے ساتھ دیا اگر شیطان کھیل ہوا طریقوں نے
ہولی کا سوانگ بنایا لڑکوں کو تماشا کہایا حرف گلو سوز کا نمین کہے خانہ زنجیر
رہنے کو دیا ہرکارہ کو ہیچ کارہ کیا جب حضور نے شکار کھیل کے
مراجعت فرمائی سنتے اوس نو گرفتار کی کیفیت سنائی مہاراج نے
جبرئیل کو بلوا کے چشم نمائی کی اور ہرکارہ کی تشفی کر کے رہائی کی وہ
ہرکارہ غضب کا مارا ناظم کے پاس پہنچا اور سب ماجرا گذشتہ بیان کیا
سنتے ہی ناظم کے تیور بدل گئے آفت آئی جھٹ پٹ سامان جنگ
درست کر کے چڑھ دوڑے وہ شعلہ غضب بہڑکا جیسے بار روت میں آگ لگائی

| روان شد بصحرا سپہ فوج فوج | | تو گوئی کہ قلزم بر انگیخت موج |
|---|---|---|

علین بارش ہوا مخالف کی کاوش جہاں ایک قدم چلنا دشوار تہا

پاؤن اوٹھایا اور پتھر کا چہپکا سر اسپار تہا ناظم صاحب بجلی پور اور نرہو تک کہ تیس کوس تین ہی تین دن مین مشکل سے پہنچے ہزار پانی سدِ راہ ہوا ہوا بہی تہپڑ مار مار پہیر اونکے تلوون سے لگی تہی پر پوا اتت ماہ کنوار روز دو شنبہ کو دو گہڑی رات رہے بڑی دوڑ دہوپ سے مہاراج کے لشکر مین پہنچکے چہاونی کو گہیر لگے ع

| | |
|---|---|
| دشمن چہ کند چو مہربان باشد دوست | اور یہانکی یہ صورت تہی کہ مہاراج کو |

خاطرداری و تشفی والی نیپال کے خیال سے غفلت تہی قبل اسکے اپنی فوجکو مہاراج نے کئی سبب سے تکلیف مین حج پایا تو اونکی چہاونی ناتیار دیکہکے یہ فرمایا کہ تم لوگ ناحق مصیبت اوٹہاتے ہو جبتک کسی گانون مین جا ٹہرو کہ بہیگنے سے بچو جب چہاونی تیار ہو چلے آنا وہین نہ چہاونی چہانا سات سے آدمی جو قریب کے باغون مین اوترے ہوئے تہے اس حکم سے متفرق ہو گئے تہے چند بہائی بند ایک تہائی کے کہانے والے اور کچھ افسر معہ خدمتگارو

سئیس دو سی چالیس جنکے لیئے چہاؤنی تیار ہو چکی تہی فقط وہی حضور پاس تہے تو وہ بہی
گہر گئے اوسوقت سو تہے ناظم نے سبکو محصور کر لیا مگر مارے رعب کے حملہ نہین کیا
دم بخود کہڑے رہے حضور نے کئی علامتون سے پہچانا کہ ہم سب گہر گئے اپنے رفقا کو
اسبات سے چپکے چپکے آگاہ کر کے کہا کہ اب بیدار ہو دشمن سر پر آپہنچا اپنے
اپنے بسترون پر کمر باندہے ہشیار رہو اور خود باہر جاکے اپنے گہوڑے مہاراج نے
کہنچوانے شروع کیئے سامنے سے دیکہا کہ پانچ چار سوار حریف کیطرف سے
جرات دکہلاتے ہوے بڑہے چلے آتے ہین بہادر فوج کا منہ چڑہاتے ہین
اوسوقت گلزار سنگہ خاص بردار بڑا جرار کہ اب بہی سرکار مین موجود ہی بندوق باندہے
مہاراج کے ساتہ تہا اوسی خاص بردار سے حضور نے اون سوارونکی طرف اشارہ کرکے
کہا کہ یہ کون مین شتر بے مہار دیکہتا کیا ہی بندوق مار رئیس اوسنے بندوق چہتیا کے
سوارونکی جانب فیر کردی جو سوار آگے تہا اوسکی چہاتی مین گولی لگی دم

منھہ کے بل گر از مین پر آ تے مردہ تہا باقی سوار ہو مستو ہو گئے بہاگے مقتول کا
کہوڑا شہادت کے لیئے کارمین ہا مہاراج پلٹ کے چہاؤنی مین آئے اشنان کیا
پوجہ سے فارغ ہو کچہ دان کیا اس اطمینان کو دیکہا چاہیئے کہ کچہ سوا
نہین حریف سر پر ہی اگر ہر اس پاس نہین ہنس ہنس کے کمر باندہی ہتیارون سے
لیس ہو کے حضور میدان مین آئے اوسوقت یہ خیال ہوا کہ ہم تہوڑے آدمی ہین اور ادہر
تین ہزار پیادہ سوار آزمودہ کار کیا کیجیے یہ تدبیر ٹہری کہ اپنے سپاہیونکا حلقہ بنا کے
اسباب اور ان قیدیونکو تعنی جو کہ جو دہری کے بیٹونکو بیچ مین لیجیے کہ انہین کے
سبب سے یہ آفت آئی ہی زبردستی کی لڑائی ہی غرض کہ قیدیونکو محصور کیا
اور اپنے اعزا کو مہاراج نے چارونطرف اوس حلقے کی محافظت کا حکم دیا
اور حضور بڑہ کے آگے نہ بڑہنے سے پوچہا کہ کوئی ہمارے لشکر مین درشن سنگہ کو پہچانتا ہی اس
فوج مین کونسا ہی وہی مہیبت سنگہ بہائی سلطان جنکی حوالات مین

وہ قیدی بھی بولے کہ مین اونکے لشکر مین چند روز قید رہا ہون خوب جانتا ہون
اور ہاتھ اوٹھا اونگلی کے اشارے سے کہا وہ دکن کیطرف جو شخص سرگردی کے نیچے خضب کی
زرد بارانی اوڑھے سرخ گہوڑے پر سوار ہی وہی درشن سنگہ عدو ہی سرکار ہی جہاراج نے
باواز بلند اپنی فوج سے مخاطب ہوکے فرمایا کہ بہائیو گو تم محتاجِ وعظ و پند نہین
لاکہون سے بنا نہین مگر احتیاطاً کہتا ہون اگر شیر نہ کرے اگر آج ذرا دل
چہوڑا تو گرفتار ہو گئے سوائے بیعزتی و رسوائی کیا ہوگا یہ سمجہ لو کہ
تو مہر کو داغ لگا یا بہادرونمین شرمسار ہوگئے چہتریون مین سے انگلی اوٹھتی
رہیگی دو کوڑی کی بات ہو جائیگی کسی سے آنکہ چار کرنیکے
لایق نرہوگے خلق خدا کیا کہے گی اندیشہ جان و دلیری مین برہی
اگر جہد و جانفشانی کرکے بتائید خدا فتحیاب ہوئے یا رہے
تو دونون طرح انجام بخیر ہی اسیسے یہی بہتر ہی کہ اکبارگی سب حملہ کرو

جہان درشن سنگہ ہی وہین سب چلکے مرد جو ہونہار ہوگا ہو جائیگا جسکو خدا دیگا
وہ پائیگا اب بیڑا سب سے کاگی ہی ازبس زور پر سرکار ہی ہندوؤنکا مہادیو اور مسلمانونکا خیبر کشا
مددگار ہی یہ سنتے ہی سب جان نثار تابع حکم آقائے نامدار کیا پیادہ کیا سوار
مردمان نبرد آزما ایک ایک رشک رستم تلوارین جنکی قضائے مبرم کوہ کو مثل
پر کاہ اوکھاڑین تہمتن سامنے آئے تو پچھاڑین زور کرین تو
طاقت دیو کی گرد ہو آگ کو گھورکے دیکھین تو سرد ہو ف

| | |
|---|---|
| اگر کوہ باشد ز جا بر کنند | وگر چرخ باشد بہم بر زنند |
| بمیدان رسیدند چون خشمناک | تزلزل درافتاد در جرم خاک |
| ز گرد بیابان ہوا تیرہ شد | بدانسانکہ چشم فلک خیرہ شد |

وہ کسی کا رعب کب مانتے تہے مرنیکو حیات جاوید جانتے تہے سب نے مستعد کارزار
ہوکے جانونسے ہاتہ دہوکے آستینین اپنی پیچہے دہوتیان چڑہائین فوج مخالف سے

آنکہین لڑائین وئین تہو نکلے بال کہڑے ہوئے جلنے سے ہاتہ
اوٹہا دانتون سے ہونٹ دبا کے تلوارین سب کہینچکے ہر ہر اور علی علی کا غل کیا
بس حلہ کر دیا ایک ہی ریلے مین قریب تہا لشکر عدو پہنچے جو باڑہ تیار تہی فیر کرکے
غڈبڈ ہوگیئے فوج دشمن کے ہوش کہو گئیے دلونکی طرح پرے اولٹ گیئے اودہر والو نکے
خون گہٹ گیئے کائی سی پہٹ گئی ڈرکے زمین تک سمٹ گئی اپنا
بیگانہ نہ سوجہتا تہا آگے سے مارا اوہ سے مارا بہا گتے کو للکارا ایک ایک تیغ
اپنا اپنا رنگ جدا جدا دکہا رہی تہی خونکی ندیان بہا رہی تہی کوئی گردنسے
پہنچی جگر تک کسی نے تسمہ نہ چہوڑا سر سے کمر تک کوئی تلوار کاٹ
کے سپر مین در آئی سپر کہان کی سر مین در آئی فرق
دشمن پر بیٹہی تو سینے سے اوترکے زمین کا بوسہ لیا انگ کو دو ٹکڑے کیا
جگر کاٹتی ہوئی نکلگئی جسم مین آگ لگا دی جان جلگئی غول پہٹ گیئے

سپر کیطرح سیاہ رو و چہرے نکلے گنگیئے اگر کسی سرکش نے سر اوٹھایا

قدم بڑہاتے ہی سر دہڑ سے پاؤن پر آیا جدہر اشارہ بتادیا نقش فنا

کی صورت مٹادیا بسمل پھڑکنے لگے گھوڑے بھڑکنے لگے زرہ پوش

بیستر تھے چار آئینے والے ششدر تھے سنگ لونکا زہرہ آب ہوا

جان بچنا نایاب ہوا بدحواسی مین عدو خود ڈھال کی سپر بنگئے اوے نکلے حال پر

دیدہ ہائے جوہر شمشیر چشم تر بنگئے پہنچون سے ہاتہ شانون سے بازو گردنون سے

سر اور تیغون سے پہل سپرون سے پہول کمانون سے شاخین تیرون سے

پر اور برچی دلیر خوب چمکے لڑتے قدم سر کا دیتے ایسے اڑے مارتے

کوٹتے گرتے پڑتے ناظم تک پہنچے ناظم نے دیکھا کہ سب سکنے

بلاتے بیدریان ہین اگر بکڑا پایا تو بوٹیان اوڑا دینگے اب یہان ٹہرنا جانکے

جان کہونا ہی مرگ مفاجات کا لقمہ ہونا ہی گھوڑا چپکارے کے ناظم صاحب

سو قدم پر جا کر جینت کی پلٹن بد و زندہ پہر ع نامردی و مردی قدمی فاصلہ اور

اس حملے میں ہزار پچیس سپاہیوں سے ساغر بادۂ اجل پیا عدم کا رستہ لیا اور

افسر بھی بخشی شیو پرشاد پاوا گڑہی مارے گئے جابسے بیچارے گئے اور بخشی

بیچارا زخموں کی شدت سے بیہوش ہو کر گر پڑے ظاہرا حسن تہی مگر خدا نے

جان بخشی اوپندرت تتو بادی بہی مجروح ہو کے چل نہ سکے اونہیں لاشوں میں سے

اربابِ تماشا سب طرفہ معرکہ رو بکار ہوا مشرق کی طرف سے ایک غول

آدمیوں کا نمودار ہوا ناظم کو شبہ ہوا کہ مہاراج نے نیپال سے کہاں

بلائی اور مہاراج کو یہ گمان ہوا کہ ناظم کی کمک آئی دونوں طرف اندیشہ پیدا ہوا بہیلا

وشنگی شہری افسر فوج اور انگریزوں کو دیکھ کے حضور سے کہا کہ ادہر کی طرف

بیل ندی پر جا کے مورچہ کیجیے اب یہیں سے لڑنا مناسب ہی خلد باگ نہیں

مہاراج نے بہی بہتر جانا جو لاشیں اور زخمی اوٹھا سکے لائق تہے

ادھر نہیں ہاتھی پرلا گئے ادھر کی فوج ادھر چلی اور ناظم لوگون نے سمت مغرب کی

راہ لی اب بعد سب کے تلوار بند ہوئی بندوق چلا کی اتنے مین ایک افسر ناپاک

فوج دشمن مین سے بھر جنگ غضبناک خشمگین چین بر جبین نکلے ادھر بڑھا

تلوار داب مین گھوڑے پر برچھا ہاتھ مین دونالی بندوق موت آگے پیچھے راہ بر کبھی

سوار پر پرے جمائے تیر پلو مین جوڑے ہوئے آئے سب بلیر کوئی

نیزہ لئے ہوئے کوئی شمشیر جفا پیشہ ظالم بے ایمان نہ خدا کا ڈر نہ خوف جان

سرکش کینہ جو شقی اللئیم بڑے جسیم و شحیم وہ دیو مست بانی شکست گھوڑا اڑا کے

تیر کیطرح مہاراج کے متصل پہنچا حضور نے فرمایا وار کر اگر تجھے

شوق جنگ ہی پہلے حملہ کرنا ہم لوگون کا ننگ ہی وہ غصے سے

آگ تہا دیکھانہ بہالا گھوڑا بڑھا کے افعی آتشین دم کو سنبھالا برابر سے مہاراج پر

بندوق کا وار کیا اوسنے خطا کی جریف نے گربا گرمی دوسری نالی داغ دی ع

| دشمن اگر قوی است نگہبان قوی تر است | وہ بھی رنگینی بانی شکست و نابکار |
|---|---|

تھا اگر چلتا تو غضب کا وار تھا جب دونون ٹوپیان اوڑ گئین پسیلی ہوئی بندوق نہ چلی خود سر دہو گیا حیرت مین نامرد ہو گیا اوسکا حوصلہ پورا ہو چکا تو حضور نے آواز دی کہ خبردار ہو جا اب مین اپنا وار آتا ہون ہوشیار ہو جا یہ کہتے ہی خود بندوق کا وار کیا گولی اوسکی چھاتی پر لگی منہ کے بل خانہ زین سے زمین پر آیا برج خران ہوا اپنا پرایا غنودگی

| قضا لب بہ تحسین آن بر کشاد | قدر دست حیراں ج را بوسہ داد |
|---|---|
| زبانہا بشکرانہ گوہر فشان | سخنہا بتحسین آن تو امان |
| نیارد بایں دست و کار تفنگ | ز ہندوستان تا دیار فرنگ |
| ہمیگفت ترک فلک گرد سر | ہمیگفت اقبال و فتح و ظفر |
| کہ چشم فلک زیر چرخ برین | ندید از کسی دست برد چنین |

گہوڑے سے گرتے ہی اوس اجل رسیدہ کی روح نکلگئی جان بحق
خوب نیکنامی حاصل کی ہمراہی اوسکی لاش اوٹہا کے بہا لے گئے پیچہے جنازہ حسرت مین
سر کہولے خاک اوڑاتے آگے آگئے مہیپت سنگہ بہالے لے سلطان نے مہاراج سے
عرض کی کہ جسکو آپنے مارا یہ ورشن سنگہ کا چچازاد بہائی بدہی سنگہ سالار
لشکرِ ناظم تہا یہ بات سچ تہی مگر اوسوقت حضور کو یقین نہ آیا بعد تحقیقات
ٹہیک پتا پایا شروع دہاوے مین مہاراج کے گہوڑے کے منہ مین
دو گولیان لگین لغام گر گئے مگر اوسنے منہ نہ پہیرا شائستگی اور
یہ جراتین نہین سنین پانڈے بنی مادہو نے یہ حال دیکہکے حضور سے
عرض کی کہ آپکا گہوڑا اب بیکار ہی مبادا اذیت سے منہ زوری کرے لغام ہی نہین
نہ رک سکے دشمن کی فوج مین جا پڑے ہزار خطرے ہین یا گہوڑا بدلئے یا پیدل چلئے
مہاراج نے جواب دیا کہ مجہے یقین ہی یہ نمک حلالی کرے گا اور اگر مر ا تی

کرے گا تو لغام ہی کی طرح چھوڑ دون گا اسکا رشتہ الفت جو میرے رشتہ جان سے
بندھا ہی توڑ دونگا واقعی اصل سے کہین خطا ہوتی ہی وہ کام کر گیا کہ آجتک اوسکی
کمر پر فاروقی ہی سالہا پس ترڈ گئی تہی مگر سواری کا دم بہر رہا تہا خالی منہ سے دو لغامونکا کام کر رہا تہا

| | |
|---|---|
| بزین خانہ آن سرور ارجمند | چو نور فراست بفکر بلند |

آخر لڑتے بھڑتے جنگل طی کر کے بیل ندی پر پہنچ گئے پانڈے
بنی مادہو زخمیونکو ٹرہیے کے اوٹھانے لگے اونکی کمر مین کارچوبی
دوشالہ بندھا تہا دشمنون کو مہاراجہ بہادر کا دہوکا ہوا عدوا دہر ہی
جہک پڑے آگ برسادی قریب دریا چار سوارون نے آ کے
بنی مادہو کو گہیرا اوسوقت محصور ہو کے دلیرانہ کیا حملۂ شیرانہ کیا
جہپٹ کے دونالی بندوق سے دو سوارونکو مارا اور ایک کو
تیغ سے ہلاک کیا چوتہے پر بہی پستول تولے کے چہوٹی تہی

مگر لوگون نے خطا کی سوار کو چہوڑ دیا اوسکے گہوڑے کی جان لی آخر اوسکو زندہ گرفتار کیا اور سواران مقتول سے گہوڑ ونمین سے ایک گہوڑا اپنی سواریکو لیا بنی دیعہ حضور کی خدمت مین آئے اوس نو گرفتار کو ساتہ لائے اب ناظم کی فوج کے بالکل دانت کہٹے ہوگئے اُنکو بہی ہراس نے گہیرا ہوش کہو گئے بزدلونکی جانین لبون پر آئین بجز گریز کچہ چارہ نہ دیکہا تو آہستہ آہستہ ہٹتے ہٹتے جا بہاگنے سے سرماتے تہے یا سر پاؤن رکہکے راہ بہاگنے کو شکستہ آئے گئے

| چو سیلاب ہر سو گریزان شدند | شتابان و افتان و خیزان شدند |
| --- | --- |

یہ بات مخفی نہین دسیسے بنائی نہین اظہر من الشمس وابیض من الامس ہی یہ دستبکہکے حضور نے گمبہیر سنگہ افسر کے ساتہ سو آدمی کرکے کہا کہ تم بہی ان بہاگتونکے پیچہے دوڑے جاؤ جو راہ مین گر گئے اوسے گرفتار کر لاؤ اور آپ اپنے گہوڑے کا منہ ہاتہ دہلانے مین

مہاراج مصروف ہوئے جب آندھی تھمی موقوف ہوئی تو ثابت ہوا کہ جس گروہ کو دیکھیے
طرفین کی فوج متفرق ہوئی وہ تماشا میں ظرافت آمیز تھے کسی کا گھر جلے کوئی
تاپے یہاں سب جان پر کھیلے ہوئے تھے ویسے لگی تھی او نزدیک نکلے کھیل تھا
لگی تھی گمبھیر سنگہ نندکور نے موافق حکم حضور دوڑ کے چالیس آدمی گرفتار
کیے کئی کے ہاتھ اور ناک پر ہتا صاف کیا امر حکم مہاراج کے خلاف کیا

| ہنر پیشگان کار ساز آمدند | | ببرند و بستند و باز آمدند |
|---|---|---|

مہاراج نے اوس روز اوسی جنگل میں سحر کی زخمیوں کی تیمارداری میں
رات بسر کی جو مر گئے تھے اونمیں سے کسی کو پہونکا کسی کو دفنایا صبح کو پھر آ کے
اپنی چھاؤنی کو بسایا حسب معمول صوبہ گشائین جی کشن پوری مہاراج
کے پاس آئے حضور نے اوسے کہا کہ ہم تمہاری شکرگذاری
نہیں کر سکتے جسقدر ہمنے تمہاری ذات سے آرام پایا بعضی بات ناگفتہ بہ ہے

ہماری شکایت کی عادت نہین یہ امور تقدیری ہین تمسے کچھ شکایت نہین مگر
دوست سے دلکی بات چھپانی نہین چاہیے بسبیلِ تذکرہ کہنے مین آتی ہی
یہ جو ہمپر عینِ غفلت مین یورش ہوئی اسمین آپکے عملے کی صاف
سازش پائی جاتی ہی وہ کانون پر ہاتھ رکھکے بولے کہ ہمین اسکی اصلا
خبر نہین جیسی چاہی قسم لیجے اگر ہمپر ثابت ہو تو جو جی چاہے ہمارا حال کیجے
حضور نے کہا کہ دو لاکھ روپے کا ہمارا اسباب لٹگیا وہ کون دیگا اونہون نے
کہا آپ کا دوست جو نایب والے لیے نیپال ہی آپکے اوسکے محبت
کمال ہی اوسی کے کہنے سے آپ یہان آئے ناحق کے صدمے
اوٹھائے اگر کچھ نقد و جنس کا درشن سنگہ سے دعوی ہو تو لکھنا چاہیے
معتبر سنگہ کو یقین ہی کہ وہ اس باب مین کچھ تدارک کرینگے آپکے آگے
ایک ایک حبہ ناظم سے بھر دینگے یہ بات مہاراج کو پسند آئی کاغذ قلم دوات

منگوائی معتبر سنگہ کو خط لکھا اوسمین تمام لڑائی کا حال اور تفصیل مال جسقدر نقد
جنس اگیا تھا مندرج کر کے کشائین کو خط دیا کہا آپ اتنی تکلیف کیجیے
اپنی اولانگ مین اسے بھیجدیجیے اولانگ اونکی زبانمین نام ہی ڈاک کا
بارش کے سبب سے وہ خط دو ہفتے مین نیپال پہنچا معتبر سنگہ نے
وہ نامہ دیکھتے ہی رزیڈنٹ نیپال کو بذریعہ پرچہ پیام حالات مذکورہ کی
خبر کی رزیڈنٹ نیپال نے رزیڈنٹ لکھنو کو لکھا اونہون نے
اہالیان شاہی کو آگاہ کیا اوس زمانے مین بادشاہ جمجاہ حضرت محمد علی شاہ
زیب سریر تھے اور منور الدولہ بہادر وزیر تھے اس ہنگامہ
جبر و تعدی ناظم کی خبر ہوتے ہی ناظم مذکور اغی درشن سنگہ کی سرکار
شاہی مین طلب ہوئی عتاب شاہی ہوا نصیب سے گئے کہ کرد کہ نیافت درشن سنگہ فوراً قید ہو گئے

| آنچه کند دود دل دردمند | | آتش سوزان نکند با سپند |
|---|---|---|

## مہاراج کا حسب الطلب کلکٹر ریذیڈنٹ صاحب گورکھپور تشریف لیجانا اور وہان درشن سنگہ کی گرفتاریکی خبر پانا اور وہان اُنکی ریاست آبائی بزور بازو اپنے قبضے مین لانا

مہاراج نے بعد جنگ قمر الصدا اپنا حال تمام و کمال کلکٹر ریذیڈنٹ صاحب بہادر متعینہ گورکھپور کو لکھ بھیجا صاحب نے اسیوقت مہاراج کو اپنے پاس طلب کیا لکھا کہ خیمونکو ہمراہ نواب سید گورکھپور کی راہ لو حضور نے گرفتاران سابق البیان سے سات ہزار روپیے لیکے اونکو چہوڑ دیا اور آپ گورکھپور کا رستہ لیا تین دن مین زخمی مجروحان کو خدمت صاحب ممدوح مین پہنچے زخمیون کو وہان ایک مکان مین اوتارا صاحب کے حکم سے ایک لٹیپ ڈاکٹر اون مجروحونکی دوا دارو کے لئے مقرر ہوا اوسکا علاج بہت کارگر ہوا پانچ چہ دن گذرے تہے کہ ایک روز زخمی اچہے ہو گیا صاحب بہادر نے مہاراج کو اپنے بنگلے مین بلایا بطور تہنیت فرمایا کہ آج

ہماری ڈاک میں یہ لکھا آیا کہ بموجب درخواست صاحب ریذیڈنٹ نیپال دشمن
لکھنؤ میں جا کے بحکم شاہ اودھ قید ہو گیا شکر کرنیکی جگہ ہی کہ تمہارا صیدی خود
صید ہو گیا اب جلد جا کے اپنے علاقے کا انتظام کرو خواہ پختہ خواہ
خام کرو آبادی کا خیال رہے کسی غریب کو آزار نہ دینا بدجانہ لینا یہ سنتے ہی
شجر پژمردہ تمنا ہرا ہو گیا جیسے سوکھے دہانو میں پانی پڑا دے لگے پہولے
پہوٹ گئے ایسی بالیدگی ہوئی کہ رشتہائے یاس و حسرت کیطرح بند قبا
ٹوٹ گئے جنود خوشی و خرمی نے فوج ناظم کی صورت چار و نظر سے آ کے
گہیر لیا لشکر غم نے کاروان اشک شاہی کا ساتھ دیا بس صاحب سلامت
کر کے صاحب سے حضور رخصت ہوئے بہت جلد روانہ بہر صورت ہوئے
وقت روانگی اپنی فوج کے افسرونکو مہاراج نے لکہا کہ ہم یہاں سے چل چکے تمکو
چاہیے کہ مع سپاہ آپ کو پیرا گاؤں متعلق علاقہ بلرام پور میں پہنچاؤ

ہمسے پہلے آؤ اور مہاراج خود آڑہائی دنمین منجھوا گانون سرحدِ علاقہ
گورکھپور تک جہان برہمن بستے ہین پہنچے ایکدن اپنی سپاہ کے آنے کا
انتظار کیا وہین قرار کیا دوسرے روز سنا کہ نو بجے فوج پر امین
آئی حضور بہی داخلِ لشکر ہوئے افسرون سے ملاقات کی مخبرون نے آکے
مہاراج کو خبر دی کہ لکہنو سے حبشی سوار آئے اور کشن سنگہ کو پکڑ لیگئے لیکن اونہون نے
چلتے چلتے اپنی فوج مع دو ضرب توپ ایک افسر کے سپرد کی ہی اپنا قائم مقام
جانکے اوسی کو حکومت دی ہی اور خاص بلرامپور مین جس مکان کو قلعہ بنایا ہی
اوسی مکان مین اوسکو تعینات کرکے بتاکید یہ حکم سنایا ہی کہ کوئی شخص آنے
اس علاقے مین دخل نپائے غافل نہ زنہار رہنا ہر وقت ہوشیار رہنا
یہ سنکے حضور نے افسرانِ فوج سے فرمایا کہ یہ تقریر سنی تمنے وہان ابہی سب
ہر ایک جنگ پر آمادہ ہی اپنا کہو کیا ارادہ ہی اونہون نے جواب دیا کہ یہان

سب پہلے ہی سے یہ خبر سنکے قتل عدو پر تیار تھے فقط حضور ہی کی تشریف لانیکے
امیدوار تھے کچھ اندیشہ نہیں تامل شیرونکا پیشہ نہیں وہ گیا اور راؤ مورچے گیا جنکا ہم
جان نثار خیال کریں گے اقبال سرکار چاٹ چلکے ہیں دم بھر میں چیونٹیوں کی طرح پامال
کریں گے حضور کے سوار ہونیکی دیر ہی آپکے بڑھتے ہی انکا خون
گھٹ جائیگا آستین کے سانپ قلعہ اولٹ جائیگا سامنا تو ہوا نکلے
منہ مڑ جائینگے توپ توپ چلادی ہوئیں اوڑ جائینگے مہاراج نے اپنی فوج کو
جو تعداد پایارہ ہزار تھی ساتھ لیے بلرام پور کو اس مضمون کا خط بھجوایا کہ بالفعل دست
چرخ دون پرور سے جو کچھ حادثے ہمارے سامنے آئے کسی سے پوشیدہ نہیں
دیدہ میں شنیدہ نہیں طول فضول ہی مختصر یہ کہ ہم برائے گوشمالی غاصبان
بدکردار و خرامیان نابکار آج ہی بلرام پور سے چلتے ہیں پرمیشر چاہتا ہی تو
موذیوں کے سر اک آن میں کچلتے ہیں تم میں سے جسکو ہمارا

ساتھ دینا منظور ہوا اس خط کے لکھتے ہی اوٹھ کھڑا ہوا اور دوسرے ہمراہ ہتیاروں سے بستہ ہوکر آ
یہ لکھکے ہرکارے کو دیا اور آپ حضور نے دو گھڑی رات پہر آئے کوچ کیا اور رات بستیا گھاٹ
اوتر کے صبح ہوتے اس پار بالو میں آ ٹھہرے فوج کا اوتارا شروع ہوا ساکنان بلدہ حیدرآباد اخبار حضور سنکے
دیار تلنگ کو دوڑ آئے ہر ایک نے مہاراج کے قدم آنکھوں سے لگائے کہا خدا نے یہ دن دکھائے آنکھیں
ڈھونڈھتی تھیں تمنا میں پاتی نہیں تھیں ممکن ہے کہ قید بانی حسد دشمن ہوا اب قلعے میں جو کچھ خبر مہم دو دن
جنگ کی سب کو موجود ہیں بشر اگو فتحیات کر دشمنوں کو خراب کرتے ہیں کہتے ہیں کہ جب سپاہ اوس سے
فراغت پا چکی اور کہار ہیج حق تعالی چار طرف سے آپکی مو الف شد جمع یکجا چہ خاص و چہ عام ✤
مسلح نمودند خود تمام ✤ ہمہ چست و چالاک و افروختہ ✤ زحکم مہاراج آراستہ
مہاراجہ بہادر نے سبکو ٹہرایا سمجھانے کے طور سے فرمایا کہ آج خبردار رہو پہلے تم دشمن سے
حجت تمام کرلو ہم لوگ پہلے عدو کو اپنا زور دکھاتے نہیں بے رحم او سہا بہادر یاتے دہبائے
نہیں یہ کہکے حضور نے افسر سپاہ قلعہ کے پاس پیغامکار بھیجا اور یہ کہلا بھیجا کہ تمہارا آنا

قید ہو گیا ہم اپنی ریاست معہ روپی آپ آئے اب کسکی مجال ہی جو ہمسے آنکھ ملائے ہم بہی آپکو
قید جانو اگر جانِ عزیز پیاری ہی تو تمسے کوئی مزاحمت نکریگا سیدہی طرح یہ جگہ چہوڑ دو
کہنا مانو ورنہ اس خرابی سے مارونگا کہ ہڈیاں کتّے چبائینگے ایسا نشان مٹا دونگا کہ نقال خبر بہی سننے تک
تمہارا پتا نپائینگے اجل بعبرت نگران ہوگی ہر روح مبتلائے حرمان ہوگی سگ و خوک کی موت
مرنا کیسے منظور ہی آسے سمجہا دیا کہ آخر ہمین آپ شریک ہونا کیا ضرور ہی اب تمہارے حدود
پیش و پس ہین تمہاری بہادری کس کام آئیگی ایک ایک ہی دس دس ہین مشہور ہی کہ ایلچی کو
زوال نہین پیغامبر کا خون کسی مذہب مین حلال نہین ہرکارے نے جسنے ارشادِ مہاراجہ بہادر
اہلِ قلعہ کو زبانی پیام پہنچایا سوال دیگر جواب دیگر پایا تکا جواب بات ہی وہان دہنِ بندوق سننے
جواب پایا کوتہ نافہم کوتہ اندیش گولی مار بیٹہا گویا اوسی کے مار ڈالنے پر لڑائی کا خاتمہ تہا ہرکارہ
بیچارہ زخمی ہو کے بہاگا گرتا پڑتا حضور کی خدمت مین پہنچا روبرو یہ بہی حال مہر سن عیان تہا اگرچہ بیان صورت ہی
سوال ہی پیپان بہی نہ کرنے پایا تہا کہ حضور نے اپنی فوج کو قلعے کے محاصرے کا حکم دیا

چار ہزار آدمی اوس وقت تک یہان جمع ہو چکے تہے سب نے قلعے کو چہین لیا اور اونکی گولی کا توپ سے
جواب دیا دونو طرف سے بندوقین چلنے لگین توپین شعلہائے آتشین اوگلنے لگین دلیرون نے داد
شجاعت دی دوپہر تک خوب بہاڑ ہنگامہ گوشت مٹی کی لڑائی تہی اہل قلعہ مین سے ایک آدمی مار گیا اور
اودہر وہی ایک کا ہزارہ زخمی ہو آخر اس فلکی فوج نے اونکا کے دہاوا کر دیا تہا چندن سنگہ کا مکان کہ خانہ
مغرب دیوار قلعہ تہا ایک ہی حملے مین لیلیا ساری سپاہ اپنی جان پر کہیلے ہوئے تہی تلوار کے سبب نے
ایک ایک پہاڑ وا کدال ہاتہ مین لی اور دیوار قلعہ کی جڑ کہودنی شروع کی س

| | |
|---|---|
| کیا بسر او ٹہا ہے ہمسے کوئی اور کیا کر ڈالے | جڑ آسمانکی کہو دہے ہین پڑے پڑے |

قلعے والے کہدنیکی آواز سنکے اوپر سے آگ برسا دی جب نے پانی کی بہی تاثیر نہ دکہائی سمجہے کہ
کوئی دم مین دیوار گرا چاہتی ہی اگر برو تو خاک مین ملیکی جان بہی جایا چاہتی ہی یہ سوچ کے
بچنا ہی سے چادر ہلائی چلائے بادشاہ کی دوہائی سیکڑون واسطے دیکے انت کل نکالے گڑگڑائے ہاتہ
جوڑے دل چہوڑ کے بولے کہ ہم اپنی سزا کو پہنچ گئے کان اوٹہتے ہین اب ہم نہین لڑنیکے ہین تمہارے

پاؤن ڈالے پڑے ہین ہم ملازم شاہی ہین در شِسنگہ کے نوکر نہیں اب بیداد کرو غلام سمجہکے ہمین آزار کرو غصہ تہوکدو جانیدو خدا کی راہ پر ہین نکلجانیدو جب اون نید ہوون نے خدا کا واسطہ اور بادشاہ کی دہائی دی تو مہاراج نے اپنے لوگونکو روک لیا ایکطرف سے اونہین نکال دیا اپنے مکان پر قبضہ کیا وہ سب جان چہوڑکے معیادی قیدیونکی طرح بہاگے انقیب شکست سُوَاداُلوجہ فِی الدّارَین کہتا ہوا آگے آگے گہرکوپور علاقہ گونڈا مین پہنچکے اونکے ہوش ٹہکانے ہوئے وہین مقام کیا اور حضور نے چند روز بلرام پور مین رہکے اپنے علاقے کا انتظام کیا پہر جا کے اونر ہو امین قیام کیا نظم و نسق ملک و فوج کا جو حق ہی وہ حضور نے اپنی ذات خاص سے دکہایا بار ہا یہ بان فیض ترجمان سے فرمایا کہ راجاؤنکے چار صنف ہین ایک یہ کہ راجہ اپنے اور رعیت کے دونون کے ساتہ سخاوت و عیش آدہ ہوا دوسرا یہ کہ اپنے نفس کے لئے سخی ہو اور رعیت کے ساتہ بخل دکہائے تیسرا یہ کہ اپنے واسطے تنگ چشم ورعایا پر خاطر کرم جو تہا یہ کہ اپنے اور رعایا دونونکے ساتہ لئیم اول قسم باتفاق خوب ہی اور دوسری اور چوتہی باتفاق معیوب تیسری

موقع مین خلاف ہی حکماے ہند یہ کہتے ہین کہ محمود ہی اور حکماے فرس کا قول ہی کہ مذموم فقط
سمجھ کا فرق ہی ورنہ کنجلک نہین صاف صاف ہی سخی اوسے کہین گے جو بقدر حاجت اہل استحقاق
کو پہنچاے گا اور جو اس مرتبے سے تجاوز کرلے اور بحد افراط پہنچاے تو سخی نہین مسرف کہلاے گا
جو راجہ اپنی قدرت سے سوا بخشش عمل مین لاے اوسکے ملک مین کیونکر خرابی نہ آوے اصل سخاے کرم
[illegible] یہ ہی کہ کسی کے مال پر اپنی نگاہ نہ دوڑاوے بڑی سخاوت یہ ہی کہ [illegible]
خلق خدا کو نہ ستاوے اور آدمیون کے چھپے ہوے عیب کی تفتیش نکرے اور جو انعام کسیکو دے
تو یاد نرکھے بھلاے اور افضل احسان یہ ہی کہ نیکون کی نذر بجا لاوے اور بندگان الٰہی کے ساتھ
کشادہ روئی سے جواب ہر شخص کی لیاقت کے موافق دے جاہلون کی خطا سے درگذر کرے برے لوگون کی بزم سے
کہنا مارا سیکھے لذت مقصود نہین نیکنامی مقصود ہی چاہیے کہ راجہ بلند ہمت صاحب راے
اور فصیح شیرین زبان بلند آواز ہو اور بات کم کرے اور اراذل کی صحبت نہ رکھے اسی طرح
بھی جب مکان سے باہر آوے تو زینت اپنے حسب لائق کرے کم اور نفیس

ممتاز و باوقار ہو اور جو سوداگر بلادِ بعیدہ سے اوسکی ریاست مین آئین اونکی رعایت
واجب جانے کہ موجب فرخ نیر و میلِ قلوب کثرت آمد و رفت تجار ہو معموری ریاست کے بھی
اسباب مین اوسیے تھوری توجہ مین نفع بہت ہوتا ہی ایسی سمجھ کے رئیس کمینا ہمین
اور بہت نہ ہنسی کہ لوگونکے دلسے اوسکی ہیبت وقار جاے اور شہوت مین حریص نہو
کہ یہ خاصہ ہی خنازیر کا اوس بات مین کیا فخر ہوا جسمین حیوان اوسپر غالب آئے
افراط اسکی جسم کو ضعف اور عمر کو نقصان پہنچائے گی عورتون سے اخلاص بڑہائیگی
مسکینون اور ضعیفونکے حال سے غافل نرہے اونکی دلجوئی واجب جانے
کہ باعثِ رضائے خالق وجلبِ قلوب خلائق ہی اور حبوب و غلہ جمع کرے جہانتک ممکن ہو
کہ خشک سالی مین اطمینان سے بسر ہو ایسی بات کرنا چاہیے کہ اہلِ صلاح اوسکے نہ ڈرین اور اہلِ فساد ہر
خوف کرین عہد شکنی اور قسم کہانے سے باز رہے اور اگر سوگند کہلے تو اوسکے
ہرگز پھرے نہین بہت سے سلاطین یونان کی سلطنتین شامتِ سوگند دروغ و نقضِ عہد سے

فساد مین پڑین اور جو چیز گم ہو جاوے اوسکا تاسف نکریگا رہی تربیت طفلان و نقصان و کارگری
انسے ملازمونکو فنون علوم حاصل کرنیکا حکم دیا جو علم مین فائق ہوا اوسکو مزید عنایت و تربیت
مخصوص کرتے ہین اس خصلت سے وہ لوگ دوست ہو جاوینگے رونق ملک و بقائے ذکر جمیل
ہوگی وقار برہ جائیگا شاہان یونانی کے لیے انہین خصلتونکی برکت ہمیشہ رہی رعایا کو
اس مرتبہ حکم تحصیل علوم کا تہا کہ لڑکیان اپنے والدین کے گہر مین فرائض و آداب عفت و عصمت اور جملہ
اصول طب و نجوم سیکہتین تہین یہی چرچا تہا اور جو شخص معتمد ہوا اوسکے ہاتہ سے کوئی چیز
نہ کہائی اپنی محافظت مین غفلت نہونے پائے اور عدل کو باعث فلاح جانتے عدل صفت
صفات الٰہی مین سے ہی عدل سے زمین و آسمان قائم کیا ہی عدل صورت
عقل ہی عدل سے مالک قلوب و رقاب ہوتا ہی اہل ہند نے لکھا ہی کہ ملک و عدل
دو بہائی ہین ایک سے دوسرا جدا نہین ایک کو بغیر دوسرے کے استغنا نہین
کیفیت ارتباط اسباب نظام عالم بعینہ دائرہ شریف مین وضع کی ہی کہ شرکت انکی

محسوس و مشاہدہ ہو وہ دائرہ یہی ہی

دولت سلطانیت

عالم انسانیت

کہ صاحب آن

شریعت

دولت

## اور ہوا میں مہاراج کا تھنائی سینے گھبرانا اور اپنے مطلوبہ کا گونڈی سے بلوانا

شناسان کوچہ محبت رہروان ادئی ہوت طالبان دولت دید احباب مہجوران خوش نصیب شب اشتیاق تکلیف فراق یون معرض بیان مین لاتے ہین کہ مہاراجہ بہادر کے لیئے وزیر ہوا مین ہر وقت سیر شست و گو مہارتی مگر کوئی

صبر و شکیبائی نہ تہا یعنے کوئی مونس ہمنشین ہماہنگ تہا اسوجہ سے تکلیف بیشمار ہجر مین

جان زار تہی چار پہر سیر و شکار مین یہان ہنگبیار رات پہاڑ ہو گئی اگر دن لنگیا ہو

نہ تو آتی ہی نیند کہ سو ہی رہون نہ انیس ہی کوئی کہ باتین کرون

شب ہجر کی کسی درازی کہون وہ شب ہی کہ جسکی سحر ہی نہین

پیشتر سے مخدرہ رشک نوشابہ ہمای اوج سعادت عندلیب حدیقہ عظمت شمع کاشانہ دولت

مشتری طلعت وفا شعار نیک کردار بی باندی صاحبہ دام اقبالہا ساکن گونڈہ

جنکا اب محل ہی اور وہ صاحب اولاد ہی ہین مہاراج کو تعرف تہا انکا ہجر باعث

ہزار رنج تاسف تہا کیونکر نہو خدا نے انہین ہمہ صفت موصوف کیا ہے

نیکبختی و پارسائی دیا حق شناس نیک اساس مجمع شرم و حیا جامع صدق و صفا مخزن

عفت و عصمت صاف طبع پاک طینت مخیر ایسی ہین کہ سائل انکے در سے خالی نہین جاتا ہی

حسب لیاقت زر نقد پاتا ہی راقم نے رات دن از عورت تا مرد سائلونکی بہیر در پر محلسرا

بچشمِ خود دیکھتا ہی بار دف تھینے الجناس پختہ و خام کی داد و دہش جاری ہی فیض کا دریا
کہلاتا ہی مسجدین امام باڑے بنوائے کہان کہان نسیے آدمی شہرتِ سخاوتِ عام سنکے
نہین آئے ہر ایک نام امام حسین کا عاشق کہتا ہی محرّم بہر لنگر جاری رہتا ہی واہ ری
نیک کمائی جو خدا کی راہ اور شہیدِ کربلا کے نام پر لگائی حر دونکو شرمایا ہمّتِ حاتم
جسم ہوگئے کارِ مردانہ کر دکھایا خوبیِ نیّت کی بدولت اللہ نے مالا مال کر دیا عقل کامل فہم
درست تدبیر شایستہ اقبال لازوال عطا کیا انیس جلیسین محلی مغلانیان کنیزین
مامائین جنکی مالِ دنیا سے بینیاز ہین کس کسکی شرح کیجائے جو جو ریاست کے سامان
چاہیے ہین سب موجود ہین امیرزادہ ہوئے نکے انداز ہین بااینہمہ دنیا سے کراہت ہی دین کیطرف
زیادہ رغبت ہی خدا کی باتین ذکرِ مسائل صبح شام ہی تلاوتِ قرآن سے
بہر صورت آٹھ پہر کام ہی یہی ایمان کی نشانی ہی اظہارِ مسلمانی ہی ظاہر
ذرہ بہر نفسانیت نہین کسی سے عداوت نہین شعر

آئین ماست سینہ چو آئینہ داشتن | کفرست در طریقت ما کینہ داشتن

آب و گل میں نہ کینہ ہی نہ حسد ہی نخل ہی بار ہی سحاب بخشش و عطا کی بارش سے نخل آرزو خرد و کلان سر سبز ہی خلق خدا علی الدوام مصروف دعائے خیر ہی تحصیل ثواب مد نظر ہی حتی الوسع کلمۂ خیر زبان پر ہے دینا دینے سے بہتر کیا ہی دینے والے سے دلوانے والے کا زیادہ پلہ ہی اہلیت اگر کسی نے کسی میں دیکھی ہو تو دینا ہو دینا ہم

اسپ و زن و شمشیر وفادار کہ دید | مشہور ہی اور اقبالمندوں کے

ہاتھ اگر عنقا بھی آجائے تو قدرت قادر سے کیا دور ہی حاصل کلام یہ کہ اون دنوں میں مستورہ مسطورہ گونڈے میں تھیں اور او نزہوا میں حضور یا دیے تھے لیسے قریب بظاہر دور تھے جب فرقت کو مدت ہوئی اور دل نے کسی طرح نہ مانا تو اوس گل گلبن خوبی شمع شبستان محبوبی کی طلب میں اس مضمون کا نامہ روانہ کیا

نامہ

ای تازہ نہال گلشن ناز | وی سرو بباغ جان سرافراز

ای نوگل گلشن جوانی ۔ سرمایۂ عیش و کامرانی

حالِ چرخ کجرفتار و دور نگی لیل و نہار عیان ہی واقف اک جہان ہی

یک لحظہ بیک ساعت بیکدم ۔ دگرگون میشود احوال عالم

گردونِ دون ایسا جفا کار ہی وہ ظلم شعار ہی کہ کسی کا عیش موروثی چھین لیتا ہی کسی نودولت کو راحت دیتا ہی کسیکو بادیہ پیمائی ہی کسیکو صبر و شکیبائی ہی کسی کا حق تلفی شعار ہی کوئی اسکی سختیون سے بیقرار ہی کہین عنا ہی کہین غنا ہی مولف

| | |
|---|---|
| بیکجاست عیش و طرب گنج گنج | بیکجاست درد و غم آلام و رنج |
| بیکجاست در فکر با ذی شعور | بیکجافریب است و مکر است و زور |
| بیکجا بسا اتحاد و حفاظ | بیکجا نفاق و مطاظ و کرظاظ |

کوئی رستم مثال ہی کوئی غیرت پیر زال ہی کسیکو جرات مین فرد کیا

کسی کو نامرد کیا کوئی بزور تیغ اپنا گر سکہ جاری کرتا ہی کوئی بہاگ گیا کسی
داغِ رسوائی دہوتے دہوتے مرتا ہی کوئی وراثت ہور وثی پاتا ہی کوئی
قیدِ غم مین گہبراتا ہی کون اسکے ہاتہ سے دلریش نہین دنیا کا کوئی نوش
بے نیش نہین بالفعل تمہارے زمانہ مفارقت مین جو جو رنج ہمنے
اوٹہائے کیا بیان ہون تحریر سے باہر مین کیونکر عیان ہون بیت

| | |
|---|---|
| عجب دردیست اندر دل اگر گویم زبان سوزد | وگر دم درکشم ترسم کہ مغزِ استخوان سوزد |
| نمی دانم غمِ دوری چہ باشد اینقدر دانم | کہ دارم دوزخی در سینہ آتشخانہ در پہلو |

قصہ مختصر کیا اون باتونکا اظہار ملاقات پر رہنے دیا تمکو اگر ہمارا ساتہ دینا منظور ہو
تو جلد آئیو خط دیکہتے ہی آپکو ہمارے پاس پہنچائو تسکین بخش دلِ ناصبور ہو دوری دور ہو بیت

| | |
|---|---|
| شمارِ شوق ندانستہ‌ام کہ تا چند است | جز اینقدر کہ دلم سخت آرزومند است |
| گفتم تو حالم اینچنین است | افسانۂ حسرتِ من اینست |

| یک ناله دل ز صد هزار است | | این نامه که نقش اختصار است |
|---|---|---|

ہرکارۂ صبا رفتار ہدہد وار اوڑتا ہوا شہر سبا یعنی گونده مین پہنچا اور نامۂ سلیمان
عصر بلقیس ثانی کے حوالے کیا ادہر تو اشتیاق ادہر سے بہی سوا تہا کان مشتاقِ
صداے پاے قاصدِ عیسیٰ دم تہے شوقِ ملاقات باہم سے تہے مہاراج کی خبر
صحت سننے کو گوش بآواز تہین دیدار کے لیئے چشمانِ انتظار باز تہین اپنی طلب
سنتے ہی دل پہچین ہو گیا ہنسی خط کے ساتہ آئی گویا دولت کونین ہاتہ آئی اگر اس
خوشی کے ہمراہ رنج گرد نہ آتے دشمن شادی مرگ ہو جاتے تحریر تہی اپنے
مطلب کی اوسیوقت نامہ بر سے سواری طلب کی یہ سنکے قاصد مہاراج
کی خدمت مین اولٹا پہر آیا جواب کے عوض مین سوال کیا انعام کے بدلے
نفس کہار مانگے یہ خوشخبری لایا حضور نے یہان سے حسب درخواست سواری بہیجی
وہان کسی مخبر نے اہالیانِ ناظم کو کہ اوسوقت نانگ گونڈے مین بہ تہور برسرِ حکومت ریاست

تھے خبر کی مفصل اسات کی اثبات پہنچاتی وہانسے مکانِ مسماۃ موصوفہ پر
پھرے آتے اسلیئے کہ اس گھر سے کوئی جانے نہ پاتے بعضِ باطنی سے اون
بدنہادونکو بیطرح ستانا منظور تھا مسماۃ ممدوحہ کو مع اعزا قید کیا جب مہاراج نے
اپنی آرام جانکی گرفتاری کی خبر پائی طبیعت طیش مین آئی اوسی دم تین نفر چالاک
ومعتبر کو جنپر اعتمادِ کلّی تھا بلا کے کہا کہ گونڈے مین یہ حال ہوا دشمن اپنی عداوت
سے باز نہین آتے ہین مرتے سے ستاتے جاتے ہین تم جاؤ جس
حکمت سے بن پڑے اوس قیدی رنج ومحن کو بندِ بلا سے نکال لاؤ اون تینون
آدمیون نے گونڈے جا کے کچھ ایسی عیّاری کی کہ اون سخت بہروپیون سے ان منبعِ عفت
کان عصمت کو نکال کے لا کے چشم زدن مین مہاراج پاس پہنچایا جامع المتفرقین نے بچھڑونکو ملایا ایسی نیک
گھڑی سے مہاراج پاس سوار ہی آئی کہ خدا نے پھر کبھی صورتِ مفارقت نہ دکھائی تھوڑے دن بعد
اوسکی قدرتِ کاملہ سے حاملہ ہوئین بعد ایامِ معہود صدفِ بطن بانوے خجستہ اطوار سے

دو دُرِ شاہوار تو اَم ہویدا ہوئے یعنے دو لڑکے ساتھ پیدا ہوئے مگر عالمِ ہستی میں شادی و غم تو اَم ہی عشرت کے ساتھ الم ہی فلک جتنا ہنساتا ہی آٹھ آٹھ آنسو رولاتا ہی ابھی ہنستے ہیں مرادین بھی پوری نہونے پائیں تھیں کہ وہ دونو نونہال حدیقہ تمنا بہشت سمجھے باغِ دنیا کو بھول بھیا نکا مانند خار پسند نہ آیا حبِّ وطن نے ستایا آخر دونون صنوبر زمین شکلِ نگہت گل و روح بلبل آنکھو نسے نہان ہو گئے یعنی صبحِ جہان سے منہ پھیر لیا نہرِ امین پہنچیں اسیطرح آٹھ برس تک جو عالم وجود میں آیا کوئی صبح رہا کوئی شام رہا ہر سال ایک فرزند کا کوچ ایک کا مقام رہا جو شکم مادر سے باہر آیا زمین نے دایہ مہربان کی طرح چہاتی سے لگایا عدم سے آٹھ فرزند پے در پے دنیا میں آئے قضا نے کنار مادر سے لیکے مہدِ لحد میں تھپک کے سلائے

## ذکر دانائی راجہ درشن سنگھ ورو انگی مہاراجہ بہادر سمت برس

سمبت ۹ امطابق سنہ ۱۲۵۱ فصلی میں دو مہینے گذرے تھے کہ اس علاقے کی نظامت احسان علیخان باشندہ لکھنؤ کو ہوئی انہون نے آتے ہی

آپنے بھی روپیہ جمع ہوا جب سے طلب کیا مہاراج نے اپنا وکیل ناظم حال کی خدمت
مین بھیجا اونکو تو ابھی یون ہی رہنے دیجئے ناظم سابق کی خبر لیجئے
کہ اونکو قید مین بھی چین نہین ہاتہ پاؤن مارتے ہین بیٹھے بیٹھے ایک یک کو
اوبھار رہے ہین بھی گفتگو ہی کہ مہاراجہ بلرامپور یہان آئین تو میرے اونکے
حاکم کے سامنے روبکاری ہو جب جانون کہ مجھے قائل کرجائین اوس زمانے
مین شاہ اودہ اور والئے نیپال سے مناقشہ تہا باعث اوسکے درشن سنگہ
ہی تہے اونہون نے اپنے نزدیک قید سے رہائی کا یہی ذریعہ
پایا خدام شاہی سے درخواست کی کہ اگر سرکار سے خانزاد فوج کثیر پائے
تو نیپال جائے اگر قید سے رہائی پاؤنگا تو والئے نیپال کو یا جاکے
قتل کرونگا یا شہر بدر کرونگا یا قید کر لاؤنگا یہ نہین چوکتے اپنی تدبیر سے
مگر ناچار ہین تقدیر سے کہتے ہین کہ جب درشن سنگہ اور رزیڈنٹ لکہنؤ سے

تحریر رزیڈنٹ نیپال کے سبب سے بخوبی بگڑ گئی دونون طرف دلونمین
عداوت پڑ گئی تو معتبر سنگہ نائب والیئے نیپال نے مہاراج کو لکہہ بہیجا کہ ہمنے
آپ کے مقدمے کی تدبیر کی ہی ہمسے اور رزیڈنٹ لکہنو نے اسطرحکی
تحریر ہو رہی ہی اب آپکا یہان آنا اپنے مقدمے کے لئے بہت بہتر ہوگا
مناسب ہی کہ جلد وہانسے کوچ کیجئے آپکے اسباب وغیرہ کی نشاندہی
ہمارے ذمے ہی جو لٹ گیا ہی ہمسے آپکے لیجئے حضور والا نے مطلب
نظر کرکے مہیا سری دت سنگہ برکہ مہاراج کے برادر یا موئز او نہینے امور مالی
وملکی مین بڑے اوستاد تہے اپنے علاقے کا انتظام چہوڑا اور خود ٹول کیطرف باگ گو
موڑا ادہر حضور انور ہوتے تک پہنچے تہے ادہر درشن سنگہ نے
تاخت تاراجی مظلوم ومغموم فرار داد رچہوٹے چہوٹے گواہ کچہ جات ملے
مقرر کیے جنکا یہ قول ہی کہ ناحق لوگ دلمین شک لاتے ہین

قسم کہانے کے لیے ہی لہاتے ہین اور گواہی لہاتے ہین بات ہی بات سے کے ساتہ دو زبانکو
بہی ہلا دیا جہوٹے کو سچا سچے کو جہوٹا کر دینا کونسی کرامات ہی اونکا یہی پیشہ ہی
نہ اہل دنیا کا خوف نہ عقبی کا اندیشہ ہی نہ خدا کو نہ ایشر کو مانتے ہین قرآن کو کلمہ
کاغذ گنگا کو پانی جانتے ہین ایسے مکارونکو جمع کیا او جیسا کچہ
مناسب تہا اونکو اچہی طرح سمجہا دیا یہ جعل بنانے کے مفسدونے
تیار کیا وہ دادخواہ و گواہ مصنوعی جنکے عی سست گواہ
جسکی عبارت ہی بن ٹہن سے کے رزیڈنٹ لکہنو کے سامنے
بہیجے اور سکہائی ہوئین باتونکا یون اظہار کیا مصیبت زدونکی
صورت بناتی دوہائی تہائی جزع فزع واویلا مچائی کہا ہمارا جبرا مشہور
سینے بارے اہل و عیال و وارث بجرم وتقصیر قتل کیے گئے سراسر
نفسانیت کی ناحق کی عداوت کی ہم مبتلا ہیے صعوبات

بے سبب مین سرکار مین فریادی آئے ہین داد طلب مین جھوٹ کو سچ کر کے دکھا دیا باوجود قیافہ شناسی صاحب کو بھی گھبرا دیا خونکی علت بری ہوتی ہی حاکم کو اسکا بہت خیال چاہئے سوائے ثبوت غفلت رعب و دبدبہ کھوتی ہی حکام سلف سے نے اسکا تدارک مواجب جانا ہی کہ عند الشرع حاکم ماخوذ ہوتا ہی خصوصاً صاحبان عالی شان نے کیسے کیسے لوگونکو خونکی سزائین پہنچائین اس جرم کی عقوبت کے لیئے بڑی بڑی کتابین بنائین صاحب کو بدین نظر کہ مصرع

| تا نباشد چیز کی مردم نگویند چیزہا | | یقین آیا فوراً اشتہار اس مضمونکا |
|---|---|---|

جاری فرمایا کہ فلان شخص کو جو کوئی پائے گرفتار کر لاوے وہ مجرم ہمارا ہی یہان فلان شخص مہاراج کی طرف اشارا ہی اور رزیڈنٹ نیپال کو بھی نقل تحریر اشتہار بندکور روانہ ہوئی وا ئے رسوائی یہ خبر حضور کو مخبرون نے

| | |
|---|---|
| اونہوا مین پہنچائی اب کیا کرین ہ | نہ دستی آنکہ باد وران ستیزم |
| نہ پائی آنکہ از گردون گریزم | اس حالت مین مہاراج نے اپنا نیپال |

جانا مصلحت نجانا گیجادہر سنگہ کارندہ کہ ہمراہ رکاب حضور تہا اوسے

صلاح کرکے کارندہ مذکور کو اپنی طرف سے نیپال بہیجنا

بہتر معلوم ہوا معتبر سنگہ کو بحکم حضور اس مضمون خط مرقوم ہوا

## مضمون محبت نامۂ مہاراج بنام معتبر سنگہ

دوست بیر امحب باصفا سلمہ اللہ تعالی پس ازین سلام کہ تحفۂ احباب و مقبول قلوب

ہر شیخ و شاہی واضح رای عالی ہو مخفی نرہی حالی ہو کہ صحیفہ گرامی یعنی عنایت نامۂ عنبر شمامہ

سامی بازدہ طلب جاصی ہجاصی بعین انتظار پہنچا حال معلوم ہوا حرفا حرفا مفہوم ہوا

حقیقت مین بت دا و الا گنجینۂ اخلاق و اشفاق و اخلاص و کریم النفسی و فنیضر سانی

ہی واقعی نہ جمع خرچ زبانی ہی بار بار تصور ہمیشہ پیش نظر آ ہی مین

اشتیاق ملاقات ستاتے ہین جامع المتفرقین ہمارے آپ سب کے یکجائی عطا فرمایے حجاب مسافت فی مابین دور ہوجائے آپ نے لئے مقدمہ معلوم مین کما ینبغی اہتمام فرمایا ہمت مردانہ کو کام فرمایا انشاء اللہ العزیز اگر ایسی ہی کدہی تو یہ معاملہ حسب دلخواہ ضرور ہوگا تمام عمر یہ دور افتادہ ممنون و مشکور ہوگا خلاقِ عالم باہم یاد آوری ہماشا در کہے خانہ احسان آباد رکہے بالفعل مہاراجہ بانسی کے گہر مین تقریبِ شادی ہی وہان جانا ضروری اسوجہ سے یہ پریشان حال آپتک پہنچنے سے معذور ہی لیجا دہرسنگہ کارندہ کہ جمیع امور مین مداخلت تمام رکہتا ہی بذریعہ رقیمہ ہذا خدمتِ عالی مین ملنے اپنے کے عوض جوابدہی مقدمہ معلوم کے لئیے اوسی کو روانہ کیا ہی جو کچہ نامبردہ کی زبانی ظہور ہوگا وہ عین ساختہ پرداختہ میرا ہی بہر طور منظور ہوگا جس بات کے لئیے یہ عرض کریے مانئیگا اسی محبت نامے کو مختار نامہ جانئیگا

| نامہ بر حرفِ اختصاص تمام | کردہ شد و السلام و الاکرام |
| --- | --- |

اس خط کے خاتمے پر مہاراج اپنی مہر چھاپ کے گجادہر سنگہ کو دے گئے وہ تو

نامہ لیکے ہٹول روانہ ہوئے اور حضور بانسی تشریف لیگئے بھیا سری دت سنگہ کو

جنہیں اپنی جگہ چھوڑ گئے تھے چلتے وقت مہاراج نے خبر کی کہ یہاں

یہ کیفیت گذری ابھی تم کسی سے نہ کہنا اپنی جگہ پر خبردار و ہوشیار رہنا

مین خندے پوشیدہ رہو نگا زمانہ شور و شر پر ہی بالفعل نگاہِ دشمن سے

مخفی رہنا بہتر ہی اور اپنے مختار کو جو احسان علیخان ناظمِ جدید پاس حاضر تھا

یہ لکھا کہ جسطرح ہو سکے ناظم سے نرم گرم معاملہ طے کر لینا اور جو

کوئی بات نئی ہو تو میرے بدلے بھیا سری دت سنگہ کو اوسکی خبر دینا انہنے

اونکے تحریر سے ہے اسمین کسیطرح کا قصور نہو کہ معاملہ ملکی مین

کوئی فتور نہو یہ سب انتظام کر کے جب حضور بانسی پہنچے

تو مہاراجہ بانسی پاس آدمی اپنا بھیجا اور بعد سلام زبانی یہ کہلا بھیجا کہ مجھے
سفر درپیش ہوا ہی قصد بنارس تک کا ہی آپکی ذات سے بہت تقویت ہی اطمینان
بہر صورت ہی اسواسطے اطلاع کی ہی یہ حال کسی سے نہ کہیے گا مخفی میرے
اہل و عیال کی خبرگیران رہیئےگا مجبوران کے دنبل ہوئے کئی دن سے
بہت تکلیف دی ہی ضرورت ایک پالکی کی ہی اتنی عنایت کیجے کہ اسی وقت
ایک فقس بھیجدیجے اور ڈاک مین جانے کو تیس کہار بلوا دیجئے
پالکی بھی آئی کہار بھی آئے عظیم اللہ خان نامی پٹھان بانسی مین
تہانیدار تہے مہاراج کا داخلہ سنکے خصوصیت دیرین کی وجہ سے
ملازمت کو حاضر ہوئے بعد گفتگوے بسیار مہاراج سے تہانیدار مرقوم القصہ نے
پوچھا کہ حضور کا عزم کہان کا ہی مہاراج نے جواب دیا کہ گورکھپور کا
ارادہ ہی اودہر سے تہیہ ہی کہ بنارس جاؤنگا آجکل خفقان کی

شدت تہی دُرادل بہا آون گا اونکو بلازم انگریزی جناب نیتے تہے مگر
رازِ دل بیساختہ کہدیا اور رپورٹ بہی لکہنے کو منع نہ کیا تہانیدار بہا نے نسے
جناب نے بہی بات صاف صاف جو کچہ مہاراج کی زبان سے سنی تہے سنادئیے
روزنامچے مین لکہدی صاحب مجسٹریٹ کو مہاراج کے حال سے خبر کی
صاحب تحقیق کو اشتہار کی سن ہی چکے تہے فوراً ایک رسالدار کو
بلایا تاکید اوسے فرمایا کہ مہاراجہ بلرامپور اشتہاری ہو چکے مین آج
معلوم ہوا کہ وہ اودہر ہی آتے ہین تم بارہ نفر سوار لیکے جلد جاؤ
جہان اونکو پاؤ گرفتار کر لاؤ وہان سے حسب الحکم مجسٹریٹ روانہ رسالدار
ہوئے نہیان گو نفس ساتہ تہی مگر بعض خیال سے مہاراجہ بہادر
لہوریسے تیچہر سوار ہو گئے گورکہپور سے پندرہ کوس ادہر گوانہ ندی پر قریب
ڈگہر ابازار پہنچے تہے حضور نے سواری ٹہرائی بہوک کی شدت تہی ا

آدمیون سے خس وغیرہ منگوائی جبتک بازار سے خس آئے مہاراج نے غسل وغیرہ سے فراغت
پائی بعد اسکے اپنے ہاتھ سے روٹی پکا کے نوش فرمائی تازہ دم ہوکر لگے پڑہنے

| | |
|---|---|
| پر ز دست خویش چون غلیان کدورت می کشم | ہمدمی کو تا ز خود دود دلی خالی کنم |

مسمی بھمبا خدمتگار موافق حکم سرکار مٹھائی خریدنے بازار گیا کہ داشتہ آید
بکار بازار سے سودا گھبرایا ہوا لایا کسی کی زبانی سن آیا کہ کچھ سوار
ادہر سے پوچھتے ہوئے جاتے ہین کہ کوئی راجہ تو ادہر سے
نہین گیا نہین معلوم وہ سوار کسکے بھیجے ہوئے ہین کہان سے
آتے ہین حضور نے یہ سنکے دلمین کہا کہ خدا خیر کرے یہ دوڑ
ہمارے ہی واسطے آئی ہی فلک بر سر رسوائی ہی خیر راجہ

| | |
|---|---|
| کبھی تو راہ پر بھی آئیگا کیا اسکا اندیشہ | خلاف اقبالمندون سے کہانتک آسمان ہوگا |

تب مہاراج نے پالکی مین سوار ہو کے کہارون سے کہا کہ جسقدر جلد بنارس

پہنچاؤگے انعام پاؤگے بارہ بجے سوار ہوئے دوپہر دن اور چار پہر رات کہار مار لگائے چلے گئے صبح ہوتے دریائے گہاگرا رسیان پور گہاٹ پر پہنچے ملاحون نے انعام کا ملنا جو سُن پایا طرفۃ العین مین ہاتہون ہاتہ حضور کو اوسپار پہنچایا المولفہ

| | |
|---|---|
| دریائے غمسی پڑا ہر طرح پار ہوگا | بگڑ گیا نا خدا جب اللہ یار ہوگا |

روا روی مہاراج گنج ضلع اعظم گڑہ مین پہنچے ٹہرے ایک ضلع لا نگہ آئے تہے گو نہ خاطر جمع ہوئی ضروریات سے مہاراج نے فراغت حاصل کی شام کو پہر سوار ہوئے کہاروں سے کہا بنارس یہاں سے چالیس کوس ہی اگر آج ہی پہنچا دو تو تمہین بہی خوش کر دون گا نصف شب کو نظام آباد مین پہنچے حساب سے اتنے دیر مین اور پندرہ کوس آئے کہار ہوا کی طرح اوڑا لائے حضور کو اوسوقت غنودگی سی آگئی تہی کہار بہی دل ہار چکے تہے ایک جلاہے کے دروازے پر املی کے درخت کے نیچے چپکے سے سواری

پرکہیدی خدمتگارون نے کہا ہم پانی پینے جاتے ہین ابہی آتے ہین اس
بہانے سے کہار کافور ہوگئے کچھ اپنا ہی کہو گئے خدمتگار بہی تہک گئے تہے
قفس کو اپنا پشت پناہ جان کے ایک سائے او سیکے پٹ پر سر دہر دیا ہشیاری و
دوراندیشی بالائے طاق رکہ سے گہر سیدہی کر بیٹہے تہے نیند نے آکے بیہوش کر دیا بارہ بجے
چاندنی نے کہیت کیا وہین پر گہوڑا زور سے ہنہنایا اوسکی آواز سے مہاراج
کی آنکہ کہل گئی در قفس وا کیا تو خدمتگارونکو سوتا پایا سبکو جگا کے پوچہا
کہار کدہر گئے اونہون نے کہا کہ ہمسے پانی پینے کے لئے کہہ کے
گئے تہے خدا جانے کہان مر گئے یہ سنکے مہاراج نے حقہ منگایا
پی ہی رہے تہے کہ جلاہا جسکے دروازے پر اوترے ہوئے تہے اپنے
گہر سے باہر نکل آیا حضور نے اوسے پوچہا کہار کہان گئے جلاہے نے
ہاتہ اوٹہا کے کہا اسطرف وہ رخ تبایا جدہر سے آئے تہے

مہاراجنے عقل سے جانا کہ اگر اس طرف سے گئے تو پاجی وقت پر دغا دے نکلینگے
اونکے تعاقب کے لیے حضور گہوڑے پر سوار ہو خدمتگاروں کو وہین چہوڑا
گہوڑا دوڑا وہانسے پاؤ کوس پر ایک پل تہا وہان پہنچکے کہاروں مین سے
کسی کو بیٹہا پایا کوئی لیٹا تہا کوئی حلا رگا رہا تہا کوئی شراب پیئے
بہاؤ بتا رہا تہا سب اپنی اپنی خوش فعلیون مین تہے کہ مہاراج کو سامنے
آتے دیکہا ہر ایک کا نشہ ہرن ہوا روح قبض ہو گئی بغلین جہانکنے
لگے جیسے کوئی چیز کہو گئی عین کربال مین غلہ لگا بہاگے کیا سکو
سکتا تہا حضور نے دور ہی سے للکارا قریب پہنچکے ایک ایک
کوڑا سر اسم مار اقصور وار تہے سب کہا بد سے بہر صورت حضور سبکو پہیر لائے
جب فرودگاہ پر آئے تو آپ گہوڑے ہی پر سوار رہے خدمتگاروں کی سواری لینے
فقس دمی اوسوقت کہاروں کی بہی سزا تجویز کی اب اس طرح چلے

کرانے پالکی سے پیچھے گہوڑا راہ پر کہوڑا اتار یا نہ پڑا اگر اوسنکے پاؤن نکلے یا و نکو لغزش ہوئی
یا ذرا کان ہلائے مارے بیسیون ہوت بہاگتا ہی ناچار چار کوس تک یون ہی آیا
جب خوب بیٹ چکے چہکے یار کہار چکلے لینے سے گئیے کی سزا پا چکے
بلانے لگے غل مچانے لگے کہ مہاراج کی دوہائی پران نکسا جات ہی
بوجہا گروہی کس کس گوڑا وبہائی اب آپ ہی سوار ہون تکے
کے کہاطر پاپ جہے کہہ تہگار ہون یہ سنکے مہاراج نے اونکو
زیادہ ستانا مناسب نجانا اونہیں کا کہنا مانا پہول پور دس کوس ہی
ادہر بنارس سے وہان پہنچکے مہاراج کہانے وغیرہ سے فرغت
کرکے چل نکلے کہار تہک بہت گئیے تہے مشکل سے بیٹہے
راستہ ہوا شام کو بنارس مین داخلہ ہوا وہان مسماۃ پہولا مالن اسم
بامسمی گل پیرہن بڑی وضعدار مقدور دار عقیل متین حسین رشک گلہائے

گلمذار سے ملاقات سابق کی تہی پہر کی پہولا مہاراج کو دیکہنے دل ہل گئی نار جل نسیے فدا ہوئی حضور کو اپنے ہی گہر مین اوتارا خود مختار کے فعل مین کسکا اجارا دل سے خدمت بجالائی کسی بات مین نافرمانی نہ کی

| | |
|---|---|
| تبسم گہ چو گل آغاز کر دے | تدروآسا خرامِ ناز کر دے |
| نہادی گاہ گل بر عارضِ گل | بسنبل گاہ بستے شاخِ سنبل |

پندرہ دن حضور وہان رہے بیخوف و شادمان رہے وہ سوار جو گورکہپور سے بحکم مجسٹریٹ مہاراج کی تلاش مین آئے تہے بہت ڈہونڈہا آخر تاپ کے پہر گئے بکمال مضمحل گئے صاحب ضلع سے جاکے کہا کہ ظاہرا معلوم ہوتا ہی کہ مہاراجہ بلرام پور اعظم گڑہ کی طرف نکل گئے ہم بحکم آگے جا نسکے مجبور پہر آئے صاحب نے بذریعہ تحریر دیگر ضلع تک خبر کی اسی طرح ضلع بضلع رپورٹ لگ گئے کہ فلان شخص

بہمان جائین گرفتار ہو آئین اب بہولا مالن سے گہر مین تین آدمی اشتہاری
ہین سب فراری ہین ایک بہیا شیو پرشاد سنگہ راہم نگر دہمیڈی سب کے تعلقدار دوسرے
ٹہاکر فتح بہادر سنگہ راج کمار تیسرے دو راز حال ہمارے مہاراجہ بہادر
نیک مآل اس کثرت سے حضور گہبرائے کہ شاید رفتہ رفتہ یہان تلاش ہو
مبادا راز فاش ہو تو ایک کے سبب سے دوسرے کا بہی حال کہل جائے
بہولا ہزار چہپائے گی نکہت گل کی طرح خبر اوڑ جائے گی خدا نخواستہ یون ہو
تو بہر ایک نہ چہوٹے شراکت مین خیر رہی علحدہ رہنا بہت ہی ع
ہیچ آفت نہ رسد گوشہ تنہائی را    اس خیال سے شیولال دفتری
کے باغ مین کہ بہت وسیع ہی بکرماجیت راج وہین جا رہے
بہار کا دامن نہ چہوڑا سارا باغ لیا اگر ایک گل اندام غنچہ دہن سے
منہ موڑا اور دل سے تو مخفی گیا مگر مالن راز دار تہی آوتے

حضور نے کہدیا کہ ہم فلان جگہ جاتے ہین تجھکو اپنا خیرخواہ جانکے اتنا
سمجھاتے ہین کہ جو خبر پانا ہمکو اوسیوقت پہنچانا دوسرے دن دس بجے دنکو
یاسمن بدن یعنے مالن پہولون کے عوض سر پر پاؤن رکھے بہاگی ہوئی
مہاراج کی خدمت مین آئی جو اس باختہ پژمردہ مرجہائی دور ہی سے
حضور کو سلام کیا ہاتہ باندہ کے یہ کلام کیا کہ حضور نے کچہ سنا رات ہی
بہر مین نیا گل پہولا ٹہاکر اور بہیا دونون مہادیو کا درشن کرنے
گئے تہے فلک نے نئی صورت دکہائی لوگون نے ابہی
یہ خبر لونڈی کو سنائی کہ سرکاری لوگ اونکے حال سے مطلع ہوکے
اون دونون کو قید کرنے دوڑے ٹہاکر فتح بہادر سنگہ راج کمار تو گرفتار
ہوگئے بہیا شیو پرشاد سنگہ تعلقدار فرصت پاکے فرار ہوگئے یہ خبر وحشت اثر
اوس سے سنکے مہاراج کو بہت تشویش ہوئی دروازہ بند کرکے بیٹہ رہے

بات کرنا بہی کسی سے ناگوار ہوا ایسا خفقان و انتشار ہوا سابق کی بات خصوص
کو یاد آئی کہ یہ اوسی کا بدلہ ہی جو ٹہاکر فتح بہادر سنگہ نے سربدون سنگہ آپنے
بڑے بہائی سے جہوٹی قسم کہائی آپ ہی تو یہ کہا کہ ریاست کے بابت میں
مین تمسے کبہی دغا نہ کرون گا تم میرے بزرگ ہو مین خورد ہون گا یہ کہکے
سری اشٹنانہ کاشی جی کو درمیان دیا پہر اونہین کو یعنی سربدون سنگہ کو
ہاتہ سے قتل کیا انسانیت قطع سے یہ حرکت تو کی مگر سرکار کی دہشت سے
فقیر بنکے مدتون شہر بشہر مارے پہرے آخر بہیان کاشی مین
آگئے پہرے مہادیو جی کو جل چڑہا رہے تہے کہ سرکاری آدمیون نے
آکے گرفتار کیا اشٹنانہ نے اپنی جہوٹی قسم کا بدلہ لیا دیوتا کے
غضب مین آگئے لئے کئے کی سزا پا گئے ہنود و مسلمان
کا یہی ایمان دہرم ہی ایک عہد ہی اک قول ہی اک قسم ہی

کہتے ہیں کہ جب بارہ پہر دو بجے تو ایک شخص دروازہ باغ پر آکھڑا ہوا کوئی
باغ مین ہی کوئی باغ مین ہی کہ کہکے پکارنا شروع کیا مسمی دیال خواص کو
مہاراجہ بہادر نے حکم دیا کہ دیکھو تو یہ کیسے خبط ہو گیا ہی جو دیوانونکی طرح
باہر غل مچا رہا ہی دیال نے بے دروازہ باغ سے قدم بڑہایا تو سرکاری
چپراسی کو پایا پوچھا کیا ہی کیا کہتا ہی چپراسی نے مہاراجہ کا نام لیکے کہا
کہ وہ اس مکان مین اوترے ہوئے ہین فوراً خبر کرو ہمین کچھ کہنا ہی دیال نے کہ
ادمی تیوق سنجیدہ فہمیدہ ہی چپراسی کو جوابدیا کہ وہ کسی دیوتا کا درشن کرنے
گئے ہین جو کچھ کہنا ہو ہمسے کہجاؤ یا پھر کے آؤ اوسنے کہا تمسے کہنے
کی بات نہین ہی خیر جاتا ہون تہوڑی دیر مین پھر آتا ہون یہ کہکے چلا گیا
یہ بھی سنا چاہیے کہ اوس چپراسی کے آنیکا کیا سبب ہوا راجہ بال دت خلف راجہ
شیولال مالک جونپور جنکے باغ مین حضور تہے وہ صاحب نذر دینے

اوس نسے راجہ درشن سنگہ نے پگڑی بدلی تہی شاید راجہ بال دت کو ہماری
مہاراج کے آدمیون نے راجہ درشن سنگہ کی عداوت سے مہاراج کے
بنارس مین آنے کی خبر کی تہی اس چپراسی کے آنے سے پہلے راجہ بالک
باغ کیطرف سے ایک آدمی مہاراج کی خدمت مین آیا اور بلا تامل یہ زبان پر
لایا کہ آپ اس مکان سے اوٹہ جائے کوئی جگہ اور اپنے لئے ٹہرائیے
حضور نے فرمایا کہ ہم کرایہ پیشگی دے چکے ہین اوٹہانے کی وجہ بتاؤ مسافرون
غریب الوطنونکو نہ ستاؤ اوسنے جوابدیا کہ آپ رئیس بلرام پور ہین راجہ
درشن سنگہ سے بگڑ کے آئے ہین بلکہ لڑ کے آئے ہین اور راجہ
درشن سنگہ ہمارے راجہ کے دوست فرمانبردار و محب غمخوار ہین دوست
کا دشمن دشمن سے کم نہین ہوتا محب کا عدو کبہی ہمدم نہین ہوتا اسلیئے
ہمارے مالک کا حکم ہی کہ ہمارا مکان خالی کر دے مجہے اسنے لیئے

کوئی اور مقام تجویز کیجئے حضور نے جوابدیا کہ اچھا دو چار روز صبر کرو اتنی سماہی کی نہ لو ایسا ہی ہوگا کوئی مکان اپنے رہنے کے لائق پائین تو یہانسے اوٹھ جائین راجہ بال دت تو نفسانیت کا پتلا تہے جو بات رئیسو نکو زیبندہ نہین وہی سمجہے انتفاع کی ادہر تو خطاسے مکان کے لئے اپنا آدمی نہ بہیجا ادہر سرکار انگریزی مین مہاراج کے حال کی مفصل اطلاع کی صبح ہی کو چپراسی بندوکور آیا دیال سے کہ سنکے دربانغ سے سرکایا جب تہوڑا دن رہا تو وہی چپراسی پہر آیا اور کئی آدمی مدد کو اپنے ساتہ لایا مہاراج نے دیال کو پہلے ہی سے یہ سمجہا رکہا تہا کہ شاید وہ چپراسی پہر کہین آئے تو یہی کہنا کہ مہاراج ابہی نہین آئے اور آپ اپنے چلنے کی تیاری کر رکہی گہوڑونکو سجوایا ہاتہی کسوایا ابکی مرتبہ جو چپراسی نے آکے سنا کہ مہاراج نہین ہین بہانہ سمجہ گیا خفا ہوکے دیال سے بولا کہ تم صاف صاف نہین کہتے ہو باغ کا دروازہ کہولدو ہم آپ

اندر آکے دیکہ لین گے جو کہنا ہی خود مہاراج سے کہدین گے یہ کہکے دہمکاتا
بکتا جہکتا چلا گیا یہان حضور نے سنا تہی وغیرہ راجہ مردن پال سنگہ مالک مہسون کے
پاس کہ مہاراج کے حقیقی بہائی بہلب نجے تہے وہ بہی اشنان کے لیئے
حسن اتفاق سے بنارس مین آگئے تہے بہیجدیے صرف تین گہوڑے اپنے
پاس رکہلیئے وہ بہی فقط باگ ڈور پر لیئے تہے سئیس تک وہین بہیجدیے تہے اتنے مین
چراغ کا وقت آگیا اور وہ ملعون یعنے چیراسی بہت سے آدمی مسلح اپنے ساتہ
لیکے یہان آپہنچا باغ چارون طرف ناکہ بندی کرلی کوئی کہتا تہا پہاٹک توڑدو
کوئی کہتا تہا دیوار باغ پہوڑدو کسی نے کہا او باغ مین دیوار کے اوپر چڑہکے کودو
کوئی بولا اگر کہو تو ہم بہلے بڑہ کے کودین اون خیرہ سرون نے ملکے
ایسا اندہیر مچایا کہ دامن شب نے اونکا جنگ توڑنے کو حائل ہو گئے
ایک دوسرے سے کہ چہپایا تیرگی چہا گئی چارون کے دن سے تہے غضب سے

جسے گہرا کہتے ہین خیر گی بہاگتی مہاراج تو منتظر وقت تہے تاریکی ہوتے ہی سوار ہوئے باغبان سے کہا پہاٹک کہولدے

در باغ کہلتے ہی مہاراج نے باگ اوٹہائی بس تینون گہوڑے ہوا ہوگئے معلوم نہوا کہ کیا ہو گیئے گہوڑونکو کڑکڑا کے اس زور سے نکلے جیسے آندہی آئی آواز قدم پر دشمن دوڑے خاک نہ سو چہاسا کی طرح گرد قدم نبالی لوم

| پیچہانکر نسیم ہماری غبار کا | | پیدل سے ساتہ نبہ نہ سکی گا سوار کا |
|---|---|---|

دس کوس پوتی بوئے گل کی روش اوڑ آئے پہول پور مین پہنچگئے گہوڑے ٹہرائے اوسوقت حضور پر دشمن تو نہین مگر نیند غالب ہوتی طبیع عالی آرام کی طالب ہوتی مہاراج نے دیال سے فرمایا کہ اگر کہو تو ہم ایک نیند لے لین جسم کو راحت دے لین اونے عرض کی کہ ابہی کچہ آئے نہین ظاہر ہی جیسا بخت بیدار و خوبی نصیب ہی غفلت اچہی نہین دشمن کو دور نہ جانئے قریب ہی خانزاد

امیدوار رہی کہ تہوڑی دور اور نکل چلئے پہر اختیار رہی اوسنیئے ہزار سمجہایا
نیند کا غلبہ تہا مہاراج کی کچہہ سمجہہ مین نہ آیا وہین گہوڑے سے اوترے
زین پوش زمین مین بچہانے کو فرمایا مجبور دیال بہی پال تہام کے اوتر پڑا
حکم حاکم سے نہ انکار کیا جبر اختیار کیا حضور نے ایک چادر ابانات کا اوڑہنے کے
لئے لے لیا اور دیال کو رخصت کیا یہ حکم دیا کہ جونپور مین شکر کی منڈی
مشہور تہی تم نے دس کوس ہی تہوڑی دور ہی وہان پہنچکے صوبہ دار کا
باغ پوچہ لینا صوبہ دار ہمارے دوست ہین اونہین کے پاس ٹہرنا ہمارا حال بہی کہدینا
ہمارا نام سنکے وہ اپنے باغ مین ٹہکنے جگہہ دینگے ہر بات کی خبر لینگے دیال کو
مع اسباب اودہر پہنچکے آپ تنہا وہین قیام کیا کون ہمدم نیند کے
سوا تہا خواب خیال ہو گیا تہا جی بہر کے حضور نے آرام کیا

## ذکر واڈگی مہاراجہ بہادر طرف جونپور و مراجعت جانب بلرامپور

| | |
|---|---|
| شہِ خاور چو بر گردون علم زد | بروئی خلق صبح از صدق دم زد |
| نہان گشت از نگاہِ چشمِ مردم | فلاطونِ قمر در نیلگون خم |

جب شاہزادۂ خاور چادر سیاہ شب کی رخ روشن سے سرکائی اور اختروں کے کوچ کی نوبت آئی حضور بیدار ہوئے اور آہ کہینچا دن آیا ہوگا کہ سفر کے قصد سے تصور کیے گہوڑے پر سوار ہوئے خدا کا نام لیا تنِ تنہا پیدل کوچ کیا موئلف

| | |
|---|---|
| وطن ہی اس سرا مین شکلِ سایہ ساتہ آئی | اگر مین آگی آگی ہون تو پیچہی پیچہی تنہائی |

سرامین جلکے ایک اسکا بکرا یہ جونپور تک جانیکو ٹہرایا گیے واسلئے مہاراج نے آپ کو پنڈت بتایا سرا کی بغل مین تالاب تہا وہان جاکے حضور نہائے معاذ اللہ چرخِ کجرفتار نے کیا کیا رنگ دکہائے اوس تالاب کے کنارے بیٹہ کے اپنے ہاتہ سے بہونری لگائی نوش فرمائی بعد اسکے آگے بڑہ کے جونپور کی راہ لی فوج آہ و نالہ ہمراہ لی

بھٹیارا از زبان فروش بڑا بکی تھا ہرزہ گوئی سے دماغ پریشان کر دیا دو تک
سلسلہ سخنان محل نقطع ہوا چار پانچ ہی کوس آئے تھے کہ رشتہ گفتگو سے
لاطائل کے ساتھ دہری اسکے ٹوٹ گئی کچھ نہیں کچھ بیچ طرفہ معاملات سرائے
سے بیچ بھٹیارا ایں پانچ بتلانے لگا کہا نصف کرایہ سے ہمنے پایا آدہی دور تک
حضور کو پہنچایا یہان دہری کیونکر بنے اسمین میرا اختیار نہیں جونپور دور بہت ہی
اب پیدل جائیے خانزاد کو آزاد فرمائیے حضور نے فرمایا خیر اتنی تو
جو ہوا وہ ہوا اپنی رزائی اس ٹٹو پر کسکے زین پوش ہمارے پاس موجود ہی
وہی رزائی پر اوڑھا دے فقط ٹٹو ہی پر چڑھ چلین گے بہر حال جونپور تک
پہنچا دے اگر منزل تک بخوشی پہنچائے گا تو باقی کرایہ و انعام پائے گا
غرضکہ اس وقت سے مہاراج جونپور تک آئے ٹٹو والے کو تو رخصت کیا
اور آپ اکیلے سرا مین تشریف لائے وہان پورے بیٹھے بہی نہ تھے

کہ شیخ نوری جو سابق مین مہاراج کے ملازم رہے تہے خللِ دماغ کے سبب سے نوکری چہوڑ کے چلے گئے تہے خدا جانے وسوقت کہان سے پیدا ہو گئے مہاراج کو دیکہتے ہی شیخ مذکور نے دور سے سلام کرکے سڑکی تو تہے ہی باوازِ بلند حالِ مزاج پوچہنا شروع کیا مہاراج کو اوسوقت کچہ بن نہ پڑا سمجہے کہ یہ اگر اسی طرح چلاتین گے تو یہ سب حاضرین سرا میں سے بے حال سے واقف ہو جائین گے اس نظر سے کہ

| دستی کہ ترا ز دیدنش ننگ آید | در وقت ضرور بوسہ دادن شاید |
|---|---|

مہاراج نے اوسکے شیخ کا ہاتہ اپنے ہاتہ مین لیکے کہا ادہر آؤ باتین کرتے ہوئے سرا سے باہر لاکے اونکو چار آنے دئے اور فرمایا کہ ہمارے واسطے ان پیسون کے رنگترے جلد خرید لاؤ اس رنگ سے اونسے پیچہا چہڑایا راز چہپایا شیخ تو رنگترے لینے دوڑے گئے پہر نہ بات کی

اور حضور نے شکر کی منڈی میں آ کے اپنے آدمیوں سے ملاقات کی بہو
بشارت تھی سامانِ خورش طلب کیا انہوں نے پہلے ہی سے سب کچھ
منگا رکھا تھا حاضر کر دیا عرض کی یہ جنس وغیرہ خام موجود ہی اپنے
ہاتھ سے پکا کے نوش فرمائیے مہاراج نے ایسی مصیبتیں کبھی کاہے کو
اوٹھائیں تھیں فلک نے ایسی نیرنگیاں کبھی نہ دکھائیں تھیں
مگر اس مصرع پر خیال کر کے کہ گر ضرورت بود روا باشد
خود کھانا پکانے بیٹھے لکڑیاں گیلی تھیں پھونکتے پھونکتے ہانپنے
لگے آنسو جاری ہوئے دل پک گیا روٹی نہ پک سکی ناچار چند لقمے
دال کے ڈال ٹھہرا انکو پانی کے سہارے حلق سے اوتارا اور اوپر سے
شربت پی لیا شکرِ خدا اکیا رات تو وہیں بسر کی صبح کو تیاری ہوئی
سفر کی یہ صلاح ٹھہری کہ حکومتِ انگریزی میں جانا براہی سو آنند سے

کیے اور کیا ہی اسبیے تو عملداری شاہی بیغم ہی وہین چلنا چاہئیے
جہان اشتہاری کے لیئے تعرض کم ہی دلنے کہا کہ کیون ادہر ادہر
تباہ ہوا ودہ ہوتے ہوئے سیدہے بلرام پور کی راہ لو اور بلرام پور
مین جبسے ٹہاکر فتح بہادر سنگہ کی گرفتاری کی خبر آئی تہی نصیب اعدا اسکو
حضور کی گرفتاری کا گمان ہوا تہا شہر بہر پر اوداسی چہائی تہی دشمنو نکے
گہر مین شادی دوست جدا سے فریادی دولتسرا مین کہرام تہا عورتون مردونکا ازدہام تہا

| | |
|---|---|
| کوئی تو پہوٹ پہوٹ روتا تہا | منہ کوئی آنسوون سے دہوتا تہا |

کسی نے کہا اگر حضور خیر سے آئین تو ہم ہنادیو کو جل چڑہائین گے
کسی نے کہا ہم پنڈت کہلائین گے ناحق کی آفت مچائی دشمنو نکی
برائی منائی یہ کب خبر تہی کہ دن سے بہلے آپ ڈیرہ مین ہمارا راج صحیح و
سالم ادہر تی سے چلے آتے ہین یہان تو بدخواہون نے خبر بد

اوترائی وہان سوار تہ حضور کی جونپور سے شاہ گنج مین آئی حوایج ضروری سے
فارغ ہوے مہاراج نے پہر چلنے کا قصد کیا اور دیال کو کسی کام کے لئے
بہیجدیا جب دیال کے آنے مین دیر ہوئی تو حضور نے اور لوگون سے
فرمایا کہ تم اسباب دیکہتے رہو مین ہی جاؤن دیال کو ڈہونڈ لاؤن گہبرانا
نہین مین ابہی آیا یہ کہکے خود وادیے تلاش مین قدم اوٹہایا دیال کو بہت
ڈہونڈہا نپایا کسے پوچہے کون واقف تہا جو بتاتا مگر کشش قلب ہمراہ راہ
بردل آگاہ پہرتے پہرتے جب مغرب کی جانب مہاراج نے رخ
کیا تو اودہر لشکر بیشمار سوار پیدل ہزار در ہزار دکہائی دیا آگے بڑہکے دیکہا
تو ہر طرف خیمے استادہ ہین مرد حسین عورتین پریزاد ہین حیرت ہوئی
یہ لشکر کیسا ہی کہان سے آیا ہی سوچے کہ شاید یہین وہ نیک
سیر ملے کیا عجب جو اس قافلے سے رفیق گمگشتہ کی خبر ملے

دے لیے کہا جو کچھ ہوئے چلکے ایک نظر ادہر بہی دیکہ لو ۵

| تیا کہین دلِ گمگشتہ کا نہین ملتا | تری ہی کوچمین آکے پکار دیکہین گے |
| --- | --- |

اس خیال سیے مہاراج درمیانِ کاروان تشریف لائے قریب سیے اور ہی ملک کیے لوگ نظر آئے بغور دیکہا اونکی پوشاک کچہ عجب طرحکی ہی وضع نئی ظاہر مین تو سب کے اشراف ہین مگر گفتگو مین اُنسبکی ملک کیے خلاف ہین پوچہا تو مہاراج سیے اون لوگون نے کہا کہ یہ بوندی کے راجہ کا لشکر ہیے وہین کا یہ کروفر ہی اس سال راجہ ندکور کی مان اور دو لڑکیان الہ آباد سیے اجودہیا جی تیرت کے لیئے جاتین ہین وہ نسلے منے بیٹہیں نظر آتین ہین حضور نے پہر کے دیکہا تو واقعی ایک عجوزہ سن رسیدہ اور دو لڑکیان چشمِ فلک ندیدہ بیٹہین ہین اور پلم بردار چوبدار خدمتگار پوشاکین نفیس نفیس پہنے ہوئے حاضر حضور ہین میں

اسپ نے اپنے ٹرے سیے سے کچھ قریب کچھ دور دور رہین مہاراج چارو نظر فلکی سیر کرتے آئے ایک جگہ پر آئے تو دیکھا کہ بہت سے گھوڑے ہر ایک ترکی و تازی بند ہا ہی اور ایک شخص کرسی پر بیٹھا ہوا خیلتاش کو حکم مناسب دیرہا ہی اوس شخص کے خیمے کے پاس دیال نیک اساس قیدیونکی طرح بیٹھا ہی اور سپاہی پہرے پر ہوشیار کہڑا ہی دیال نے حضور کو دزدیدہ نگاہ سے دیکھلیا چلایا کہ غلام گردشِ فلکی مین آگیا ہی چوری کی تہمت ہی بلا قصور عذابِ سخت مین مبتلا ہی مہاراج نے ارشاد کیا کہ چپ رہو ابہی کچھ نکہو اور وہان کے لوگونسے پوچھا کہ یہ کون سالار ہی اونہون نے کہا کہ جل سنگہ رسالدار ہی اور اوس رسالدار نیکخو شگفتہ رو نے بہی مہاراج کو دیکھلیا پوچھا یہ قیدی آپ کا

کون ہی حضورنے کہا ہمارے بستر پر کسی کو بھیجدینا لٹادینے ہم کہدینگے پہر تم پوچہ لینا پوچھا آپ کون ہین کہانسے آئے کچہ کہئیے گا فرمایا نہین کیا یہ کہکے مہاراج نے اپنی راہ لی رسالدار ہی پیچھے پیچھے دوڑے آئے بستر پر پہنچکے حضورسے ملاقات کی بڑے خلیق خوش مزاج یار باش تھے مہاراج بہی اونکی باتونسے بشاش تہے اور باتین کرکے رسالدارنے دیال کا حال پوچھا مہاراج نے جوابدیا کہ وہ ہمارا خدمتگار ہی آپ کیبہان کس قصور پر گرفتار ہی رسالدار نے کہا کہ ہمنے اوسکو اجنبی دیکھکے پوچھا تہا کہ تم کون ہو کہانسے آئے اوسنے کچہ جواب ندیا ہم سمجھے چور ہی اسلئے پہرے مین کیا مہاراج نے ہنس کے فرمایا استغفراللہ وہ بڑا امانت دار ہی ہمارا قدیم ملازم معتمد ہی معتبر دیانت شعار ہی اپنے نوکرون پر ہماری نظر شام وپگاہ رہتی ہی ذردیدہ نگاہون سے

بھی نگاہ رہتی ہی یہ تعلّی کا کلام نہین جو رکہا ہماری مخفل مین نام نہین طرآیان کسی کی

کب مانتے مین جو جتنا ہی اوسسے خوب جانتے مین یہ خیالِ خام ہی اوسمین

رہا کیجے کہ اوس محبوسِ بلا کا آب و دانہ حرام ہی مصرع

| خاطر شکنی ہوچکی فاقہ شکنی ہو | نے سمجہے یہ آپ سے نے کیا کیا وہ |
|---|---|

اس گفتگو سے ایسے نادم ہوئے کہ دیال کو اوسی دم رہا کیا مہاراج اوٹہ

گہوڑے ملاحظہ کرنے اوٹہکھڑے ہوئے رسالدار ساتہ ساتہ ہاتہ مین ہاتہ لیے ہو

اپنی فرودگاہ پر جاکے بیٹہے حضور نے اونکے گہوڑے دیکہنے شروع کیے

اس فن مین تو انتخاب روزگار مین بڑے مبصر و شہسوار ہین اس فن کی ایسی

باتین کین کہ اونکی تر کی تمام ہوگئی اسی شغل مین شام ہوگئی مہاراج نے

رسالدار سے پوچہا کہ اب آپکی سواری کدہر جائیگی کہا آج جو مہاراج

فرمایا ہم بہی اودہر ہی جاینگے اگر آپکو تکلیف ہو تو ساتہ ہی

چلیںہم وہانسے خوب واقف ہین اپکو اچھی طرح سیر دکھائین گے
یہ سنکے وہ بہت خوش ہوئے کہا بندہ پروریکی پوچہ پوچہ از ین چہ
بہتر مہاراج اوسیوقت اونکے قریب اپنا بستر اوٹھوالاے
رات کو بارہ پر ایک بجے کوچ ہوا صبح ہوتے تک پور
جلال پور مین آئے رسالدار نے مہاراج سے کہا کہ ہمین
کچہ ضرورت ہی اگر حکم ہو تو ہم آگے بڑہجائین آپ پیچھے سے
بسہولت تشریف لائین حضور نے اونکو اجازت دی رسالدار نے
رخصت ہو کے اپنی راہ لی اور مہاراج ٹانڈے اور مبارک پور
ہوتے ہوئے پورا منزنا گانوں مین پہنچے سورج بنسیونکا وہ مقام
ہی حضور نے غریزداری کی راہ سے اودہری کا قصد کیا کہ جائے
راحت وآرام ہی تہوری دور گئے تہے کہ اک کہیت نیشکر کا

دکہائی دیا رکہوالے سے مہاراج نے کہا کہ ہمسے قیمت لی تہوڑے سے گہنے
توڑے دا اوس باغ والے نے غل مچا کے کہا کہ ہم رکہوالی کرتے کرتے مرتے ہین آپکے
آدمی مال کا نقصان و بدعت کرتے ہین حضور نے فرمایا کہ ہم تو ابہی
چلے آتے ہین ہمارے ساتہ یہی آدمی ہین وہ کونسا ہی جسنے تجہے ستایا ہی
اوسنے ہاتہ اوٹہا کے کہا وہ جاتا ہی مہاراج نے مڑ کے دیکہا تو اپنے
اصطبل کے گہوڑے پر ایک آدمی سوار وہ کون دولم خدمتگار دکہائی دیا
گہر سے مہاراج کی جستجو مین نکلا تہا جامع المتفرقین نے ملا دیا
حضور نے آواز دی کہ ای شریکِ رنج و الم دولم رفیقِ محنت و غم
پاے طلب اوٹہائے کسکی تلاش مین جاتا ہی کچہ مشوش و پریشان
نظر آتا ہی دولم نے آواز پہچانی پہر کے دیکہا نکلی ہوئی جان قالب مین سمائی
جنگلی صحیح خبر سنتے کے لائے تہے خدا نے اونہین کی صدا سنائی

بس گھوڑا دوڑا کے حضور کے قریب آیا آداب بجا لایا زیارت سے تسکین

دلِ زار ہوئی روح جسم سے نکلکے پروانہ وار شمعِ جمالِ آقائے نامدار پر نثار

ہوئی عرض کی کس زبان سے کہون ہائے ہائے بلرام پور مین دشمنونکی

گرفتار ہونیکی خبر لائے اوس روز سے گہر مین حشر کا سامان ہی خانہ زاد

خاک چھانتا پھرتا ہی سرگردان ہی غلام حیران تھا کسسے پوچھے

کدھر جلے ایسے آپ کو یہان لایا پھر یہ قدم دکھلائے یہ سنکے حضور نے

دو دلم کو بھی اپنے ساتھ لیا اودھر سے باگ پھیر دی پورا امرزنا کی طرف سے

اجودھیا جی کی راہ لی دو گھڑی دن رہے اجودھیا جی پہنچے

گدی پانڈے پروہت نمکخوارِ سرکار کے گئی مکان پختہ وہان

ہین سیدھے اوسی طرف گئے پروہت نندگو رجہاراج کے

تشریف لانیکی خبر سنتے ہی دوڑا آیا تسلیم و کورنش بجا لایا اوسکا یک

مکان ایسا ہی کہ اگر کوئی اپنا راز دان مخالف سے نہ ملجاسے تو آدمی برسون
اوس مکان مین ڈہونڈہا کرے لیکن کا پتا نپاسے پروہت مسطور حضور کے حال سے
واقف تہا بڑی آو بہگت سے مہاراجکو اوسی مکانمین اوتارا مہاراج نے
پروہت کو حکم دیا کہ ہمارے واسطے ایک ناؤ ایسی ٹہرالاؤ کہ آج ہی گہاگرا
اوتر جائین یہانکے آدمی ہمارا حال سنتے نپائین یہ کہکے اپنے ہمراہیونکو وہین
ٹہرا گئے اور آپ ہنومان گڑہی دیوتاونکے درشن کے لیئے تنہا گئے اودہر سے
پہرکے درشن سنگہ کے شوالے کا کہ بہت خوب بنا ہی درشن کرتے رہے تہے
کہ منگل خان سارق جو سابق مین فریب دیکے کچہ روپے اس سرکار کے
لیکے بہاگا تہا قریب مہاراج کے آکہڑا ہوا اور حضور کو پہچان کے
سلام کیا حضور نے سلام تو لیا ساتہ ہی یہ اندیشہ ہوا کہ یہ ہمارا مجرم ہی
اگہر جا کر اخفائے راز نکرے در تہ نہفتہ باز نہ کرے اس خیال سے

مہاراج نے بظاہر خوش ہو کے کہا کہ میں تو تمہاری تلاش ہی میں تہا کہ کہاں چھپے ہو اچھا ہوا
آ گئے تم خوب آدمی ہو اب ہمارے ساتہ ہی چلو سابق میں تمہاری کچہ
قدر نہ ہوئی یہ کارندوں کی غفلت تہی اب مکان پہ چلا کے تمہیں کوئی عہدہ دینگے
جسکے تم لایق و سزاوار ہو وہی کام لینگے اسطور سے اوسکو اپنے ساتہ لائے
جب پروہت کے مکان پر مہاراج آئے تو ایک کوٹہری میں اوس
سارق کو قید کیا عوض دزدی و کید کیا رات راحت و آرام سے کٹی
کہانا بہی لطیف میسر آیا سیر ہو کے مہاراج نے نوش فرمایا جب دو گہڑی
رات باقی رہی تو گدی سے حضور نے پکار کے پوچہا کہ دونگی
آئی اوسنے کہا جی آئی بس مہاراج اوٹہکہڑے ہوئے
نام اللہ کا لیا جاتے ہی ناؤ پر سوار ہوئے اوس مجرم کو بہی یعنے
منگل خان سارق کو مشکیں باندہ کے کشتی پر بٹہا لیا عبور دریا

گئے تہوڑی دور آگے بڑہے تہے کہ راجہ دیبی بخش سنگہ والیے
گونڈہ سے راہ مین ملاقات ہوئی مہاراج نے اونسے دو سوار اوا
بتانیکے لئے لیے بہوراآگاؤن مین کہ چہتریونکا مسکن ہی پہنچے
راہ مین سے گنّے کا کہیت تہا مہاراج نے ایک آدمی سے کہا
دو چار گنّے اس کہیت سے توڑ لے اوسنے چار پانچ ہی گنّے توڑے تہے
کہ اوس کہیت کا محافظ چیختا ہوا لپکا جہپٹنے کو آیا بہت شور مچایا
گنّے کی تو ایک پور نہ پائی دولم کے ہاتہ کی مار کہائی ایک ہی
کوڑا کہاکے اوس رکہوالے نے ایسا غل مچایا کہ اوس گاؤن سے صدہا
آدمی ہتہیار بند دوڑا آیا چارونطرف سے اون بیہتون نے مہاراج کو
گہیر لیا دوگنونکے لئے چار چشمی کی اوسیت سے منہ پہیر لیا
خسوسے ہی تیوڑ بل گئے گہورا اڑا کے اوس غول سے نکل گئے

یہ بات کتاب کی رو سے ہی کہا گر جسم کو عدو سے مقابلہ ہو تو آفتاب کیطرف

رخ نکریے فتح پائیگا دشمن بیشک شکست کہائیگا مہاراج جی نے مشرق

کیجانب جاکے سورج کی طرف پیٹ کی اور اون نا اہلون پر نعرہ مارا

یہ آواز دی کہ بس وہین رہو آگے قدم نہ اوٹھانا ادہر پاؤن نہ بڑہانا

قریب آئے گئے تو مار کہاؤ گے مسمیان منگل سنگہ اور بہگوت سنگہ

کہ اس گہر کے پشتہا پشت سے نمکخوار تہے حسن اتفاق سے

اوسوقت وہ دونون شریک گروہ نابکار تہے مہاراج کی صدا

اون دونون نمکخواران قدیم کے کانتک پہنچی بتیابانہ دوڑ دوڑ کے

مہاراج کو سلام کیا حضور نے پہچانکے دونون کے سلام بہم سے

اونہون نے تلوارین ڈہالین پہینکدیں کے حضور کے قدم سے لپٹے عرض کی اے

جانتا ہی ہم جانتے نہ تہے اور یہ لوگ بہی حضور کو پہچانتے نہ تہے

غلاموں کی گستاخی پر نجائیے از خردان خطا و از بزرگان عطا قصور معاف فرمائیے بڑی
خیر ہوئی ورنہ کیا آنکہ چار کر کے کسی سے اپنے ہاتھ سے کچھ مار کے مر جاتے اب فرمائیے
اس جرم کا جرمانہ کیا لائیں جو حکم ہو بجا لائیں حضور نے فرمایا کہ اور کچھ نہیں سیدہے
چلے جاؤ اس کھیت سے تھوڑے سے گنے توڑ لاؤ بات ہاتھ سے ندین گے
جسکے یہ لینے پر سب چاند نیے آئے تھے وہی چیز لیں گے وہ دونوں جا کے
پھانڈی کی پھانڈی گنونکی توڑ لائے اور دور تک عذر کرتے چلے آئے مہاراج نے کہا
کہ ہم تمسے صاف ہیں کسیطرح کا اندیشہ دلمیں نہ لانا اب جاؤ ہمارے پاس قلعے
میں آنا اونکو رخصت کر کے آپ ڈھسوا گانوین دولم کے مکان پر
آ کے شب باشی کے قصد سے اقامت کی اوس بیدار بخت
نے موافق اپنے مقدور کے مہاراج کی دعوت کی

## مہاراج کا بلرامپور رہو ہوتے ہوئے نیپال کیطرف تشریف لیجانا

## اور مخبرونکو گرفتار کرکے عتابِ کارِ انگریزی سے نجات پانا

جب مسافرِ شب نانِ گردهٔ ماه بطورِ زادِ سفر ساتھ لیکے کوچ کر گیا اور یوسفِ روزِ گیتی نورد خوابگاه سے آکے مسندِ فلک پر جلوه گر ہوا اوٹھکے اوسی ہیر گھوڑے پر سوار حضور ہوئے دس بجے داخلِ بلرامپور ہوئے دونون سوار جو راہبر تھے مہاراج نے کوانہ ندی سے پھیر دئے وه صعوباتِ سفر اوٹھائے ہوئے آنا زبانِ قلم پر کیونکر آئے ساکنانِ بلرامپور مین کسی نے نہین جانا کہ ہمارے مالک و افسر آئے درِ دولت پر پہنچکے سواری اوتری عزیزون آشناؤن سے ملاقات ہوئی وه خوشی کیا بیان ہو سکے خلاصہ یہ کہ سب کے لئے دن عید رات شبرات ہوئی عند الاستفسار ملازمون نے مہاراج کو یہ خبر دی کہ دو پلٹنین شاہی آماده جنگ ادہر ہی کے باغ مین اوتری ہوئین ہین یہ سنکے حضور نے اپنی سپاه دولتسرا کے چارون طرف تعینات کرکے ناکہ بندی کر دی روشن شاه فقیر کہ پیشہ شتربانی

دنیا کے ساتھ ترک کر کے فقیر ہو گئے تھے اہلِ کرامات مین سے تھے مثنوی

از خلق نموده قطعِ امید | آزاده ز برگ و بار چون بید
قد همچون شاخِ گل خمیده | تن چون گلِ آفتاب دیده
فرق طلعت فرشته رشکی | از چشم جهان فتاده اشکی
بر نسخهٔ آز خط کشیده | رنگی ز رخِ جهان پریده
بربسته زبان و پا شکسته | در گوشهٔ عزلتی نشسته
فرمان دهِ کشورِ قناعت | در کیسه وی زرِ قناعت
رو بر درِ کبریا نهاده | پشتی بگدا و شاه داده

شاہ صاحب نندکو بغیر بلائے مہاراج پاس ڈیوڑھے آئے بیٹھتے ہی پوچھے
کہ اوتھے کہ بابا ابھی سوار ہو کے صحرا کی طرف چلا جا اسمین تامل
نفرما یہان رہنے مین مصلحت نہی کسی نہ کسی سے لڑائی ہو جاگی

چاہے جانے مین بہتری بہر صورت ہی چند روز بعد خود بخود جانین ملین صفائی ہو جائے گی شاہ صاحب کے کہنے کے موافق مہاراج قلعہ ٹوپا مین کہ بلرامپور سے اوتر کی طرف تین کوس پر ہی عجب قدرتی حصار ہی ہر دیوار جسکی ہمرتبہ سد اسکندر ہی جا رہے ساکنان قلعہ سے ملاقات کی اب یہ صلاح ٹھہری کہ ایک جگہ سبکا رہنا اچھا نہین اگر گھر جائین تو کیا بنائین علیحدہ رہنے مین ایسا کہٹکا نہین حضور نے فرمایا کہ مین ایک بات بتاؤن تم سب یہان رہو مین نیپال چلا جاؤن میرے نزدیک دور ہی رہنا اچھا ہی سبنے کہا مرضی مولا ازہمہ اولا ہی بس اسیوقت وہانکا انتظام بہیاسری دت سنگہ کے سپرد کر کے مہاراج نیپال روانہ ہوئے فلک نے کونسا ظلم اوٹھا رکہا دوستونسے بہی اکثر کار حریفانہ ہوئے

| عقل کیا چکر مین آجائیگی خود چکرائیگا | میری گردش دیکھکے ای چرخ سر پہر جائیگا |
|---|---|

روز ازل سے کاتب قدرت نے جہان گرد ہونا تقدیر مین لکہہ یا جنین بن مین بہی پہرایا

عجب واقعہ و طرفہ ماجرای ہست | فلک تفرقہ پرداز ایک جگہ دم نہین

یلنے دیتا مفسد و ہنگامے کا نیسے عالم زیر و زبر ہے گینہ جو ہی ملک مین ہزارون فتور پڑ گئے ہین عدو طالب آبرو ہی روپے کی قلت لا کہ طرح کی قباحتین

سمجہ آئین کسکو دیکہو کسی وغا کرین | حیران ہی عقل یہی کہ مہاراج کیا کرین

اگر حاکم قضا و قدر بر سر مددگاری ہی اور اقبال کی مضبوط یاری ہی تو عالم کے پہر جانیکا غم نہین اپنی جگہ سے سرکین یہ وہ قدم نہین حاصل کلام یہ کہ مہاراج اودہر ہوا ہوتے ہوئے بٹول پہنچے کمانڈر یم بہادر جنرل کنور راناجی برادر حقیقی مہاراجہ جنگ بہادر نائب حال والئے نیپال بٹول ہی مین رہتے تہے جنرل معتبر سنگہ اونکو مہاراج کے پہنچنے سے پہلے خبر پا کے یہ لکہ چکے تہے کہ مہاراجہ بلرامپور عنقریب بٹول مین داخل ہوا چاہتے ہین اونسے تم ہی

واقف ہو خاطر داری و مہمان نوازی مین کوئی دقیقہ فرو گذاشت نہو کمانڈر
بہم بہادر نے جب مہاراج کے داخلے کی خبر پائی دور تک پیشوائی کو آئے
اپنے مکان مین لیجا کے حضور کو اوتارا بڑی دھوم سے موافق اپنے
دیس کی رسم کے سامانِ دعوت لائے اپنی فوج مجتمع کر کے سلامی لی
انتہا کی تواضع و تکریم کی مہاراج ایک ہفتہ وہان رہے بہت خرم و شادمان
رہے مگر بسبب نقصِ آب و ہوا کمانڈر ممدوح نے مہاراج سے کہا
کہ مقام اونرہوا عرف مہاراج گنج مین کہ وہی آپ کے ملک کی سرحد ہے
اپکا جا کے رہنا بہتر ہے اسلیے کہ یہان آب و ہوا بھی حضور کے موافق ہو انکے
کہنے سے اونرہوا مین آکے بہت دن مقیم رہے بیخوف و بیغم رہے
یہان سے مہاراج نے گورکھپور ریذیڈنٹ صاحب بہادر کے پاس اپنا وکیل دانا بھیجا
اور یہ کہلا بھیجا کہ مین بظاہر اپنی دانست مین ایسا نہین قصوروار سرکار کا ہوا

کہ گرفتاریکا سزاوار ہوا اگر سہوًا کوئی خطا ہوئی ہو تو ناچار ہون عفو جرائم کا

امیدوار ہون حسن اتفاق سے سلیمن صاحب بہادر ٹہمک مجسٹریٹ گورکہپور

برادر خرد سلیمن صاحب بہادر رزیڈنٹ لکہنو ریڈ صاحب بہادر پاس موجود تہے

دونون صاحب مہاراج کے مقدمے مین کمیٹی کر کے وکیل مسطور سے لڑے کہ

رام سنگہ وغیرہ تین سوار گہوڑے چڑہا کو مشہور ہین ہم اونہین گرفتار نہین کر سکتے

اسلیے کہ وہ راہزن و لٹیرے نیپال کے کارندونمین مستور ہین نہین معلوم اون

ڈاکوون سے وہ کیا لیتے ہین جب سرکاری دوڑ جاتی ہی انکو بہگا دیتے ہین

اگر تمہارے مہاراج اون تینون حرامیونکو کہ بانی فساد و گروہ سرکشی کے سرگروہ

افسر ہین اور اونکی گرفتاری کے دس ہزار روپے انعام سرکار انگریزی

سے مقرر ہین زندہ گرفتار کر لائین یا اونکے سر لائین تو اس خیرخواہی

کا بہی صلہ ہی کہ مہاراج کا قصور معاف ہو سرکار اونسے صاف ہو وکیل نے

یہی عبارت حرفاً حرفاً حضور کو لکھ بھیجی یہ مضمون پڑھکے مہاراج کو گونہ تقویت ہوئی کہ

| شاید زہمین بیضہ بر آید پروبال | | اب اپنی فکر ہوئی لے اون تاراجگرونکی |
|---|---|---|

جستجو ہوئی تلاش کوہ بکوہ صحرا بصحرا کوچہ بکوچہ کو بکو ہوئی مہاراج کے
مخبروں نے سراغ لگایا اون غارتگرونکا یہ پتا بتایا کہ دھنسولیا کے جنگل مین اون
قزاقون نے اپنی چھاونی بنائی ہی لوٹ مار سے آفت مچائی ہی چار سو آدمی
مسلح اپنے ہمراہ لیے ہوئے وہین وہ غارت گر رہتے ہین بیخوف وخطر
رہتے ہین یہ سنکے حضور نے بائیس ۲۲ نفر سپاہی اپنے ساتھ لیکے
اوسطرف روانہ ہوئے اون قطاع الطریقون کے قریب پہنچکے
ایک گانو مین رونق کاشانہ ہوئے مسمی مان سنگہ ملازم صوبہ نیپال
جو اون سیار کہوون اور صوبہ مذکور کا درمیانی تہا فن عیاری مین
لاثانی تہا انکا پتا اور انکو اونکا ٹہین مخفی پہنچانا تہا مہاراج

پاس بھی اکثر آتا جاتا تھا حضور نے اپنی طرف سے ان راجپوتوں پاس وہی ایلچی بدانجام بھیجا اور یہ پیام بھیجا کہ ہم بھی اشتہاری ہین تمھاری طرح فراری ہین جائے پناہ جانکے تمھارے پاس آئے ہین اور کچھ تحفے بھی لائے ہین اگر ہمکو بھی اپنے زمرے مین جگہ دو اور ہر حال مین شریک کرو تو تمکو نیک ساعتین بتائین گے جو تمھین نہین معلوم وہ سکھائینگے فقط اپنی حفاظت کے لیئے مدد دین گے تمسے کچھ نہ لین گے وہ خیرہ سر یہ سنکے مآلِ کار نہ سمجھے نعمتِ غیر مترقبہ جانکے راضی ہوئے بربادی قریب تھی دم مین آگئے گرفتاری داخلِ تحریرِ نصیب تھی دھوکا کھا گئے کہلا بھیجا کہ شوق سے آئیے آپ ہمارے شفیق ہین اب ہم بدل آپکے رفیق ہین غرضکہ مہاراج کی آمد و رفت اونکے پاس شروع ہوگئی سیر و شکار مین بھی حضور کو وہ اپنے ساتھ رکھنے لگے

ایسی عقل کھو گئی اور جن امیرو نکے پاس اسباب جہالت سے صرف تیر کمٹھا برچھی
تھی ٹوپیدار بندوق او نہوں نے کبھی نہ دیکھی تھی مہاراج پاس یہ عمدہ چیز
دیکھکے تھنا سن ہو کے کہ یہ بندوق کیا جلد شکار کرتی ہی ہمنے کبھی ایسی
چیز نہیں دیکھی ہی اس حسن طلب سے حضور نے ایک بندوق دی
اونہوں نے بہت خوش ہو کے لی اب تو ایسی چاٹ پڑی کہ اگر کبھی حضور کو اونکے
پاس جانے میں دیر ہوتی تو خود آکے متقاضی ہوتے کہ آج دیر کا کیا سبب
ہوا کیا شکار کھیلنے نہ چلیے گا ایکدن کا ذکر ہی کہ تھوڑے دن رہے ہے
جو شکار کھیلنے کو آئے تو مہاراجہ بہادر چار پانچ کوس تک اونکو باتوں
باتوں میں لگا لائے وہ مجموعہ چار آدمی ہاتھی پر تہے مہاراج نے اپنے بھی چار ہی
سپاہی اونکے پاس بٹھا دیے مہاراج کے ملازم بایماے حضور ربانی ہنکنے کے
بہلانے میں سحر اونین ہاتھی سے اوترے اور ڈاکوون کو بھی اپنے ساتھ

اونار اب کہان بچکے جا سکتے ہین ہر سیدان مارا مہاراج نے فرمایا کہ ہرن جو
شکار کر لائے ہو انہین صاف کر لو ورنہ بگڑ جائینگے پہر آدمی کیا جانور بہی
نہ کہائینگے سیار کہو تو ایسین اوستاد تہے ایک ایک بلیہ کے ہرن اپنے
ہاتہ سے صاف کیا جس چشمے کے قریب اوترے تہے وہان جا کے
زندگی سے ہاتہ دہو رہے تہے کہ مہاراج کے آدمیون نے اوپر ہتیا
صاف کیا حضور کے اشارے کے ساتہ ہی ایک ایک سے دو دو آدمی
لپٹ گئے شکار کے حصے لگ گئے اون سب نے اپنے اپنے بازو دست
ملک الموت مین پائے تڑپ لے اوچہلے کودے چلائے کہ ہائے
دغا کی یہ کیا جفا کی اونمین سے ایک شخص نے اپنے ہاتہ چہڑا کے تلوار تک
آنکو پہنچا کے دست بقبضہ ہوا تہا مگر پناہ نہ ملی ادہر کے سپاہیون نے
دوڑ کے اوسکا ہاتہون ہاتہ سر کاٹ لیا ہزارو خون نکلا تہا جو انہی جان

بجا ہے وہ بڑا احمق ہی اپنی بہی موت برحق ہے

| ترسل از آہ مظلومان کہ ہنگام دعا کردن | | اجابت از در حق بہر استقبال می آید |
|---|---|---|

خلاصہ یہ کہ اون اشرار رسانو نکو گرفتار کر کے مہاراجہ بہادر بانسی مین آئے اون حرامزادون نا
ہشکین باندہ لائے بانسی سے اون نمکحرامونکا گورکہپور چالان کیا بذریعہ عرضی انکی
گرفتاری کا حال سنڈ صاحب بہادر سے مفصل بیان کیا صاحب بہادر اونکو دیکھکے
بہت خوش ہوئے بہی انعام دیا کہ مہاراج کی عفو تقصیر ناحق کی اشتہار نسبو لکہا

## ذکر انتقال درشن سنگہ وبہیا سری دت سنگہ و شرارت گجا

| راویانی کہ در سخن فردانند | | شرح این داستان چنین کہ |
|---|---|---|

کہ جس زمانے مین مہاراج بنارس مین تہے اور مقدمہ لوٹ کا بمواجہ درشن
ٹول مین در آئر تہا گجادہر سنگہ نے کہ جمیع امور سے ماہر تہا بدخواہ
زبانی سنا کہ دشمن خصوص بنارس مین گرفتار ہوئے بہت خوش ہوا

ہمین ہم مختار ہوئے ناظم سب کے ہاتہ سے تو دوکی اوٹہا چکا تہا درشن سنگہ کا رعب
چہایا ہوا تہا سمجہا کہ یہ پہر کبہی نہ کبہی نظامت پائینگے ایکدن ہمارے
اونکے سابقہ ضرور ہونا ہی خدا جانے کیا آفت لائینگے یہ سوچکے
دو ان ہمتی سے اسکا یہ دفعہ دخل کیا اور ناراضی کے خوف سے درشن سنگہ کو
راضی نامہ لکہدیا دعوی جبہی تک تہا اب ناظم سے کچہ مطالبہ نرہا ناظم
مذکور نے رہائی تو پائی قید سے مگر تمردی و شورہ پشتی اونکی رزیڈنٹ
لکہنو پر ثابت ہو چکی تہی اسوجہ سے شہر بدر کر دیئے گئے پہر کبہی
اس ملک کے لوگونکو خدا نے درشن سنگہ کی صورت نہ دکہائی تا حیات
عملداری شاہی مین نہ آنے پائے حکومت انگریزی مین جاندے کے
گنگا نہائے ریاست ملک اودہ کی نظامت پائی آلہی ساکن حرم پاک
ساکن دیر ہو سبکا خاتمہ بالخیر انجام بخیر اب ادہر کا حال سنئے

کہ مہاراج اون ڈاکوونکو گورکھپور نیپالکے قریب ایک تھیلنے کے پاس بیٹن

مقیم ہیے بیخوف وبیجم رہیے وہانسے کجادہر سنگہ کو ٹبول مین حضور نے لکہ بہیجا کہ تم

راضی نامہ تو دیے ہی بہ چکے مقدمہ تمام ہی وہان تمہارا اب کیا کام ہی بیفایدہ

اوقات نہ گنواؤ ہمارے پاس اوٹر ہو آمین کہ ہم وہان آیا چاہتے ہین سے آ

کجادہر سنگہ حسب الطلب ٹبول سے اور مہاراج بانسی سے اوٹر ہو آئے

آئے مہاراج عند الملاقات کجادہر سنگہ کی کچہ شکایت زبان پر نہ لائے

بس اتنا کہا کہ تم سب افسرونکو لیکے یہانسے بلرام پور جاؤ اب بہر صورت

اطمینان ہی سبط جنکا دغدغہ دلمین نہ لاؤ سرکار کا روپیہ ادا کر

اتنا خیال رہے کہ یہانسے جاتے ہوئے راہ مین تلسی پور پڑیگا

وہان کوئی نیا فساد نہ برپا کرنا جانتے ہو کہ ہمارے اور راجہ تلسی پور کے

قدیم سے عداوت چلی آتی ہی اونکو شرارت کے لئے ہمیشہ ایک نہ ایک

بات ملجاتی ہی ہماری سپاہ اونکی رعایا پر کسی طرحکی بدعت نہ کرنے پائے کوئی
تلسی پور مین نیا گل نہ کہلائے ایام شکار کے مین ہم چند سے یہان نول بہلائین گے
ہولی کا تماشا دیکہنگے کہ یہانسے بہتر روے زمین پر کہین نہین ہوتی ہی
مہینہ بہر بعد آئین گے ہزار سمجہایا کارندہ مذکور تلسی پور پہنچتے ہی
نیا سوانگ لایا وہان سے راجہ کو لکہا کہ تمہارے حق ہمارا جو تمہارے
بزرگ مقرر کر گئے ہین وہ دبا ہم علاقہ کے سبب سے ہمنے نہین پایا
بہت دن گذر گئے ہین سرکشی کی نہ لو سید ہی طرح ہمارا حق
مالکانہ بہیجدو ابہی لونگا ورنہ کٹا کر و نگا راجہ نے اس گفتگو کا یہ جواب بہیجا
کہ سیدہے ہی ٹہنڈے ٹہنڈے اپنے گہر چلے جاو موت کو نہ ستاو
ہمارے ڈانڈے پر رنگ نہ لاو ہم بہی تیار ہین لڑنے کا قصد اگر ہی
شاید ہمین کمزور سمجہے ہو کچہ سنت کی بہی خبر ہی ادہر تو کیا پاوینگے

کیا دونگا چودھری کر بدلے خون بہا دونگا اس گفتگو سے کہجادہر سنگہ کو
اور بہی طیش آیا قریب شام بہیا سری دت سنگہ کو بلرامپور مین اس مضمون کا خط بہجوایا
کہ قلعہ ٹپوہا نکی فوج لیکے جلد آئیے یہان صبح ہوتی جاتی ہی دیر نہ لگائیے
اور خود ماگہ سدی پنچمی کو عین بسنت کی رت مین گرما گرمی کر دی کر جاکے
قلعہ تلسی پور کو گہیر لیا توپ بندوق چلنے لگی ادہر سے بہیا سری دت سنگہ
اپنی فوج لیکے عین وقت پر کہجادہر سنگہ کی مدد کو پہنچے یہ تو بڑے منتظم تہے
اپنے لوگ مورچون پر چہوڑ کے کل چار آدمیون سے آگے بڑہے قلعے کے
قریب ایک نالہ ہی وہان فوج دشمن مستور تہی اور بہیا صاحب کو یہ ہرگز خبر نہ تہی کہ موقع
تو دیر نہ کیجے ابہی دہاوا کر دیجے یکایک لشکر مخالف نے انہین کو آکے گہیر لیا بہیا
صاحب نے اوسوقت کار رستمانہ کیا حملہ دلیرانہ کیا جب دیکہا کہ
پہنس گئے تو خود بہی تلوار کہینچ کے اون بزدلونکی بہیڑ مین ہنس گئے

قہرِ الٰہی اون سبکی جانون پر آیا جیسے بھیڑوینکے غولمین شیرِ نر آیا انکی تلوار نے
اپنے سے پر کسی خیرہ سر کو نہ آنے دیا جو سامنے آیا اوسیکے کہا گئی بہاب گتر کو
جان نے دیا زندونکو دم نہ لینے دیا بیپر جانکے فقط روحونکو چھوڑ دیا زہیر جانیکے

زجوشِ غلافی تیغِ تو چرخ میداند | کہ ہشتم ہکی دم دو پارہ ہیچ جسیا

آخر انکی تیغ کی کوئی تاب لا سکا اون سیاہ روون نے ڈہالونسے منہ چھپایا پیچھے ہٹکے
جراحت سے جسم بچایا تیغونکی آبرو ڈبوئی اتنے جرأت سے سامنا کیا جان کی جان کہوئی
بہیا صاحب کے ہاتہ سے بہت آدمی مارے گئے گور کنارے گئے جب کوئی مقابلے مین
نہ آنے پایا تو عدوان نے پشت پر سے نیزے مار مار کے زمین پر گرایا مرتے مرتے
دشمنون کو نہ امان دی بہیا سری دت سنگہ نے بڑی ساونتی سے جان دی

اگر صد سال مانی در یکی روز | بباید رفت ازین کاخِ دل افروز

بہیا سری دت سنگہ کے مرنے سے فوج بیسری ہوگئی گجادہر سنگہ خاک لڑنے لگے

اونکی بھی شیخی کرکری ہوگئی مالک کی عدول حکمی نے یہ دن دکھائے جب اونکی
ساری فوج کے پاؤن اوکھڑ گئے تو خود بھی بھاگ گئے قلعۂ پوہان مین آئے
اس لڑائی کی مہاراج کو خبر ہوئی بڑا قلق ہوا بھیا سری دت سنگہ کا مرنا
سنکے منہ فق ہوا زانو پر ہاتہ دیمارا کہا بڑا غضب ہوا دست تاسف ملے کہ
گجادہر سنگہ کو چلتے وقت اتنا سمجھایا تھا اوس کمبخت کو ہمارے کہنے کا
خیال کب ہوا مفت مین ایک سردار کی جان لی اپنی توہین کی کوئی کیا جانے
کہ اس معرکہ کا کون شخص سبب ہی بلیدگی کوتاہ اندیشی انسان کے لئے غضب ہی

| چو از قومی یکی بیدانشی کرد | نہ کہ را منزلت ماند نہ مہ را |
|---|---|

رضینا بقضاء اللہ الخیر فی ما وقع اگر وہ برادر بجان برابر زندہ ہوتا تو مبتلائے عتاب
سخت گجادہر سنگہ کا زندہ ہوتا اونکی موت محل رحمت و آرام ہوئی مہاراج بھیا صاحب
مرحوم کے خون کا عوض اجہ تلسی پور سے لینے کی بدیر سوچنے لگے فکر انتقام ہو

| | |
|---|---|
| تحمل کند ہر کرا عقل ہست | نہ عقلی کہ خشمش کند زیر دست |
| تحمل چو زہرت نماید نخست | ولی شہد گردد بطبع درست |

حضور نے مصلحتہ تامل فرمایا غصہ ضبط کرنیسے آتش درون بھڑک اوٹھی بہت زور سے
بخار آیا بعد ایک ہفتے کے مہاراج نے تپ سے فرصت پائی
سیر و شکار سے طبیعت بہلائی چار شیر شکار ہوئے جب ہولی ہولی تو مہاراج
قلعہ ٹہوہائین آنیکے قصد سے اودرہول سے سوار ہوئے روا روی
پندرہ کوس چلے آئے یہ خبر گجادہر سنگہ کو ہوئی کہ مہاراج آج
اودرہوا سے پرائین تشریف لائے وہ اپنی حرکت سے کمال پشیمان
تہا انگشت بدندان تہا دلمین کہا کہ دیکہئے مہاراج آگے کیا سزا دین
کہین اپنے بہائی کے خونکا بدلا مجسے نہ لین ناچار اس دہشت سے بہاگ گیا

بانسی مین جاکے اپنے نزدیک امن پائی ٹوہانمین چند روز سے ایک شیر
آتا تہا ذی روحونکو تکلیفین پہنچاتا تہا اوسنے بہی حضور سے جو میدان
خالی پایا روباہ بازیان کرنے لگا سر اوٹہایا جو جو اوس شیر کے ہاتہ سے
نالان تہے مہاراج پاس فریادی اٰئے دوسرے دن حضور اوس خونخوار کو ڈہونڈکے
چہ بچون سمیت مار لائے اور رگہجادہر سنگہ کا بہاگجانا اور بانسی مین پہنچکے اپنے
نزدیک نجات پانا سنکے مہاراج نے مفرور مذکور کو لکہ بہیجا کہ بہت
بری حرکت کی یہ تو گویا ہمین سے عداوت کی کیا بیان ہو برادر مرحوم کا جیسا
قلق ہوا ہی ہمکو خبر جو کچہ ہمارا اسباب اور کاغذ وغیرہ تمہارے پاس ہی جلد بہیجدو
مکتوب الیہ نے اسکے جوابمین حضور کو اس مضمونکی عرضی لکہی کہ یہ گنہگار
خود معترف عجز و قصور ہی اشیائے مطلوبہ حضور خود دیکے لیکے حاضر
ہوتا مگر علالت سے مجبور ہی غلام ذرا بہی صحت پاسے

...ں سابق بہت سامان جالی میں آ گئے آخیر سال میں گجادھر سنگھ مہاراجہ پاس حاضر ہو گئے
...ونکے جتنی بہت مفید ہوا آپ سے آنا کہ حضور نے کچھ سزا دینا مناسب نجانا قطعہ

| | |
|---|---|
| چو قدرت داد ایزد بر گنہگار | بعفوش بند کن تا بندہ گردد |
| کہ مجرم کشتۂ افعال خویش است | چو بوئے عفو یابد زندہ گردد |

گجادھر سنگھ اپنے عہدہ قدیم پر مامور ہوئے اور مہاراج دو مہینے تک فروکش بلرامپور رہے

تمام شد جلد اول احسن التواریخ

## حکایت عجیب متعلق سنہ ۱۲۴۴ فصلی

ایک دن محفل میں بھوت چڑیل کا ذکر آیا جناب مہاراجہ
دگبجے سنگھ بہادر نے راقم سے مخاطب ہو کے
فرمایا کہ ہم جیسے ہوشیار ہوئے زیر قدم دشت و کوہسار ہوئے
...یہ باتیں عوام میں بہت مشہور ہیں عقل سے دور ہیں ہمنے

ت ایسے امور کے دریافت کرنے مین بہت کوشش کی اگرچہ کسی نے
ت بھٹکنے کا سر چڑھ بیٹھنا ستانا مار ڈالنا بھنبھنانا غایب ہو جانا
بیان کیا حیرت ہوئی کہ بعد مرگ انسان کا جسم خاک کی خاک ہو جاتا ہی
روح اک شی لطیف و بسیط نامرئی ہی اگر کوئی ہمزاد کو کہے تو یہ
بات خلاف اعتقاد کی ہی پہر کون مجسم ہو کے نظر آتا ہی اسبات کی
تصدیق کے لیے اکثر شبکو مین تنہا مکان سے نکلجاتا گلی کوچہ
درخت گنجان ہو کے مکان مین ادہر ادہر پہر کے چلا آتا بارہا
جا نکلا کہ نہین کوئی صورت دکہائے بیشتر قبرستان
کہ شاید شہر خموشان سے کوئی آواز سنائے سنہ ۱۲۴۴ فصلی شروع
برسات و وبا کے ایام مین ایک شب پچھلے پہر کو ابر سیاہ
اندہیرا چھا رہا تہا بلا کی تاریکی تہی مہتاب کی طرح سایہ نظر آتا تہا

| ملال افزا تر از خواب پریشان | | شب تاریک ہجران زلف خوبان |
|---|---|---|

مین مکان سے نکل گیے اوسی اشتیاق مین حسب معمول پچہم کیطرف چلا تہوڑی دور گیا
کہ دیکہا مابین مغرب جنوب زمین سے شعلے نکل رہے ہیں قریب جا دیکہا تو
ندی کے کنارے کئی لاشین جل رہی ہیں اور کچہ نظر نہ آیا آگے قدم اوٹہایا علیحدہ کے
پور روئے مین کہ وہانسے تہوڑی دور رہی پہنچا اتنی دیر مین گہٹا کچہ کہل گئی تہی
خفیف سی چاندنی تہی قضا کار روشنی ماہ مین کیا دیکہتا ہون کہ مغرب کی جانب
انہونکے باغ مین ایک جوان نوجوان وہ حدیقہ خوبی سرو جویبار چمن محبوبی پژمردہ بلکہ
مردہ پڑا ہے بہت خوبصورت تخمیناً اٹہارہ برس کا سن سبزہ آغاز چہرے پر
کمال صباحت مین سمجہا یہ کبر و خوشرو بہی ہمضے ہی سے مر گیا ہی
سنے اوسکی عمر و حسن و بیکسی پر افسوس کیا کہ ہائے فراق اجل نے
اسکے متاع جوانی کو عین نشا مین لوٹ لیا انجام یہی کہ گوشت اسکا

کیندڑ کہا ہین گیے ہڈیان ستے چبا ہین گیے جسطرح نیے اس مردہ بیکس کو جلادینا چاہیے اس
جنگل مین یہی چادر مہتاب بجاے کفن ہی اور بیابان مرگ کو کیا چاہیئے کار ثواب جانکے
ہین پلٹ آیا جہان پہلے مردے جلتے دیکھگیا تہا وہین اوس نعش جوانکی لاش
کوبھی اپنے ہاتہ سیے کہینچ لایا لاشہا افروختہ کے قریب ایک پنڈت پوربی کی بھی
چتا تہی ہمارے جیمین آیا کہ اس لاش کو بہین دہر دین یہی بہتر ہی کہ اسکو پنڈت
جی سے شریک کردین آخر پنڈت کی لاش کیے پاس لاشہ جوانمرگ رکھکے منہ
پہیر لیا اپنے مکانکا رخ کیا تہوڑی دور آیا تہا کہ کچہ صدائین
میرے کانمین آنے لگین عجب طرحکی آوازین تہین مینے پہر کے
دیکھا تو پنڈت کی چتا کے گرد چہوٹے چہوٹے قد کے آدمی بیٹھے نظر آئے
وہ آپس مین باتین بناتے تہے مگر اونکے کلام میری سمجہ مین نہ آتے تہے یہ
دیکھکے مجکو کمال خوشی ہوئی کہ جسکے واسطے مدتون زحمت اوٹھائی

نہ دیدہ مین نہ شنیدہ مین کرامت آشکار ہی عنایت خدا ہی فقیر کی دعا ہی جو کچھ کہیے
سزاوار ہی ہزارون آدمیون نے آزمایا لاکھون مرتبہ کرامت اہلِ جنوار کا امتحان ہو چکا
سگ و گرگ و شغال کہ درندو مین ان جانورنکا شمار ہی انمین سے ہر ایک
مردم آزار ہی انکے کاٹنے سے اکثر آدمی انسانیت سے جاتے رہے گذر جاتے ہین
آپ ہی آپ چلاتے ہین کوئی پانی دیکھکے ڈرتا ہی کوئی زیادہ بولا یا تو بہو بہو
بہونک کے مرتا ہی انسان ہو یا حیوان ہر ایک اپنی عادت سے مجبور ہی ان جانورونکا
ہر جگہ یہی دستور ہی مگر جناب مہاراجہ دگبجے سنگھ بہادر دام اقبالہٗ
کے علاقے مین کیا مجال جو بھیڑیے وغیرہ باوجود کثرت کسی کو آنکھ اوٹھا کے
دیکھ سکین بہیڑ بے بدتر ہین اور جگہ کے سگ گزیدہ کلکراڈ ال نہین جاتے
ہین سنتے ہیں اوٹھتے ہیں بامیدِ صحت درِ دولتِ مہاراجہ ممدوح پر چلے
آتے ہین رئیس یا حاکم کا تو مرتبہ بڑا ہی خصوصیت سوا ہی اس کہر این کے سے

کسی شخص نے اگر انگہ بہر کے زخم کو دیکھلیا یا پانی پہونک کے مجروح کو
پلادیا فوراً کلفت دور ہوئی طبیعت مسرور ہوئی اتفاق اگر اس خیل مین سے
کوئی آدمی اوس زخمی کے ہاتھ نہ آئے تو حکم ہی کہ فقط اہل جنوار کے مکان کی
چوکہٹ لا انگہ لے چلا جائے اس قوم بہر کے گہر کے چراغ کا تیل
نہیں بچنے پاتا سگ گزیدہ وغیرہ بجائے مرہم زخم پر لگاتے ہین
اچہے ہو جاتے ہین اور دنبل پشت جیسے سرطان کہتے ہین
یہ بہی عارضہ مہلک ہی موت کا پیام لاتا ہی قبر کہود کے آتا ہی شروع
دنبل ہین اس خانوادے سے جو کوئی ایک نظر اس پہوڑے
کو دیکھ لے اور سر انگشت اپنا دنبل کے گرد پہیر دے مرہم پٹی نشتر
کی نہ ضرورت ہو طرفۃ العین مین صاحب دنبل کو صحت ہے مولف

| وہ آزما کے دیکھ لے جسکو یقین نہو | | کیا دور ہی یہ بات اگر دلنشین نہو |
|---|---|---|

اسرار الٰہی مین ہمیشہ سے عقل جن و انسان و ملک حیران ہی ذہن ہرگز وہان نہی اوس حصول
کرامت کی یہ اصل ہی طرفہ نقل ہی کہ راجہ بریاری سائے بہادر مورث اعلیٰ مہاراجہ
گجے سنگھ بہادر دام شوکتہ ایک دن شکار کھیلنے کی طرف جاتے تھے
ایک گاؤن مین ہو کے نکلے اکبارگی غلغلہ ہوا وہان کے رہنے والون نے
شور مچایا کہ بھیڑیا ابھی اک لڑکا اوٹھا لیگیا واویلا داد بیداد کی راجہ صاحب
موصوف سے فریاد کی راجہ صاحب نے شکار کا شکار ثواب کا ثواب
جانکے اوس بھیڑیے کا نشان و سمت دریافت کر کے گھوڑا اوٹھایا
جب دور نکل گئے تو اوس صحراے پر خار مین ایک بھیڑیے کا بھٹ
نظر آیا راجہ صاحب سمجھے کہ وہ درندہ اوس بچے کو اسی غار مین لیگیا افسوس
اب لڑکے کا زندہ ملنا محال ہی باوجود مایوسی دبے لینے نہ مانا فوراً اوس
دیا اس کو کھدوا ڈالا وہان دیکھا تو سبحان اللہ جل جلالہ قدرت لایزال آیا

درمیان قمیہ ماس ایک مردِ پیر اعتکاف پذیر ہی صاحب کمال مقبولِ بارگاہِ ذوالجلال
با برکات مجیب الدعوات خدارسیدہ سرد و گرم روزگار دیدہ فقیر روشن ضمیر ہی

درو جا کردہ پیرے ذوفنونے | زپیری قامتش گردیدہ نونے
چہ پیر از مادرِ گیتی ہمین پور | سراز موئے سفیدش مطلعِ نور
مجسم نور سرتا پا وجودش | مہ آسا بر جبین داغِ سجودش
سراپایش لبانِ خور منور | زآبِ روئے او شرمندہ گوہر
تنش آئینہ دارِ پیکرِ ہور | سویدائے دل او شعلہ طور
بسانِ چنگ قدِ او خمیدہ | تنش چون کاغذِ مسطر کشیدہ
زبس کاہیدہ جسمِ آن نکو مرد | وجودش گشتہ رشکِ جوہرِ فرد
زپیری جسمِ آن پاکیزہ درویش | بسانِ بید می لرزید بر خویش
تنِ خود را نمودہ سر بسر پاک | زلوثِ باد و آب و آتش و خاک

| | |
|---|---|
| ہما آسا تنفّر از ہجومش | گداز آمادہ دل مانندِ مومش |
| زبان او کلیدِ کارِ عالم | کلامش را اثر چون اسمِ اعظم |

اوس لڑکے کو جسے بہیڑیا لیگیا تہا وہ بندہ مقبول اپنی گود میں لیے ہوئے
بشفقتِ پدری دودہ چانول اپنے ہاتہ سے کہلا رہا ہی دہن میں نہیں آتا
وہ تماشا ہی راجہ صاحب مشاہدۂ جمال باکمال و کیفیتِ خرد سال سے
ششدر رہ گئے نہایت متعجّب و متحیّر ہوئے کہ یہ غفلت ہی یا ہوشیاری ہی خواب
ہی کہ بیداری اپنی بیجا کی کا قلق ہوا منہ پر ہوائیاں اوڑنے
لگیں رنگ فق ہوا اس گستاخی کا ڈر تصویرِ خوف سراسر
اوس خانقاہ کے کہدوا ڈالنے کا دل پر صدمۂ جانکاہ گیا کرین
عذر بدتر از گناہ نہایت شرمسار آخر کچہ بن نہ آئی ناچار شاہ صاحب
کے آگے ہاتہ جوڑ کے گرد پہرنے لگے بر لیتے عفوِ جُرم قدموں پر

کرے اللہ والے کہ مورد اکرام رب غفور ہین نفسانیت سے دور ہین فقیر نے
راجہ صاحب کا سر اپنے ہاتھ سے اوٹھایا انکے چہرے کو بغور دیکھکے بہت
خوش مزاجی سے فرمایا داتا بھلا کرے بابا کدہر آیا بیٹھ جا تیرا کچھ قصور نہین
غدر خلاف ہی انجان کو معاف ہی ہم ہر حال مین راضی و خوشنود ہین
ایسی باتونکا خیال نہین محو یاد معبود ہین کوئی بر سر رحم آیا تو کیا کسی نے
ستایا تو کیا خاکسار ہین ہم نہ شادی کی شادی نہ غم کا غم جسکا تیر پر عیب چہپایا
یہ جسد ناپاک ہی جسکو تو نے کہدوایا وہ بہی تو بہی خاک ہی ایک ہین دشمن
و دوست ہمہ اوست ہم ایسے نہین جو خطا کار سے خطا کرین
تسلیم و رضا بہی اسی گہروندے کی طرح مٹجائے اگر کسی کے لئے
بد دعا کرین تو کچہ اندیشہ نکر مطلق نہ ڈر راجہ صاحب شاہ صاحب کی باتونسے
وجد مین آتے دل سے ہلنے لگا و نگئے کہڑے ہوئے آنکہین نیچی کر لین اور

فرمایئے مگر جو بات فرض تھی ہاتھ باندھ کے عرض کی کہ اگر آپ اس خطائے
فاحش سے رنجیدہ نہیں تو حسب میری خاطر جمع ہو کہ دعا سے خیر تقاضا کیجیے
ایسی شی امداد کیجیے کہ تا قیامِ دہر جبتک ہمارا خاندان باقی رہے نسل بہ نسل
پشت بہ پشت آپ کی عنایت کا نشان باقی رہے اوس با خدا معرفت
آشنا نے یہ سنکے بعد دعائے ترقیٔ جاہ و حشمت زبانِ معجز بیان سے
یہ ارشاد فرمایا کہ راجہ یاد رکھو تمارے دودمان مین ہر صغیر و کبیر کے نفس و نگاہ
و دست مین مخصوص شخص والئے ریاست کے یہ تاثیر ہوگی کہ جب سے
اگر کیدڑ بہیڑیئے کے کاٹے ہوئے کو رئیس وغیرہ پانی پہونک کے
پلائے گا آدم گزیدہ فوراً آرام پائے گا دیکھلینا فقیر کی بات تہر کی
لکیر ہوگی پہر نہ کچھ ضرر ہوگا مرتا ہوا بھی جان بر ہوگا اور پیٹ کا مہوڑا اگر
تم لوگ لگا دو گے بہت دیکھلو گے اور گرد دنبل سر انگشت سے

غرض اسی کو بہت سی حیات پلے گا دوبارہ حیات پاسکے گا اور پھر بار

جبتک تمہارے علاج میں حق مار جائیگا تجہ آدم اور تجہ گاو کو کرک ہرگز

آزار نہ پہنچا سکیگا پھر جو پلے سکیگا ٹیکے ہوئے زخم پر پرانا گڑ اور علاج

کا دو وہ علاج کے رکھنا کافی ہوگا اللہ شافی ہوگا جب شاہ صاحب یہ

کہکے چپ ہوئے تو راجہ صاحب نے اوٹھ کے سلام کیا پھر ہاتھ جوڑ کے

یہ کلام کیا کہ آپ نے میرے حالِ زار پر کمال مہربانی فرمائی اہل اللہ

کی تعریفیں سنتا تھا آج اپنی آنکہ سے دیکھا وہ بات آنکھیں پائی ہے

| اگر ہر موئے من گردد زبانے | ز تو رانم بہر یک داستانے |
|---|---|

حسنِ اتفاق سے یہ چہرہ نورانی ثانی نظر آیا اس طفل کا بھی احسان

ہی جسکی جستجو نے مجکو یہانتک پہنچایا اگر خلافِ مرضیِ حضور نہو تو

ایک اور مطلب ہی یہ لڑکا کہ اس جگہ میرے آنے کا سبب ہی

مانباپ اگر یہ نہ پائین گے رو رو کے مرجائین گے جب کا فرزند نہ

جدا ہوگا آپ ہی خود فرمائی آدمی کے دلکا حال کیا ہوگا کلمہ خیر جا کے نکلے

عرض کرتا ہون باصرار آئندہ اختیار بدست مختار شاہ صاحب نے

اس بات کا کچھ جواب نہ دیا اوس لڑکے کو بھی بطیب خاطر حوالے کیا راجہ صاحب

نے شاہ صاحب سے رخصت ہو کے وہانسے مراجعت فرمائی

اوس طفل کو اوسکے گھر تک پہنچا کے اوسکے والدین کے سپرد کر دیا راجہ صاحب

نے تسکین پائی اللہ رے الوالعزمی ایسے شخص سے بھی اپنی ہی

کر آئے شکار کو گئے تھے گوہر مراد سے دامن بھر لائے

| | |
|---|---|
| خدا کی دین کا موسیٰ سے پوچھئے احوال | کہ آگ لینے کو جائیں پیمبری ہو جائے |

قدرت باری ہی اوس روز سے اس گھرانے مین یہ فیض جاری ہی

ایک دنکا ذکر ہی کہ مہاراجہ ٹکیت سنگھ بہادر دام دولتہ لکھنؤ مین

گہوڑے پر سوار تشریف لئے جاتے تہے کہ چل پہٹ کے نکلے وہان
ایک حبشی سگ گزیدہ روتے راحت ندیدہ تیرہ بخت مبتلاے بلاے
سخت جان بلب موت کا سامنا کہ پیش از مرگ واویلا اپنے ماتم مین
آپ سیہ پوش مدہوش نظر آیا دیوانے کتے نے اوس کو کاٹ
کے اس آفت مین پہنسایا اوسوقت مہاراج نے اچہی طرح
خیال نکیا وقت مراجعت وہ حبشی تڑپتا ہوا پہر اوسی جگہ حضور کو
دکہائی دیا مہاراج نے گہوڑا روک کے اوس سدی کا حال پوچہا
رحم آیا قریب جا کے اوسکو دیکہا تہوڑا پانی پہونک کے پلوایا
اک کیل تہی کہ نکل گئی حبشی کی آنکہیں کہلگئین فوراً طبیعت سنبہل گئی
حیرت مین آیا کہ منہ کی پہونک نے دم مسیحا کا اثر دکہایا اوٹہ کے
اپنے درد کو ادہر ادہر ڈہونڈہنے لگا وہ کہان تہا کہین پتا نہ ملا

اس اعجاز سے ہر ایک راہ رو تماشا بین حیران ہوا حبشی ادھیلتا کودتا
مہاراج کو دعائین دیتا شاد شاد غم سے آزاد روان ہوا مولف

| فیض ہی یہ مبدء فیاض کا | ہی اوسی کے واسطے جسکو ملا |
|---|---|

## خاتمۃ الطبع

محامد زاید از دایرہ تبیین مسلّم است مر خدای سخن آفرین راکہ این جریدہ کارنامہ
موزون حرکات وسکنات سنجیدہ طرح وترکیبات یعنی نسخہ سالمہ
سوانح عمری مسمّی بہ احسن التواریخ زادہ طبع رنگین گوہر کان اصالت و
نجابت جوہر بیبہای معدن فصاحت وبلاغت ناظم انواع لطایف مرغوب
ناثر وافر اقسام اسقام عیوب شاعر شیرین سخن ماہر غوامض معاملین نو کہن و
سیداق احسن منصل طرح خوش کلامی متخلص بہ ناصی مجرداجراو نفاذ ارشاد
فیض بنیاد مؤسس ارکان سخاوت مروّج افعال شجاعت مطلع دو آئین

مهابت وبسالت مقطع قصاید جرأت وجلادت صدر آرای محفل سرداری

سروری مسند پیرای مجلس عجز شکنی وعاجز پروری قطب فلک ریاست

بختیاری وتند سمای حدکوشی ودشمن شکاری که حاتم طای بمعاینهٔ گنج بخششی

ممولیش در قید ندامت شده بطی طریق خجالت پرداخت وبهرام گور بمشاهدهٔ

نیروی او در روش شکار افگنی مقبوض حیرت گشته خود را در گور محجوب ساخت

جلادِ فلک از عروض سطوت سفاکیش سبک سنگ است وشیر گردون را

اهلیت صید افگنی او قافیه تنگ ابحر طویل فیاضی وفیض بخشی را یکتا در

مهاراج ادهراج دگبجی سنگه بهادر ایادی تعدی اعادی بدور عدلش مقصور

والی سرزمین بلرام پور وتلشی پور ظلال اجلالش فرید باد وایزد ذو الجلال

اقبال ونوالش مستزاد گرداناد به اهتمام موفور راقم السطور کمترین خاک پای

واقفانِ اسرار خبر دکل شد بهیچمدان کیفیات مختتمه شهر شوال منصرم مطبع عالی

جنگ بہادری حلۂ تمامی راتن زیب ساخته مطبوع طبع گردید
قطعۂ تاریخ مصنفه بنده کیلاش ناتهه سوکل سکرتری
بہادر وسپرنٹنڈنٹ مدارس وچھاپہ خانہ وشفاخانہ وعمارات وغیره

## راج بلرام پور

دت گنجے سنگه آن مهاراجه
که سپهر برین بقدرش پست
خواست تالیف نسخه تاریخ
زانکه در شاعری درازش دست
نام آقا حسن تخلص آن
نامی از حکم شان کمر بربست
کرد دلخواه همچو تالیفے
هر که دیدش زخرمی برجست
سال پرسیدمش زهاتف گفت
بی عیوب احسن التواریخ است
۱۲۷۹

## قطعۂ تاریخ طبع از مصنف کتاب

این دفتر اول کتاب تاریخ
چون زیور طبع یافت از فکر حنیف

